فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَیْبِ

(جو نیک بیبیاں ہیں بات مانتی اور مردوں کی پیٹھ پیچھے ہر طرح کی خبر رکھتی ہیں)



# مرآۃ العروس

از تصنیف فاضل اجل جناب خان بہادر شمس العلماء ڈاکٹر

مولوی حافظ نذیر احمد مرحوم ایل ایل۔ ڈی، ڈی۔ او۔ ایل

جس کے تصنیف کرنے سے

عورتوں کی اصلاح حالت اور تمدن میں ان کو زیادہ تر بکار آمد بنانا مقصود ہے

اور جس کے صلے میں

ایک ہزار روپیہ بطور انعام گورنمنٹ ممالک مغربی و شمالی نے مرحمت فرمایا

مصنف کی نظر ثانی اور ترمیم اور اصلاح اور تحشیہ اور قرارداد فصول اور تجدید رجسٹری کے بعد

حسب فرمائش

محمد مسلم احمد ایم۔ اے۔ نبیرۂ مصنف

 راقم نثار احمد شیر کوٹی ۱۵ اشعہ قیمت 2/8

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تقریظ[1]

## جناب معالی انتساب افضل العلماء ایم کیمپسن صاحب بہادر ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن ممالک شمال و مغرب

مجھ کو اس کتاب کے پہنچنے سے بہت خوشی حاصل ہوئی۔ اس لئے کہ یہ کتاب سرکار کے ایک ملازم ذی لیاقت اور عالم با استعداد کی تصنیف سے ہے مشارالیہ اُن دو تین ہندوستانی اشخاص میں سے ہے جن کو سر جارج اڈمنسٹین صاحب لفٹنٹ گورنر سابق نے چند سال ہوئے اُردو زبان میں مجموعۂ تعزیرات ہند کا ترجمہ کرنے کے لئے منتخب کیا تھا چنانچہ اس خدمت کے جلدو[2] میں خلعت حاصل کیا اور اُس وقت سے سررشتہ مال میں عمدہ عہدوں پر مامور ہے۔ یہ کتاب نہایت دلچسپ اور اس ملک کے لوگوں کے مناسب حال ہے اب تک اس قسم کی کتاب کوئی نہیں ہوئی اور عبارت اور طرز بیان کی نظر سے زبان اُردو کا ایک بہت اچھا نمونہ ہے۔ کتاب مذکور اس باب میں مرزا نوشہ دہلوی متخلص بہ غالب کے حال کے چھپے ہوئے رقعات کے برابر ہے اور فی الواقع الف لیلہ اور بدرالدین خاں دہلوی کی بوستانِ خیال کی اُردو کے ہم پلہ ہے۔ نذیر احمد کی یہ تصنیف روزمرہ کے پڑھنے کے لائق اور عام فہم ہے اور اس کا مطلب صاف اور عمل کرنے کے قابل ہے۔ اس میں مضامین عاشقانہ اور نازک خیالات جن کو اُس ملک کے مصنّف اپنی شہرت کا ذریعہ سمجھتے ہیں نہیں ہیں۔ اور مجھ کو اُمید ہے کہ اور بہت لوگ بھی اس مصنّف کی تقلید کریں گے۔

انتخاب ڈاکٹ نمبری ۹۲۵ مورخہ ۲۲ جولائی ۱۸۶۹ء مقام نینی تال یہ کتاب ظاہرا عورتوں کے فائدے کے واسطے تالیف کی گئی ہے اور اس میں اہلِ اسلام

---

[1] کتاب کی تعریف میں جو کچھ لکھا جائے اس کو تقریظ کہتے ہیں۔ [2] عوض۔ صلہ ۱۲

کے ایک شریف خاندان کا ایک فرضی قصہ بیان کیا گیا ہے۔ یہ کل قصہ شرفا کی زبان روزمرہ میں بیان کیا گیا ہے کہ وہی اس ملک کی اصل اُردو ہے۔ نہ وہ جس میں نمائش کے لیئے بڑے بڑے الفاظ اور مضامین رنگین بھر دیئے جائیں حالات ایسے ایسے واقعی لکھے ہیں جو ہر ایک عورت کو سسرال میں پیش آیا کرتے ہیں اور زنان خانے کے وہ طور اور طریق بیان کئے ہیں کہ جو اہلِ یورپ اس کو پڑھے گا اس ملک کی عورتوں کے روزمرّہ حالات کی کسی قدر واقفیت اوّل اسی کتاب سے حاصل کرے گا۔ عورتوں کی زبان اور اُن کی رغبت اور نفرت اور بچوں کا لاڈ پیار اور امور خانہ داری میں عورتوں کا اختیار اور اُن کی جہالت محض اور حسد اور مکر اور فریب یہ سب اس کتاب سے خوب عیاں ہوتے ہیں اور بیان سے کوئی علامت مبالغہ کی نہیں پائی جاتی۔ ظاہر ہے کہ مصنف نے اصل حقیقت بیان کی ہے اور قصے کی نصیحت نفس قصہ سے نکلتی ہے۔ مشارٌ الیہ کی لیاقت علمی مشہور و معروف ہے لیکن اس نے اس کتاب میں اس کے اظہار کا قصد نہیں کیا اور جابجا جو خیالات اُس نے لکھے ہیں اُن سے صداقت اور طبیعت کی راستی پائی جاتی ہے۔ جن اشخاص کا مذکور اس قصے میں ہے وہ پڑھنے والے کو ایسے نظر آتے ہیں کہ گویا ان کی نقل ہو رہی ہے۔ جہاں تک میں جانتا ہوں کسی ہندوستانی مصنّف نے اس سے پہلے بجائے لفاظی اور مداحی کے بات چیت اور گفت و شنید سے اصل حقیقت کو ایسا ادا نہیں کیا۔

جس وقت یہ کتاب مشہور ہو گی سینکڑوں آدمی اس کو شوق سے پڑھیں گے اور ممکن نہیں کہ تعلیم نسواں کے لئے فائدہ مند نہ ہو۔ (انتخاب یادداشت)

# تقریظ

## جناب مستطاب معلی القاب نواب سر ولیم میور صاحب بہادر کے سی ایس۔ آئی لفٹنٹ گورنر ممالک شمال و مغرب

جناب لفٹنٹ گورنر بہادر نے کتاب مراۃ العروس کو ملاحظہ فرمایا اور بہت خوش ہوئے۔ یہ کتاب اس رتبے کی ہے کہ نواب ممدوح کے نزدیک اردو میں کوئی اور کتاب اس کی ثانی نہیں ہے اور جو تعریف صاحب ڈائرکٹر بہادر نے لکھی ہے واقع میں یہ کتاب اس کے لائق ہے۔ حالات بعینہٖ مثل سرگذشت واقعی کے ہیں اور زبان سلیس اور بلا تصنّع ہے اور ہندوستانیوں کی خانہ داری کے معاملات راست راست مطابق حقیقت بیان کیے گئے ہیں اور جن اشخاص کا مذکور اس میں ہے ان میں سے ہر ایک کی طینت[۱] کا حال اس سے جدا جدا ظاہر ہوتا ہے اور جا بجا بلا تصنع دل پر موثر ہونا اور گداز طبیعت پیدا کرنا بھی اس سے پایا جاتا ہے اور ہر ایک واقعے سے تہذیب اخلاق یا حسنِ معاشرت کی ایک نصیحت نکلتی اور یہ بات بھی اس سے بخوبی روشن ہوتی ہے کہ ہندوستان میں مستورات کو معاملات خانہ داری میں بہت سا دخل ہے اور جب کہ ذہانت اور نیک ذاتی پر اثر تعلیم مستزاد ہو تو وہ اختیار نہایت عمدہ نتیجوں کا موجب ہو سکتا ہے اور یہ ہرگز خیال میں نہیں آتا کہ ہندوستانیوں میں سے کوئی مرد شریف اس کتاب کا مطالعہ کرے اور مستورات کی تعلیم سے جو فوائد بے شمار ہوتے ہیں وہ اس کے دل پر کالنقش فی الحجر[۲] نہ ہو جائیں۔

---

۱۔ طبیعت۔ ۲۔ پتھر کی لکیر۔

علاوہ بریں اس کتاب میں ایک عجیب وصف یہ ہے کہ ہندوستان کی مستورات کے پڑھنے کے واسطے بہت مناسب ہے۔ ممکن نہیں کہ ان کو مرغوب خاطر نہ ہو اور ان کی عقل و دانش کی اصلاح نہ کرے اور کسی شریف ہندوستانی کو اپنے خاندان میں اس کتاب کے پڑھانے میں تامل نہیں کرنا چاہیئے بلکہ یقین رکھنا چاہیئے کہ اس میں ان کا دل بھی لگے گا اور فائدہ علمی بھی حاصل ہوگا۔ تمام کتاب میں کوئی مضمون ایسا نہیں جو پاکیزہ اور پرازتہذیب نہ ہو یا جس سے کسی ایسے قاعدے یا اصول کی تعلیم نہ ہوتی ہو جو خاص کر اہلِ اسلام کے نزدیک عیب سے بری اور نیکی سے مملو ہے۔ محمد نذیر احمد کی بڑی تعریف اس بات کی ہے کہ اس نے راستی کی جانب ایک نئی راہ نکالی ہے اور سادہ و سلیس عبارت میں تصنیف مفید اور دلچسپ کا نمونہ دوسروں کے واسطے پیدا کردیا ہے۔ جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر کو یقین ہے کہ بہت لوگ جلد اس طرز کی تقلید کریں گے۔ جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر کو ایک نوع خاص کی خوشنودی محمد نذیر احمد کو پورے ایک ہزار روپے کے انعام کے عطا کرنے میں ہے بلکہ از راہ قدردانی خود اپنی جیبِ خاص سے ایک گھڑی جس پر الفاظ مناسب کندہ ہوں گے عطا فرمائیں گے اور امید رکھتے ہیں کہ یہ صلہ محمد نذیر احمد کو کسی مقام پر جو مشارٌ الیہ کے لئے سہولت کی جگہ ہو یعنی شاید مقام اٹاوہ جب کہ نواب محتشم الیہ کا لشکر اس مقام سے ہو کر گزرے سرِ دربار عنایت فرمائیں۔

حکم دیا جائے کہ سرکار کے واسطے دو ہزار نقلیں پتھر کے چھاپے کی نہایت پسندیدہ طرز کی جلد مطبوع ہوں اور محمد نذیر احمد کو اجازت ہے کہ اس کتاب کا حقِ تصنیف حاصل کرنے اور اپنی طرف سے اس کے چھپوانے کے لئے بھی تدابیر مناسب عمل میں لائے یقین ہے کہ یہ کتاب بہت شہرت پکڑے گی گو اس کی عبارت سادہ سلیس دیسی زبان کے پڑھنے والوں کی نظر میں اولاً بے زینت اور نئی نئی معلوم ہو جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر کی

دانست میں مناسب ہے کہ اس کتاب کے لئے صاحبان بورڈ ممتحن کی خدمت میں سفارش کی جائے کہ امتحان میں داخل کرنے کے لائق ہے۔ اس ملک کی عام مروجہ حکایات بے لطف کے مقابل میں کہ وہ اکثر قابل اعتراض بھی ہیں۔اس کتاب کے نہایت عمدہ مضامین سے پڑھنے والوں کو نہ صرف یہ فائدہ حاصل ہو گا کہ سلیس اور فصیح روزمرہ سے واقفیت حاصل ہو بلکہ امور خانہ داری میں بھی بہت واقفیت پیدا ہو گی اور ممکن نہیں کہ جن لوگوں کو بوجہ اپنے مناصب کے لوگوں سے کام پڑتا ہے۔ ان کے لئے پیچیدہ معاملات میں بکار آمد نہ ہو۔

{ انتخاب چٹھی گورنمنٹ نمبری ۱۲۳۶-الف
مورخہ ۲۰ اگست ۱۸۶۹ء مقام نینی تال }

---

# اطلاع

اس سلسلہ کی دیگر کتب میں بنات النعش کے بعد اقبال دلہن. حسن معاشرت اور اصلاحِ معیشت کو جگہ دی جاتی ہے۔ یہ کتابیں اسم با مسمیٰ اور اصلاحِ نسواں کا ایک مکمل اور لاجواب درس ہے ان کو پڑھنے کے بعد نسوانی دنیا میں وہ چمک اور روشنی پیدا ہوتی ہے کہ عالم زندگی منور ہو جاتا ہے۔ اس لئے ہر بچی کو ان کتابوں کا مطالعہ بہت ضروری ہے۔ قیمت درج ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بنات النعش | دو روپے آٹھ آنے ؏ | حسن معاشرت | ایک روپیہ چار آنے ؏ |
| اقبال دلہن | " ؏ | اصلاح معاشرت | " آٹھ آنے ؏ |

محمد مسلم احمد نبیرۂ مصنف (دہلی)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# دیباچہ

خداوند کریم کا شکر اپنی گویائی کی بساط[1] بھر تو ادا ہو ہی نہیں سکتا۔ اس کی بندہ نوازیوں اور ہزاروں لاکھوں نعمتوں کی مکافات[2] کا حوصلہ[3]۔ چھوٹا منہ بڑی بات[4]! پیغمبر صاحب کی مدح اپنی ارادتِ[5] ناقص کی قدر تو بن ہی نہیں پڑتی۔ اُن کی شفقتوں[6] اور دل سوزیوں[7] کی تلافی[8] کا دعویٰ۔ اتنی سی جان گز بھر کی زبان[9]۔

حمد و نعت[10] کے بعد واضح ہو کہ ہر چند اس ملک میں مستورات[11] کے پڑھانے لکھانے کا رواج نہیں مگر پھر بھی بڑے شہروں میں خاص خاص شریف خاندانوں کی بعض عورتیں قرآن مجید کا ترجمہ مذہبی مسائل اور نصائح[12] کے اردو رسالے پڑھ پڑھا لیا کرتی ہیں۔ میں خدا کا شکر کرتا ہوں کہ میں بھی دہلی کے ایک ایسے ہی خاندان کا آدمی ہوں خاندان

---

[1] بساط اصل میں تو بچھونے کو کہتے ہیں پھر مطلق پھیلاؤ کے لئے بولنے لگے یہاں یہی معنی مراد ہیں یعنی ہماری گویائی میں جس قدر پھیلاؤ ہے اور ہم میں بولنے کی جتنی طاقت ہے اتنا بھی نو ادا نہیں ہو سکتا۔ [2] بدلہ۔ [3] بڑے کام کا ارادہ کر بیٹھنا۔ [4] یہ مشہور کہاوت ہے اور ایسے ہی محل پر بولی جاتی ہے۔ [5] عقیدت مندی۔ [6] مہربانیوں [7] لفظی معنی تو دل کے جلانے کے ہیں اگر مثلاً زید خالد کے ساتھ سچی محبت رکھتا ہے تو خالد کی خرابیاں دیکھ کر زید کو سخت رنج ہوتا ہے اس مطلب کے ادا کرنے کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ زید کا دل جلتا ہے۔ مراد ہے مہربانی خیر خواہی۔ [8] مکافات اور تلافی دونوں مرادف یعنی ہم معنی ہیں۔ [9] یہ بھی اردو کی مثل ہے۔ [10] حمد و نعت اور مدح تینوں لفظوں کے ایک ہی سے معنی ہیں تعریف۔ مگر حمد خدا کے لئے خاص ہے۔ [11] اصل میں پردہ نشین عورتوں کو کہنا چاہیے مگر مطلق عورتوں کو بھی کہنے لگے ہیں۔ [12] نصیحت کی جمع۔

کے دستور کے مطابق میری لڑکیوں نے بھی قرآن شریف اس کے معنی اور اردو کے چھوٹے چھوٹے رسالے گھر کی بڑی بوڑھیوں سے پڑھے۔ گھر میں رات دن پڑھنے لکھنے کا چرچا تو رہتا ہی تھا۔ میں دیکھتا تھا کہ ہم مردوں کی دیکھا دیکھی لڑکیوں کو بھی علم کی طرف ایک طرح کی خاص رغبت ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی مجھ کو یہ بھی معلوم ہوتا تھا کہ نرے مذہبی خیالات بچوں کی حالت کے مناسب نہیں اور جو مضامین[1] ان کے پیش نظر رہتے ہیں ان سے ان کے دل افسردہ[2]، ان کی طبیعتیں منقبض[3] اور ان کے ذہن کند[4] ہوتے ہیں۔ تب مجھ کو ایسی کتاب کی جستجو ہوئی جو اخلاق[5] و نصائح سے بھری ہوئی ہو اور ان معاملات میں جو عورتوں کی زندگی میں پیش آتے ہیں اور عورتیں اپنے توہمات[6] اور جہالت[7] اور کج رائی[8] کی وجہ سے ہمیشہ ان میں مبتلائے رنج و مصیبت رہا کرتی ہیں۔ ان کے خیالات کی اصلاح اور ان کی عادات کی تہذیب[9] کرے اور کسی دلچسپ پیرائے میں ہو جس سے ان کا دل نہ اکتائے طبیعت نہ گھبرائے۔ مگر تمام کتاب خانہ چھان مارا[10] ایسی کتاب کا پتہ نہ ملا پر نہ ملا۔ تب میں نے اس قصہ کا منصوبہ باندھا۔ تین برس ہوئے جب میں جھانسی[11] میں تھا کہ اکبری کا حال قلمبند کیا۔ لڑکیوں کو تو اس کا وظیفہ[12] ہو گیا اور ہر روز ختم کتاب کا تقاضا شروع کیا یہاں تک کہ ڈیڑھ برس میں اصغری کا حال بھی لکھا گیا۔ ہوتے ہوتے اس کتاب کا چرچا محلّے میں ہوا اور چند عورتیں اس کے سننے کو آئیں۔ جس نے سنا

---

[1] مضمون کی جمع ہے یعنی لڑکیوں کو جو کتابیں پڑھائی جاتی اور پڑھنے کی وجہ سے ان کی آنکھوں کے سامنے رہتی تھیں ان کتابوں کے مطالب۔ [2] بجھے ہوئے۔ [3] رکی ہوئی بند۔ [4] ٹھیٹ ترجمہ معنی اصل میں اس کا استعمال دھار میں کیا جاتا ہے کہتے ہیں چاقو کی دھار کند ہو گئی۔ [5] خلق کی جمع یعنی مطلق عادات۔ لیکن اچھی عادتوں میں استعمال کیا جاتا ہے [6] وہم سے نکلا یعنی وہ باتیں جن کی کچھ اصل نہ ہو جیسے ہم کوئی کام کرنا چاہیں اور کسی شخص کے چھینک دینے سے رک جائیں۔ [7] نادانی۔ [8] ٹیڑھی۔ [9] درستی آراستگی۔ [10] ڈھونڈا۔ محاورہ ہے۔ [11] جالون۔ جھانسی۔ للت پور تین ضلعے کی کمشنری کا صدر مقام جھانسی ہے۔ [12] یعنی جس طرح وظیفہ خواں لوگ ہر وقت پڑھتے رہتے ہیں لڑکیاں ہمہ وقت اس کتاب کو پڑھتی تھیں۔

رچ[1] گئی۔ اونچے اونچے[2] گھروں میں کتاب منگوائی گئی، نقل لینے کے ارادے ہوئے جب میں نے دیکھ لیا کہ یہ کتاب عورتوں کے لئے نہایت مفید ہے اور خوب دل لگا کر پڑھتی اور سنتی ہیں تب اس کو جناب ڈائرکٹر صاحب بہادر مدارس ممالک شمالی و مغربی کے ذریعہ سے سرکار میں پیش کیا۔ سرکار کی قدردانی نے تو میری آبرو اور اس کتاب کی قدر و قعت کو ایسا بڑھایا کہ میں بیان نہیں کر سکتا۔ میں نے خاطر خواہ اپنی مراد اور محنت کی داد پائی۔ جو کچھ وقت اس کتاب کی تصنیف میں صرف ہوا اس کے علاوہ مدتوں یہ کتاب اس غرض سے پیش نظر رہی کہ بولی بامحاورہ ہو، خیالات پاکیزہ اور کسی بات میں آورد اور بناوٹ کا دخل نہ ہو۔ چونکہ بالکل نئے طور کی کتاب ہے عجب نہیں کہ پھر بھی اس میں کسر رہ گئی ہو۔ ناظرین سے توقع ہے کہ معذور رکھیں۔ کیونکہ اس طرز میں یہ پہلی تصنیف ہے +

العبد

نذیر احمد وفقہ اللہ التزود لغد

---

[1] گرویدہ ہو گئی۔ [2] یعنی امیر گھروں میں +

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# باب پہلا

## تمہید کے طور پر عورتوں کے لکھنے پڑھنے کی ضرورت اور اُن کی حالت کے مناسب کچھ نصیحتیں

جو آدمی دُنیا کے حالات میں کبھی غور[1] نہیں کرتا اس سے زیادہ کوئی احمق نہیں غور کرنے کے واسطے دُنیا میں ہزاروں طرح کی باتیں ہیں لیکن سب سے عمدہ اور ضروری آدمی کا اپنا حال ہے کہ جس روز سے آدمی پیدا ہوتا ہے زندگی میں اس کو کیا کیا باتیں پیش آتیں اور کیوں کر اس کی حالت بدلا کرتی ہے۔

انسان کی زندگی میں سب سے اچھا وقت لڑکپن کا ہے۔ اس عمر میں آدمی کو کسی طرح کا فکر نہیں ہوتا۔ ماں باپ نہایت شفقت[2] اور محبت سے اس کو پالتے اور جہاں تک بس چلتا اس کو آرام دیتے ہیں۔ اولاد کے اچھا کھانے اور اچھا پہننے سے ماں باپ کو خوشی ہوتی ہے، بلکہ ماں باپ اولاد کے آرام کے واسطے اپنے اوپر تکلیف اور رنج تک گوارا کر لیتے ہیں۔ مرد جو باپ ہوتے ہیں کوئی محنت مزدوری سے کماتے ہیں، کوئی پیشہ کرتے کوئی سوداگری، کوئی نوکری۔ غرض جس طرح بن پڑتا ہے اولاد کی آسائش[3] کے واسطے روپے کے پیدا کرنے میں کوتاہی[4] نہیں کرتے۔ عورتیں جو ماں ہوتی ہیں۔ اگر باپ کی کمائی گھر کے خرچ کو کافی[5] نہیں ہوتی بعض اوقات خود بھی محنت کیا کرتی ہیں۔ کوئی ماں سلائی کا سیتی ہے، کوئی گوٹا بنتی، کوئی ٹوپیاں کاڑھتی یہاں تک کہ کوئی

---

[1] دھیان لگا کر سوچنے کو غور کرنا کہتے ہیں [2] مہربانی۔ پیار۔ [3] آرام۔ [4] کمی۔ [5] پوری ۱۲

مصیبت کی ماری ماں چرخہ کات کر چکّی پیس کر ماماگیری[1] کر کے بچّوں کو پالتی ہے۔ اولاد کی محبّت جو ماں کو ہوتی ہے ہرگز بناوٹ اور ظاہرداری کی نہیں ہوتی بلکہ سچّی اور دلی محبت ہے اور خدائے تعالیٰ نے جو بڑا دانا ہے یہ ماَمتا[2] اس لئے ماں باپ کے پیچھے لگادی ہے کہ اولاد پرورش پائے۔ ابتدائے[3] عمر میں بچے نہایت بے بس ہوتے ہیں نہ بولتے نہ سمجھتے نہ چلتے نہ پھرتے۔ اگر ماں باپ محبّت سے اولاد کو نہ پالتے تو بچے بھوکوں مرجاتے۔ کہاں سے ان کو روٹی ملتی، کس طرح کپڑا بہم پہنچاتے اور کیوں کر بڑے ہوتے؟ آدمی پر کیا موقوف ہے جانوروں میں بھی اولاد کی ماَمتا بہت سخت ہے۔ مرغی بچّوں کو دن بھر پروں میں چھپائے بیٹھی رہتی ہے اور اناج کا ایک دانہ بھی اس کو ملتا ہے تو آپ نہیں کھاتی، بچّوں کو بلا کر چونچ سے ان کے آگے سرکا دیتی ہے اور اگر چیل یا بلّی اس کے بچّوں پر حملہ کرنا چاہے تو مطلق اپنی جان کا خیال نہ کر کے لڑنے اور مرنے کو موجود ہو جاتی ہے۔ غرض ہو نہ ہو یہ خاص محبّت ماں باپ کو صرف اسی لئے خدا نے دی ہے کہ ننھے ننھے بچّوں کو جو ضرورت ہو اٹکی نہ رہے۔ بھوک کے وقت کھانا اور پیاس کے وقت پانی، سردی سے بچنے کو گرم کپڑا اور ہر طرح کی آرام کی چیز وقت مناسب پر مل جائے۔ دیکھنے سے ایک بات یہ بھی معلوم ہوتی ہے کہ یہ بھڑک[4] اُسی وقت تک رہتی ہے جب تک بچّوں کو اس کی ضرورت اور احتیاج ہوتی ہے۔ جب مرغی کے بچے بڑے ہو جاتے ہیں تو وہ ان کو پروں میں چھپانا چھوڑ دیتی ہے اور جب بچّے چل پھر کر آپ اپنا پیٹ بھرنے کے قابل ہو جاتے ہیں مرغی کچھ بھی ان کی مدد نہیں کرتی بلکہ جب بہت بڑے ہو جاتے ہیں تو اُن کو اس طرح مارنے دوڑتی ہے گویا وہ ان کی ماں نہیں۔ آدمی کے ماں باپ کا بھی یہی حال ہے

---

[1] کھانا پکانے اور گھر کی ٹہل کے لئے جو عورتیں نوکری کرتی ہیں ان کو ماما کہتے ہیں۔ [2] ماَمتا سنسکرت کا لفظ ہے بلفظی معنی مادری محبت۔ اب بھی ماں باپ اور بزرگوں کی محبت پر بولا جاتا ہے۔ [3] شروع۔ [4] بے قراری کی محبت اور زور کی ماَمتا کو محاورہ اُردو میں بھڑک کہتے ہیں ۱۲

جب تک بچہ بہت چھوٹا ہے ماں دودھ پلاتی ہے اور اس کو گود میں لادے لادے
پھرتی ہے۔ اپنی نیند خراب کر کے بچے کو تھپک تھپک کر سُلاتی ہے۔ جب بچہ اتنا سیانا
ہوا کہ کھچڑی کھانے لگا ماں دودھ بالکل چھڑا دیتی ہے اور وہی دودھ جس کو برسوں پیار
سے پلاتی رہی سختی اور بے رحمی سے نہیں پینے دیتی، کڑوی[1] چیزیں لگا لیتی ہے اور
بچہ ضد کرتا ہے تو مارتی اور گھُرکتی ہے۔ چند روز کے بعد بچوں کا یہ حال ہو جاتا ہے
کہ گود میں لینا تک ناگوار ہوتا ہے۔ کیا تم نے اپنے چھوٹے بھائی بہن کو اس بات پر
مار کھاتے نہیں دیکھا کہ ماں کی گود سے نہیں اُترتے۔ ماں خفا ہو رہی ہے کہ "کیسا
ناہموار[2] بچہ ہے ایک دم نہیں چھوڑتا۔" ان باتوں سے یہ مت سمجھو کہ ماں کو محبت نہیں
رہی۔ نہیں نہیں محبت تو ویسی ہی ہے مگر ہر حالت کے ساتھ ایک خاص طرح کی محبت
ہوتی ہے۔ اولاد کا حال یکساں نہیں رہتا۔ آج دودھ پیتے ہیں، کل کھانے لگے،
پھر پاؤں چلنا سیکھا۔ بچہ جتنا بڑا ہوتا گیا اسی قدر محبت کا رنگ بدلتا گیا اور زیادہ بڑے
ہو کر لڑکے اور لڑکیاں پڑھنے اور لکھنے اور کام کرنے کے واسطے ماریں کھاتے ہیں۔
اگرچہ بے وقوفی سے بچے نہ سمجھیں مگر ماں باپ کے ہاتھوں سے جو تکلیف بھی تم کو
پہنچے وہ ضرور تمہارے اپنے فائدے کے واسطے ہے۔ تم کو دنیا میں ماں باپ سے
الگ رہ کر بہت دنوں جینا پڑے گا۔ کسی کے ماں باپ تمام عمر زندہ نہیں رہتے
خوش نصیب ہیں وہ لڑکے اور لڑکیاں جنھوں نے ماں باپ کے جیتے جی ایسا ہنر
اور ایسا ادب سیکھا جس سے ان کی تمام زندگی خوشی اور آرام میں گذری اور نہایت
بدقسمت ہے وہ اولاد جنھوں نے ماں باپ کی زندگی کی قدر نہ کی اور جو آرام ماں
باپ کی وجہ سے ان کو میسر[3] ہوا اس کو اکارت اور ایسے اچھے فراغت اور بے فکری

---

[1] عورتیں جب بچہ کا دودھ چھڑانے کو ہوتی ہیں تو رسوت یا کتھے کا لیپ کر لیا کرتی ہیں۔ [2] بے تمیز۔ بے ادب۔ شریر۔ [3] مراد ہے۔ حاصل ہوا۔

کے وقت کو سستی اور کھیل کود میں ضائع کیا۔ عمر بھر رنج و مصیبت میں کاٹی۔ آپ عذاب میں ہے اور ماں باپ کو[1] اپنے سبب عذاب میں رکھا۔ مرنے پر کچھ موقوف نہیں شادی بیاہ ہوئے پیچھے اولاد ماں باپ سے جیتے جی چھوٹ جاتی ہے۔ لڑکوں اور لڑکیوں کو ضرور سوچنا چاہیئے کہ ماں باپ سے الگ ہوئے پیچھے ان کی زندگی کیونکر گزرے گی۔

دنیا میں بہت بھاری بوجھ مردوں کے سر پر ہے۔ کھانا کپڑا اور روز مرہ[2] کے خرچ کی سب چیزیں روپے سے حاصل ہوتی ہیں اور سارا کھٹراگ[3] روپے کا ہے۔ عورتوں کو بڑی خوشی کی بات ہے کہ اکثر روپیہ پیدا کرنے کی محنت سے محفوظ رہتی ہیں۔ مردوں کو دیکھو روپے کے لئے کیسی کیسی سخت محنتیں کرتے ہیں۔ کوئی بھاری بوجھ سر پہ اٹھاتا کوئی لکڑیاں چیرتا۔ سُنار۔ لوہار۔ ٹھٹیرا۔ کسیرا۔ کندلہ گر۔ زرکوب۔ دبکیہ۔ تارکش۔ ملمع ساز جڑیا۔ سلمہ ستارہ والا۔ بٹیہ۔ بدرساز۔ میناساز۔ قلعی گر۔ سادہ کار۔ صیقل گر۔ آمیہ ساز زردوز۔ منہیار۔ نعلبند۔ نگینہ ساز۔ کامدانی والا۔ سان گر۔ نیاریا۔ ڈھلیہ۔ بڑھئی۔ خرادی ناریل والا۔ کنگھی ساز۔ بنس پھوڑ۔ کاغذی۔ جولاہا۔ رفوگر۔ رنگریز۔ چھیپی۔ دستاربند۔ درزی۔ علاقہ بند۔ نیچہ بند۔ موچی۔ مہرکن۔ سنگ تراش۔ حکاک۔ معمار۔ دیگر۔ کمہار حلوائی۔ تیلی۔ تنبولی۔ رنگ ساز۔ گندھی وغیرہ جتنے پیشے والے ہیں کسی کا کام جسمانی[4] اور دماغی تکلیف سے خالی نہیں اور روپے کی خاطر یہ تمام تکلیف مردوں کو سہنی اور اٹھانی

---

[1] اولاد نالائق ہوتی ہے تو بڑے ہوئے پیچھے بھی ماں باپ ان کی خرابی دیکھ کر سن کر رنجیدہ رہتے ہیں۔

[2] ہر روز۔ [3] بکھیڑا۔ [4] یہ اتنے پیشے اس غرض سے جمع کر دیئے ہیں کہ پڑھنے والوں کی معلومات زیادہ ہوں اور دیکھیں کہ دنیا میں کیسے کیسے کام ہوتے اور لوگ کس کس تدبیر سے روٹی کماتے ہیں۔ ان میں بہت سے پیشے خاص کر بڑے شہروں میں ہوتے ہیں۔ تاہم پیشوں کی تحقیقات کر لینی مناسب ہے کہ کون کیا کام کرتا ہے

[5] یعنی بعض کاموں میں تو بدن کی محنت ہے۔ مثلاً جیسے بڑھئی، لوہار اور بعض میں چنداں بدن کی تو نہیں مگر دماغی محنت ہے بمثل مہرکن کہ اس کو لفظوں کی نشست میں بہت سوچ بچار کرنا پڑتا ہے۔ ۱۲

پڑتی ہے۔ لیکن اس بات سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ عورتوں سے کھانے اور سو رہنے
کے سوا دنیا کا کوئی کام متعلق نہیں۔ بلکہ خانہ داری کے تمام کام عورتیں ہی کرتی ہیں مرد
اپنی کمائی عورتوں کے آگے لاکر رکھ دیتے ہیں اور عورتیں اپنی عقل سے اس کو بندوبست
اور سلیقہ کے ساتھ اٹھاتی[1] ہیں۔ پس اگر غور سے دیکھو تو دنیا کی گاڑی جب تک ایک پہیہ
مرد کا اور دوسرا عورت کا نہ ہو چل نہیں سکتی۔ مردوں کو روپیہ کمانے سے اتنا وقت
نہیں بچتا کہ اس کو گھر کے کاموں میں صرف کریں۔ اے لڑکو! وہ بات سیکھو کہ مرد ہو کر تمہارے
کام آئے اور اے لڑکیو! ایسا ہنر حاصل کرو کہ عورت ہونے پر تم کو اس سے خوشی اور
فائدہ ہو۔ بے شک عورت کو خدا نے مرد کی نسبت کسی قدر کمزور پیدا کیا ہے لیکن ہاتھ
پاؤں۔ کان۔ آنکھ۔ یادداشت۔ سوچ۔ سمجھ۔ سب چیزیں مردوں کے برابر عورتوں کو بھی
دی گئی ہیں۔ لڑکے ان ہی چیزوں سے کام لے کر ہر فن میں طاق[2] اور ہر ہنر میں مشاق ہو جاتے
ہیں۔ لڑکیاں اپنا وقت گڑیاں کھیلنے اور کہانیاں سننے میں کھوتی ہیں۔ ویسی ہی بے ہنر رہتی
ہیں۔ اور جن عورتوں نے وقت کی قدر پہچانی اور اس کو کام کی باتوں میں لگایا یا ہنر سیکھا
لیاقت حاصل کی، وہ مردوں سے کسی بات میں ہیٹی نہیں رہیں۔ ملکہ وکٹوریہ[3] کو دیکھو عورت
ذات ہو کر کس دھوم اور کس شان اور کس ناموری اور کس عمدگی کے ساتھ اتنے بڑے
ملک کا انتظام کر رہی ہیں کہ دنیا میں کسی مرد بادشاہ کو آج تک یہ بات نصیب نہیں جب
ایک عورت نے سلطنت جیسے کٹھن[4] کام کو سلطنت بھی ماشاء اللہ[5] اس قدر وسیع[6]
ایسے نازک وقت میں کہ بات منہ سے نکلی اور اخبار والوں نے بتنگڑ[7] بنایا اتنی مدت دراز

---

[1] یعنی خرچ کرتی ہیں۔ [2] جفت کی ضد ہے مثلاً ۲۔۴۔۶ جفت ہیں اور ۱۔۳۔۵ طاق۔ یہاں طاق سے مراد اکیلا کہ اس جیسا دوسرا نہ ہو۔ [3] انگریزوں کی شاہزادی جو انگلستان اور ہندوستان دونوں ملکوں کی بادشاہ تھیں [4] کٹھن ہندی لفظ ہے جس کے معنی ہیں سخت مشکل [5] ماشاء اللہ عربی کا جملہ ہے جس کے معنی ہیں جو خدا چاہے۔ مسلمانوں میں نظر بد سے بچنے کے لیے بولا جاتا ہے [6] فراخ۔ لمبی چوڑی۔ [7] بات کا مبالغہ بتنگڑ مراد یہ ہے کہ ذرا سی بات کا ایک بڑا قصہ بنا کر کھڑا کیا۔ ۱۲

تک سنبھالا اور ایسا سنبھالا کہ جو سنبھالنے کا حق ہے۔ تو اب عورتوں کی خداداد[1] قابلیت میں کلام کرنا نری ہٹ دھرمی[2] ہے۔

بعض نادان عورتیں خیال کرتی ہیں کہ کیا لکھ پڑھ کر ہم کو مردوں کی طرح نوکری کرنی ہے۔ لیکن اگر کسی عورت نے لکھ پڑھ لیا ہے تو گو اس نے نوکری نہیں کی مگر اس کا لکھنا پڑھنا اکارت بھی نہیں گیا۔ اس کو اور بہتیرے فائدے پہنچے جن کے مقابلے میں نوکری کی کچھ بھی حقیقت نہیں۔ جو لوگ علم کو صرف نوکری کا ذریعہ[3] سمجھ کر پڑھتے ہیں ان کو علم کی قدر نہیں۔ سچ پوچھو تو علم کے آگے نوکری ایسی ہے جیسے سودے کے ساتھ روُنگھن[4]۔ کہاں سے قوتِ بیان لائیں کہ تم کو علم کے فائدے سمجھائیں۔ ظاہر کی دو آنکھیں تو ہمارے تمہارے سب کے منہ پر ہیں۔ کبھی اندھے فقیروں کی صدا[5] سنو۔ کس حسرت[6] سے کہتے ہیں "بابا انکھیاں[7] بڑی نعمت ہیں"۔ شاید کوئی بھی ایسا سنگ[8] دل نہ ہوگا جس کو اندھوں کی معذوری اور بےکسی پر رحم نہ آتا ہو لیکن دل کے اندھے جن کو لکھنا پڑھنا نہیں آتا ان سے کہیں زیادہ قابلِ رحم ہیں۔ انگریزوں کی ولایت میں تو اندھوں کی تعلیم کا ایسا عمدہ انتظام ہے کہ اندھے ٹٹول ٹٹول کر اچھی خاصی طرح اخبار اور کتابیں سب کچھ بےتکلف پڑھ لیتے ہیں۔ ہمارے یہاں کے اندھے بھی بعض ایسے بلا کے ذہین[9] ہوتے ہیں کہ سوئی پرو دیں، اکیلے سارے شہر کے گلی کوچوں میں بےدھڑک[10] دوڑے دوڑے پھریں۔ کھوٹا کھرا روپیہ پرکھیں۔ قرآن شریف کا حفظ کر لینا تو اندھوں کے لئے گویا ایک معمولی

---

[1] خدا کی دی ہوئی قدرتی پیدائشی [2] غلط بات پر بےجا ہٹ اور اصرار کرنا [3] وسیلہ یعنی پڑھنے لکھنے کے طفیل نوکری ملتی ہے [4] سودے والوں کا دستور ہے کہ سودا تول کر خریدار کو خوش کرنے کو اوپر سے کچھ اور دے دیا کرتے ہیں اسی کو روُنگھن کہتے ہیں [5] جو آواز دے کر فقیر بھیک مانگتا ہے اس کو صدا کہنے لگے ہیں ورنہ دراصل صدا وہ آواز ہے جو گونج کر پڑتی ہے [6] افسوس [7] قاعدے کی رو سے آنکھیں ہونا چاہئے تھا مگر پیار کی وجہ سے انکھیاں کر دیا ہے [8] جس کا دل پتھر کی طرح سخت ہو یعنی بے رحم [9] محاورہ ہے یعنی حد سے زیادہ گویا افراطِ ذہانت کی وجہ سے آفت ہے [10] بے تامل۔ ۱۲

بات ہے۔ غدر سے پہلے شہر میں گنتی کے دو چار مادر زاد اندھے مولوی بھی تھے۔ غرض آنکھوں کا اندھا ہونا مصیبت ہے مگر نہ ایسی کہ جیسے دل کا اندھا (یعنی جاہل ہونا) لیکن افسوس کوری دل[1] کے نقصانات سے لوگ واقف نہیں اور یہی وجہ ہے کہ عالم و فاضل ہونا تو درکنار ہزار[2] پیچھے ایک بھی پڑھا لکھا نظر نہیں آتا۔

یہ تو مردوں کا مذکور ہے جن کو پڑھ لکھ کر روٹی کمانی ہے۔ عورتوں میں پڑھنے لکھنے کا چرچا اس قدر کم ہے کہ دلّی جیسے غدار[3] شہر میں اگر مشکل سے سو سوا سو عورتیں وہ بھی شاید حرف شناس نکلیں بھی تو اس کو چرچا نہیں کہہ سکتے۔ پھر اگر چرچا نہ ہو خیر چنداں مضائقے کی بات نہیں مصیبت تو یہ ہے کہ اکثر عورتوں کے لکھانے پڑھانے کو عیب اور گناہ خیال کرتے ہیں۔ ان کو خدشہ یہ ہے کہ ایسا نہ ہو لکھنے پڑھنے سے عورتوں کی چار آنکھیں[4] ہو جائیں۔ لگیں غیر مردوں سے خط و کتابت کرنے اور خدانخواستہ کل کلاں کو ان کی پاک دامنی اور پردہ داری میں کسی طرح کا فتور[5] واقع ہو۔ یہ صرف شیطانی وسوسے[6] ہیں اور ملک کی خصوصاً عورتوں کی بد قسمتی لوگوں کو بہکا اور بھڑکا رہی ہے۔ اول تو ہم ایک ذری سی بات یہی پوچھتے ہیں کہ علم انسان کی اصلاح کرتا ہے یا اُلٹا اُس کو بگاڑتا اور خرابی کے لچھن سکھاتا ہے؟ اگر بگاڑتا ہے تو مردوں کو بھی پڑھنے لکھنے کی مناہی ہونی چاہیے۔ تاکہ بگڑنے نہ پائیں اور مرد بگڑیں گے تو کبھی ان کا بگاڑ عورتوں میں اثر کیے بغیر رہے گا۔ دوسرے انصاف شرط[7] ہے بے شک بعض پڑھے لکھے مرد بھی آوارہ اور بد وضع ہوتے ہیں لیکن کیا علم نے ان کو آوارگی اور بد وضعی سکھائی؟ نہیں نہیں۔ آوارگی اور بد وضعی انہوں نے

---

[1] دل کی نابینائی [2] یعنی ہزار میں سے ایک [3] غدار کے لفظی معنی تو بڑا فساد کرنے والا۔ یہاں مراد ہے بہت بڑا کیونکہ اکثر بڑے شہروں میں دنگہ فساد ہوتا ہی رہتا ہے [4] معمول سے زیادہ چالاکی آجانے کو اس عبارت سے ادا کرتے ہیں [5] خلل [6] بُرے بُرے بہکانے کو وسوسہ کہتے ہیں [7] یعنی ہم جو کہنا چاہتے ہیں اُس کے سننے کے لئے شرط یہ ہے کہ سُننے والا منصف مزاج ہو۔ ١٢

بُری صحبت میں سیکھی۔ یا کھلی اور کوڑھ کی طرح اُن کو اُڑ کر لگی۔ اور پڑھ لکھ کر ان کی بُرائی مثلاً چھٹانک بھر ہے تو نہ پڑھنے کی صورت میں یقین جانو ضرور سیر سوا سیر ہوتی ہیں۔ با ایں ہمہ[1] مثلاً سو پڑھے لکھوں پر نظر ڈالو تو کوئی اکّا دکّا[2] شامت[3] زدہ خراب ہو تو ہو ورنہ خدا نے چاہا تو اکثر نیک، بھلے مانس، ماں باپ کا ادب کرنے والے، بھائی بہنوں سے محبت رکھنے والے، بڑے کو بڑے اور چھوٹے کو چھوٹے کی جگہ سمجھنے والے، دنگے فساد اور بُری صحبت سے دُور بھاگنے والے، نماز پڑھنے والے، روزے رکھنے والے، سچ بولنے والے، غریبوں پر ترس کھانے والے، غصے کے پی[4] جانے والے، بزرگوں کی نصیحت پر چلنے والے، لحاظ شرم والے، جیسا کھانا کپڑا میسّر آیا شکر گذاری کے ساتھ کھانے پہننے والے۔ ہماری بھی ساری عمر ایسے ہی لوگوں میں گزری ہے۔ ہم تم سے سچ کہتے ہیں کہ جو شخص علم کو بدنام کرتا ہے آسمان[5] کو تھوکتا اور چاند پر خاک ڈالتا ہے۔ بے شک بعض بُرے لوگوں نے بُری کتابیں بھی دنیا میں پھیلا دی ہیں اردو میں اس قسم کی کتابیں بہت کم ہیں اور جو ہیں سلسلہ درس[6] سے خارج ہیں اور ان کا پڑھنا اور سُننا کیا مرد کیا عورت سب ہی کے حق میں بُونا[7] ہے لیکن اس خیال سے کہ آنکھ بُری جگہ بھی پڑ سکتی ہے یا زبان سے بعض نالائق کوستے، جھوٹ بولتے، گالیاں بکتے۔ بلا ضرورت قسم کھاتے یا لوگوں کے پیٹھ پیچھے ان کی بدیاں روتے ہیں جس کو غیبت کہتے ہیں نہ آنکھیں پھوڑی جاتی ہیں نہ زبان کاٹی جاتی ہے۔ تو صرف علم نے کیا قصور کیا ہے کہ ایک لغو اور بے اصل احتمال کی بنیاد پر عورتوں کو اس کے بے انتہا دینی اور دُنیاوی فائدوں سے محروم رکھا جائے؟ کیا اتنا نہیں ہو سکتا کہ بیہودہ کتابوں کو مستورات کی نظر سے نہ گزرنے دیں؟ علاوہ بریں آدمی کے دل کو خدا نے بنایا ہے آزاد جب انسان کو کسی کام پر مجبور کیا جاتو

---

[1] اس پر بھی، علاوہ بریں [2] ایک دو۔ اکیلا دوکیلا [3] بدنصیب مراد ہے [4] روکنے والے۔ ضبط کرنے والے۔ [5] جس طرح آسمان کا تھوکا الٹا منہ پر آتا ہے اور خاک اُڑانے سے چاند دھندلا نہیں ہوتا اسی طرح علم بدنام کرنے سے بدنام نہیں ہوتا بلکہ بدنام کرنے والا خود بدنام ہوتا ہے [6] یعنی لوگ۔ ان کو معمول باندھ کر پڑھتے پڑھاتے نہیں [7] بُرا۔ ۱۲

وہ چاروناچار اس کام کو کرتا تو ہے مگر نہ اس عمدگی اور خوبی کے ساتھ جیسا کہ خود اپنے دل کے تقاضے سے۔ کہاں تو دوسروں کی زبردستی اور کہاں اپنا شوق۔ مثلاً لڑکے بعض تو وہ ہیں جن کو خود پڑھنے کا مطلق شوق نہیں۔ اس واسطے کہ ناداں ہیں بے سمجھ ہیں اتنا نہیں جانتے کہ آج کو جی لگا کر پڑھ لکھ لیں گے تو بڑے ہوئے پیچھے ہمارے ہی کام آئے گا دنیا میں ہماری عزت و آبرو ہوگی۔ ان ہی دو حرفوں[1] کی بدولت خدا ہم کو امیر کردے گا لوگ ہماری وقعت[2] اور تعظیم کریں گے۔ دنیا اور دین دونوں میں ہمارا بھلا ہوگا۔ تو ایسے بدشوق لڑکے کبھی خوشی سے مدرسے نہیں جاتے۔ گھر والوں نے زبردستی دھکیل[3] دیا یا مکتب کے لڑکے آئے اور ٹانگ کر لے گئے۔ زبردستی گئے، بے دلی سے بیٹھے رہے، چھٹی ملی، نہ کچھ پڑھا نہ لکھا، کورے[4] سے واپس آئے۔ دوسری قسم کے لڑکے وہ ہیں جن کی قسمت میں خدا نے کچھ بہتری لکھی ہے۔ وہ آپ سے بے کہے، بے بھیجے، بے بلائے وقت سے پہلے مدرسے کو دوڑے چلے جاتے ہیں۔ جاتے ہی آموختہ[5] پڑھا مطالعہ[6] کیا سبق لیا اور آخر وقت تک اس میں لگے لپٹے[7] رہے۔ اب ہم پوچھتے ہیں کہ ان دونوں قسم کے لڑکوں میں کس سے اُمید کی جاسکتی ہے کہ لکھ پڑھ کر امتحان پاس کرے گا۔ گھر بیٹھے اس کو نوکری کے لئے بلاوے آئیں گے۔ زیادہ سوچنے کی کچھ ضرورت نہیں۔ بے شک جس کو شوق ہے اسی کو فوق[8] ہے۔

اسی طرح ہماری عورتوں میں حیا، پاک دامنی، پردہ داری، نیکی۔ جو کچھ سمجھو خدا کے فضل و کرم سے بہتیری ہے۔ مگر بُرا مانو یا بھلا مانو ابھی تک ہے مجبوری کی۔ یعنی مذہب اور ملکی رواج اور مردوں کی حکومت نے عورتوں کو زبردستی نیک بنا رکھا ہے۔ لیکن اگر خود عورتوں

---

[1] یعنی تھوڑا سا جو لکھ پڑھ لیا ہے [2] عزت۔ بڑائی [3] یعنی پکڑا اور دھکا کر [4] اصل میں کورا کہتے ہیں بے دھوئے کپڑے کو اور چونکہ کورا کپڑا اکثر بے رنگ ہوتا ہے۔ مراد یہ ہے کہ جیسے گئے تھے واپس آئے۔ [5] پچھلا سیکھا ہوا۔ [6] اگلا سبق نکالنے کو مطالعہ کہتے ہیں۔ [7] یعنی اسی میں مصروف ہے۔ [8] برتری۔ ۱۲

کے دل سے نیکی کا تقاضا ہو تو سبحان اللہ[1]۔ نورٌ علیٰ نور[2]۔ ایک تو سونا کھرا اوپر سے ملا سہاگہ[3]
کیا کہنا ہے۔ مگر دل سے نیکی کے تقاضے کے پیدا ہونے کی علم کے سوا اور کوئی تدبیر ہی
نہیں۔ بس جو لوگ عورتوں کو علم سے محروم رکھنا چاہتے ہیں، گویا ان کو سچی اور
حقیقی اور پاکیزہ اور بے لوث[4] اور کھری اور پائدار نیک دلی سے روکتے ہیں۔ پھر ہم
دیکھتے ہیں کہ علم کے لئے جو قوتیں درکار ہیں مرد عورت دونوں میں برابر ہیں، اس سے
معلوم ہوتا ہے کہ عورتوں کو خدا نے جاہل رہنے کے لئے نہیں بنایا جس حالت میں
ہماری عورتیں اب ہیں اس کے لئے ان کو اتنی عقل کی کیا ضرورت ہے؟ بس خدا نے جو عورتوں
کو اتنی ساری عقل دی ہے ضرور کسی بڑے کام کے لئے دی ہے یعنی علم حاصل کرنے کے
لئے۔ لیکن اگر عورتیں عقل سے علم حاصل کرنے کا کام نہ لیں تو ان کی مثال ایسی ہوگی جیسے
ہندوؤں کے جوگی[5] جو اپنا ہاتھ سکھا کر مصلحت[6] الٰہی کو باطل کرتے ہیں۔ کیوں صاحب ہاتھ
کا خشک اور بیکار کر دینا بہتر یا اس کو نیک کام میں لا کر دنیا کا فائدہ اور دین کا ثواب حاصل
کرنا بہتر۔ مسلمانوں کی تشفی[7] کے لئے تو شاید اس سے بڑھ کر اور کوئی بات ہو نہیں سکتی کہ
پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم کی بیبیوں میں حضرت عائشہ رض اور حضرت حفصہ رض سر برآوردہ[8]
تھیں۔ ایک دن دونوں بیٹھی ہوئی باتیں کر رہی تھیں کہ پیغمبر صاحب آ نکلے اور حضرت عائشہ
کی طرف اشارہ کر کے حضرت حفصہ سے فرمایا کہ ان کو بھی لکھنا سکھاؤ۔ ہر چند پردہ نشینی
کی وجہ سے دنیا کے بہت سے کام عورتوں کو معاف ہیں لیکن پھر بھی خیال کرو تو عورتیں

---

[1] اللہ پاک ہے یہ جملہ تعریف کی جگہ بولتے ہیں [2] نور پر نور یعنی نیکی خود نور ہے اور پھر دل کے تقاضے سے تو دوسرا نور [3] سہاگے کا خاصہ ہے کہ سونے کے میل کو کاٹ دیتا ہے یہ بھی ایک کہاوت ہے [4] بے آمیزش خالص۔
[5] ہندو فقیر [6] یعنی خدا نے فائدے کی غرض سے ہاتھ پیدا کئے تھے اور ہاتھوں کے پیدا کرنے میں یہی مصلحت تھی ہاتھوں کو برسوں اونچا رکھ کر سکھا دیا تو وہ مصلحت گئی گزری ہوئی [7] تسلی۔ تسکین

[8] پیش پیش۔ بڑھی چڑھی ۱۲

نری نکمی نہیں ہیں۔

خانہ داری[1] بدون عورت کے ایک دن نہیں چل سکتی مرد کتنا ہی ہوشیار کیوں نہ ہو ممکن نہیں کہ عورت کی مدد کے بدون گھر چلا سکے یہی وجہ ہے کہ عورت کے مرنے کو خانہ ویرانی سے تعبیر[2] کیا جاتا ہے۔ پس اگر دنیا کے کسی کام میں بھی علم بکار آمد ہے تو بڑے تعجب کی بات ہے کہ خانہ داری کے لئے بھاری کام ہیں جو مردوں کے سنبھالے نہ سنبھلے بکار آمد نہ ہو۔ پر[3] یوں کہو کہ لوگوں کو اپنے معاملات میں غور کرنے اور سوچنے کی عادت نہیں اگلے لوگ بری یا بھلی جو راہ نکال گئے ہیں دائیں بائیں کچھ نہیں دیکھتے بھیڑوں[4] کی طرح اس پر آنکھیں بند کیے چلے جاتے ہیں۔ خانہ داری منہ سے کہنے کو تو ایک لفظ ہے مگر اس کے معنی اور مطلب پر نظر کرو تو پندرہ بیس کے فرق سے خانہ داری اور دنیا داری ایک ہی چیز ہے۔ خانہ داری میں جو کام کرنے پڑتے ہیں۔ اُن کی کوئی فہرست منضبط[5] نہیں ہو سکتی شادی غمی۔ تقریبات[6]۔ مہمان داری لین دین نسبت ناطہ[7]۔ پکانا۔ سینا۔ چھدنا خدا جانے کتنے بکھیڑے ہیں۔ جس نے گھر کیا ہو اسی کو کچھ خبر ہوگی۔ لیکن اسی خانہ داری میں اولاد کی تربیت[8] بھی ہے اور کسی کام کے لیے عورتوں کو علم کی ضرورت شاید نہ بھی ہو۔ مگر اولاد کی تربیت تو جیسی چاہئے بے علم کے ہونی ممکن نہیں۔ لڑکیاں تو بیاہ تک اور لڑکے اکثر دس برس کی عمر تک گھروں میں تربیت پاتے ہیں اور ماؤں کی خو[9] بو اُن میں اثر کر جاتی ہے پس اے عورتو! اولاد کی اگلی زندگی تمہارے اختیار میں ہے۔ چاہو تو شروع سے اُن کے دلوں میں ایسے اونچے ارادے اور پاکیزہ خیال بھر دو کہ بڑے ہو کر نام و نمود پیدا کریں

---

[1] گھر کا کام کاج [2] یعنی کسی کی بیوی مر جائے تو کہا کرتے ہیں کہ بے چارے کا گھر تباہ ہو گیا [3] یہ ہندی لفظ ہے لیکن کی جگہ بولا جاتا ہے [4] بھیڑوں کا قاعدہ ہوتا ہے کہ سامنے کا سارا ریوڑ گردن نیچی کئے اگلی بھیڑ کے پیچھے پیچھے چلا جاتا ہے [5] قلم بند [6] تیج تیوہار شادی بیاہ وغیرہ [7] پرورش اور اس میں تعلیم بھی داخل ہے [8] مراد ہے خصلت۔ عادت ۱۲

اور تمام عمر آسائش میں بسر کر کے تمہارے شکر گذار رہیں اور چاہو تو ان کی افتاد[1] کو ایسا بگاڑ دو کہ جوں جوں بڑے ہوں خرابی کے لچھن[2] سیکھتے جائیں اور انجام تک اس ابتدا کا تاسف[3] کیا کریں۔

لڑکوں کو بولنا آیا اور تعلیم پانے کا مادّہ[4] حاصل ہوا۔ اگر ماؤں کو لیاقت ہو تو اسی وقت سے بچوں کو تعلیم کر چلیں۔ مکتب یا مدرسے بھیجنے کے انتظار میں لڑکوں کے کئی برس ضائع ہو جاتے ہیں۔ بہت چھوٹی عمر میں نہ تو خود لڑکوں کو مدرسے جانے کا شوق ہوتا ہے اور نہ ماؤں کی محبت اس بات کو گوارا کرتی ہے کہ ننھے ننھے بچے جو ابھی اپنی ضرورتوں[5] کے ضبط پر قادر نہیں ہیں استاد کی قید میں رکھے جائیں۔ لیکن مائیں اگر چاہیں اسی وقت میں ان کو بہت کچھ سکھا پڑھا دیں۔ لڑکے مدرسے میں بیٹھنے کے بعد بھی مدتوں تک بے دلی سے پڑھا کرتے ہیں اور کہیں بہت دنوں میں ان کی استعداد کو ترقی ہوتی ہے! اس تمام وقت میں ان ماؤں سے یقیناً بہت مدد مل سکتی ہے۔ اول تو ماؤں کی سی شفقت[6] اور دل سوزی[7] کہاں؟ دوسرے رات دن کا برابر پاس رہنا جب ذرا طبیعت متوجہ دیکھی جھٹ کوئی حرف پہچنوا دیا۔ یا کچھ گنتی ہی یاد کرا دی، کہیں پورب پچھم کا امتیاز بتا دیا۔ مائیں تو باتوں باتوں میں وہ سکھا سکتی ہیں جو استاد برسوں کی تعلیم میں بھی نہیں سکھا سکتا اور ماؤں کی تعلیم میں ایک یہ کتنا بڑا لطف[8] ہے کہ لڑکوں کی طبیعت کو وحشت[9] نہیں ہونے پاتی اور شوق کو ترقی ہوتی جاتی ہے۔ اولاد کی تہذیب[10] تو تہذیب ان کی پرورش کی تدبیر، ان کی جان کی حفاظت ماؤں کے اختیار میں ہے۔ اگر خدانخواستہ کہیں اس سلیقہ میں کمی ہے تو

---

[1] ڈول۔ ابتدا [2] طور طریقے [3] افسوس [4] مادہ کی دال مشدد ہے۔ قابلیت۔ سامان [5] یعنی اپنی حاجتوں کو روک نہیں سکتے اور ان کو اس کی قدرت نہیں [6] مہربانی [7] لفظی معنی ہیں دل کا جلنا اور مراد ہے بڑے درجہ کی محبت کہ اولاد کو کھیل کود میں وقت ضائع کرتے ہوئے دیکھ کر ماں باپ کو سخت رنج ہوتا ہے گویا ان کا دل جلتا ہے [8] مزہ۔ عمدگی۔ [9] گریز۔ نفرت [10] درستگی۔ آراستگی۔

اولاد کی زندگی معرضِ خطر[1] میں ہے۔ ایسا کون کمبخت ہوگا جس کو ماؤں کی محبت میں کلام ہو۔ لیکن وہی محبت اگر نادانی کے ساتھ برتی جائے تو ممکن ہے کہ بجائے نفع کے الٹا نقصان پہنچائے۔ ذرا انصاف کرو۔ کیا ہزاروں جاہل اور کم عقل مائیں ایسی نہیں ہیں جو اولاد کے ہر ایک مرض کو نظر گزر اور پرچھانواں[2] اور چھپیٹا اور آسیب سمجھ کر بجائے دوا کے جھاڑ پھونک اتار اکیا کرتی ہیں؟ ورنہ مناسب علاج کا اثر تم ہی سمجھ لو کیا ہوتا ہوگا۔ غرض یہ ہے کہ کل خانہ داری کی بلکہ یوں کہو کہ دنیاداری کی درستی موقوف ہے عقل پر، اور عقل کی علم پر۔ اس بات کو ہر کوئی تسلیم کرے گا کہ عورت میں سب سے بڑا ہنر یہ ہونا چاہئے کہ جس کے پلے بندھی[3] ہے آپ اس سے راضی رہے اور اس کو اپنے سے راضی اور خوش رکھے۔

تم نے بہشت اور دوزخ کا حال سنا ہوگا سچ مچ کی بہشت اور دوزخ تو دوسرے[4] جہان کی چیزیں ہیں، مرے پیچھے اُن کی حقیقت کھلے گی لیکن ان کی نقلیں گھر گھر دنیا میں بھی موجود ہیں۔ اور ان کی پہچان کیا ہے؟ میاں بی بی کے آپس کا پیار و اخلاص[5] جس گھر میں میاں بی بی محبت[6] اور سازگاری سے زندگی بسر کرتے ہیں بس سمجھو کہ ان کو دنیا ہی میں بہشت ہے۔ اور اگر آئے دن کی لڑائی ہے جھگڑا ہے یہ اس سے خفا وہ اس سے ناراض تو جانو دونوں جیتے جی جہنم میں ہیں۔ سازگاری کے ساتھ ساری مصیبتیں انگیز[8] کی جا سکتی ہیں

---

[1] اندیشے کی جگہ [2] اکثر ان پڑھ لوگوں کا یہ خیال ہے کہ دنیا میں جن بھوت پری شیطان اور مرے ہوئے لوگوں کی روحیں چلتی پھرتی اور خاص کر بچوں کو طرح طرح کی ایذائیں دیتی رہتی ہیں اگر کسی بچے پر ان چیزوں کی نظر پڑ جائے یا ان میں سے کوئی چیز چلی جا رہی ہو اور بچہ اس سے گزرے یعنی راہ یا جھپیٹ میں آ جائے یا اس کا سایہ پڑ جائے تو وہ کسی نہ کسی بیماری میں مبتلا ہو جاتا ہے اور جب تک دعا یا منتر سے جھاڑا پھونکا یا اس جیسے خاص قسم کا صدقہ اُتارا نہ جائے اچھا نہیں ہوتا کتاب کی عبارت میں ان ہی باتوں کی طرف اشارہ ہے [3] ہندوؤں میں بیاہ کے وقت دولہا دلہن دونوں کے دوپٹے لے کر گرہ لگا دیا کرتے ہیں بس پلے بندھی سے مراد جس کے ساتھ اس کا بیاہ ہوا ہو [4] یعنی آخرت عاقبت [5] خالص محبت [6] موافقت ملنساری [7] ہر روز [8] اٹھالی جا سکتی ہیں

بلکہ ان کی ایذا[1] تک محسوس[2] نہیں ہوئی۔ اور سازگاری نہیں تو زندگی میں کچھ مزہ داری نہیں یہ بھی ظاہر ہے کہ سازگاری کے لئے عورتوں کو زیادہ اہتمام[3] کرنا ہوگا۔ اس لئے کہ مردوں کے مقابلہ میں عورتوں کا پلّہ[4] بالکل ہلکا ہے۔ کچھ راہ چلتے کی صاحب سلامت نہیں کہ تم روٹھے[5] ہم چھوٹے۔ بلکہ مرنے بھرنے[6] کا تعلق ہے۔ سازگاری پیدا کرنے کے لئے جو تدبیریں عورت کے اختیار کی ہیں ان سب میں بہتر سے بہتر ہمارے سمجھنے میں لیاقت ہے۔ لڑکیاں شرم کے مارے منہ سے نہ کہیں لیکن دل میں تو ضرور جانتی ہیں کہ کوار پنے[7] کے تھوڑے دن اور ہیں آخر بیاہی جائیں گی۔ بیاہے پیچھے بالکل نئی طرح کی زندگی بسر[8] کرنی پڑتی ہے جیسا کہ تم ماں اور نانی اور خالہ اور کنبے کی تمام عورتوں کو دیکھتی ہو۔ کوار پنے کا وقت تو بہت تھوڑا ہے۔ اس وقت کا اکثر حصہ تو بے تمیزی میں گزر جاتا ہے۔ وہ پہاڑ[9] زندگی تو آگے آ رہی ہے جو طرح طرح کے جھگڑوں اور انواع و اقسام کے بکھیڑوں سے بھری ہوئی ہے۔ اب تم غور کرو کہ تم کوئی انوکھی[10] لڑکی تو ہو نہیں کہ بیاہ ہوئے پیچھے تم کو کچھ اور بھاگ[11] لگ جائیں گے۔ جو دنیا جہان کی بہو بیٹیوں کو پیش آتی ہے وہ تم کو بھی پیش آئے گی۔ پس سوچنا چاہئے کہ بیاہ ہوئے پیچھے عورتیں کس طرح پر زندگی بسر کرتی ہیں، کیسی ان کی عزت کی جاتی ہے، کہاں تک مرد ان کی خاطر داری کرتے ہیں۔ خاص لوگوں کی حالت پر تو نظر کرو مت بعض جگہ اتفاق سے زیادہ ملاپ ہوا۔ عورت مرد پر غالب آگئی۔ اور جہاں زیادہ ناموافقت ہوئی عورت کا وقر[12] بالکل اُٹھ گیا،

---

۱ تکلیف ۲ معلوم ۳ ارادہ بندوبست ۴ یعنی مرد اور عورت دونوں کے حقوق کو تولا جائے تو مرد کے حقوق زیادہ نکلیں گے اور عورت کے کم ۵ کہاوت ہے خفا ہو گئے بھلا ہوا ہم تو بہانہ ڈھونڈھ رہے تھے ہم نے بھی نجات پائی ۶ یعنی مرتے دم تک نباہنا ہے ۷ کوار پنا۔ت کے ساتھ۔ وہ زمانہ جس میں لڑکی بے بیاہی رہے ۸ گزارنی جھیلنی ۹ بڑی بھاری مشکل سخت یعنی یہاں سن اخیر مراد ہے ۱۰ نئی طرح کی خاص طور کی۔ عجیب غریب ۱۱ بھاگ کے معنی ہیں نصیب اسی سے ہے بھاگوان خوش قسمت۔ مراد ہے کہ تمہاری عزت بڑھ جائے گی ۱۲ ۱۲ لحاظ پاس ادب ۱۲

تو بات ہی الگ ہے۔ ملک کے عام دستور اور علم رواج کو دیکھو۔ سو عام دستور کے موافق ہم تو عورتوں کی کچھ قدر دیکھتے نہیں۔ ناقصات العقل[1] تو ان کا خطاب ہے۔ تریا ہٹ[2] تریا چرتر[3] مردوں کے زبان زد[4]۔ عورتوں کے مکر کی مذمت[5] قرآن میں موجود اِنَّ کَیْدَکُنَّ عَظِیْم[6] یعنی مرد لوگ عورتوں کی ذات کو بے وفا جانتے ہیں۔ مصرعہ

"اسپ و زن و شمشیر وفادار کہ دید"[7]

یک شاعر نے عورتوں کی وجہ تسمیہ میں بھی ان کی مذمت پیدا کی ہے۔ بیت

اگر نیک بودے سرانجام زن  زناں را مزن نام بودے نہ زن[8]

یہ سب باتیں کتابوں میں لکھی ہوئی ہیں۔ خانہ داری کے برتاؤ میں دیکھو تو گھر کی ٹہل خدمت کے علاوہ دنیا کا کوئی عمدہ کام بھی عورتوں سے لیا جاتا ہو یا کسی عمدہ کام کے صلاح مشورے میں عورتیں شریک ہوتی ہیں؟ جن گھروں میں عورتوں کی بڑی عزت اور بڑی خاطر داری ہے وہاں بھی جب عورتوں سے پوچھا جاتا ہو تو یہی "کیوں بی آج کیا ترکاری[9] پڑیگی؟ لڑکی کے واسطے ناٹ[10] باٹی جوتی منگواؤگی یا ڈیڑھ حاشیہ کی؟ چھالیہ مانک[11] چندی ہوگی یا جہازی؟ زردہ[12] پوربی لینا منظور ہے یا امانت خانی۔ رضائی کو اودی گوٹ لگے گی یا سرہی؟" اس کے سوا کوئی عورت بتادے کہ کبھی مردوں نے اس سے بڑی بڑی باتوں پر

---

[1] کم عقل [2] عورت کی ضد [3] عورت کا فریب [4] یعنی مردوں کی زبان پر چڑھا ہوا ہے کہ بات بات میں کہہ بیٹھتے ہیں [5] برائی [6] اے عورتو! تم بڑی مکار ہو۔ زلیخا نے حضرت یوسف علیہ السلام پر بہتان باندھا تھا جب زلیخا کے شوہر پر حضرت یوسف کی بے حرمتی ثابت ہو گئی تو اس نے یوسف علیہ السلام سے کہا جانے بھی دو اور عورتوں کو ملامت کی کہ تم بڑی مکار ہو [7] بھلا کسی نے گھوڑے اور عورت اور تلوار کو بھی وفادار دیکھا ہے [8] عورت کو فارسی زبان میں زن کہتے ہیں اور لفظ زن کے دوسرے معنی ہیں مار۔ تو شاعر کہتا ہے کہ اگر عورت کا سرانجام یعنی کاروبار اچھا ہوتا تو غرض یہ ہے کہ اگر عورت قابل عزت ہوتی تو اسکا نام ہوتا مزن (مت مار) نہ زن (مار) [9] یعنی گوشت میں کونسی ترکاری ڈالی جائے گی [10] ناٹ باٹی اور ڈیڑھ حاشیہ کے کام دار جوتیوں کی دو قسمیں ہیں [11] مانک چندی اور جہازی چھالیا کی دو قسمیں ہیں [12] کھانے کا تمباکو۔ ۱۲۰

صلاح لی ہے یا کوئی بڑا کام اس کے اختیار میں چھوڑ دیا ہے۔ پس اے عورتو! کیا تم کو ایسے
بُرے حالوں جینا کبھی ناخوش نہیں آتا؟ اپنی بے اعتباری اور بے وقری پر کبھی افسوس
نہیں ہوتا؟ کیا تمہارا جی نہیں چاہتا کہ مردوں کی نظروں میں تمہاری عزت ہو، تمہاری
عقل پر ان کو اعتماد اور بھروسا ہو؟ تم نے اپنے ہاتھوں اپنا وقر کھو رکھا ہے، اپنے کارن[۱]
نظروں[۲] سے گری ہوئی ہو۔ تم کو قابلیت ہو تو مردوں کو کب تک خیال نہ ہوگا؟ تم کو لیاقت ہو
تو مردوں کو کہاں تک پاس[۳] نہ ہوگا؟ مشکل تو یہ ہے کہ تم صرف اسی روٹی دال پکا لینے اور پھٹا پرانا
سی لینے کو لیاقت سمجھتی ہو۔ پھر جیسی لیاقت ہو ویسی قدر ہو۔ تمہاری اس بالفعل کی حالت
اور جہالت[۴] پر ایک بدعقلی اور ایک مکر و بے وفائی کیا اگر دنیا بھر کے الزام تم پر لگائے جائیں تو
واجب اور سارے جہان کی برائیاں تم میں نکالی جائیں تو بجا[۵]۔ اے عورتو! تم مردوں کے دل
کا بہلاوا اور ان کی زندگی کا سرمایہ[۶] عیش، ان کی آنکھوں کی باغ و بہار، ان کی خوشی کو زیادہ
اور ان کے غم[۷] کو غلط کرنے والیاں ہو۔ اگر تم سے مردوں کو بڑے کاموں میں مدد ملے اور تم کو
بڑے کاموں کے انتظام کا سلیقہ ہو تو مرد تمہارے پاؤں دھو دھو[۸] کر پیا کریں اور تم کو اپنا
سرتاج بنا کر رکھیں۔ تم سے بہتر ان کا غم گسار[۹]، تم سے بہتر ان کا صلاح کار، تم سے بہتر ان کا
خیر خواہ[۱۰] اور کون ہے؟ لیکن بڑے کاموں کا سلیقہ تم کو حاصل ہو تو کیونکر ہو؟ گھر کی چاردیواری
میں تو تم قید ہو۔ کسی سے ملنے کی تم نہیں۔ کسی سے بات کرنے کی تم نہیں۔ عقل ہو یا سلیقہ آدمی
سے آدمی سیکھتا ہے۔ مرد لوگ پڑھ لکھ کر عقل و سلیقہ حاصل کرتے ہیں اور جو لکھے پڑھے
نہیں وہ بھی ہزاروں طرح کے لوگوں سے ملتے، دس سے دس قسم کی باتیں سنتے۔ اس پردے

---

۱ سبب یعنی آپ اپنی وجہ سے ۲ یعنی مرد تم کو حقارت کے ساتھ دیکھتے ہیں ۳ لحاظ ۴ بے علمی نادانی
۵ درست جائے سر ۶ آرام کا سامان ۷ غم کو ٹال دینا۔ بھلا دینا اور غلط کرنا سب ہم معنی ہیں ۸
ہندوؤں میں دستور ہے کہ مہمان کے پاؤں دھو کر پی لیتے ہیں مراد یہ ہے کہ تمہاری ایسی عزت کریں اور
خاطرداری ۹ غم کا گھٹانے والا ۱۰ بھلائی چاہنے والا ۱۲

سے تم کو نجات کی اُمید نہیں۔ بہت کچھ ہمارے ملکی دستور اور رواج نے اور کسی قدر مذہب نے پردہ نشینی کو عورتوں پر فرض و واجب کردیا ہی اور اب اس رواج کی پابندی نہایت ضرور ہے بس سوائے پڑھنے لکھنے کے اور کیا تدبیر ہے کہ تمہاری عقلوں کو ترقی ہو؟ بلکہ مردوں کی نسبت عورتوں کو پڑھنے لکھنے کی زیادہ ضرورت ہی مرد تو باہر کے چلنے پھرنے والے ٹھیرے۔ لوگوں سے مل جل کر بھی تجربہ حاصل کرلیں گے تم گھر میں بیٹھی بیٹھی کیا کروگی؟ سینے کی بقچی[1] سے عقل کی پڑیا نکال لوگی، یا اناج کی کوٹھڑی سے تجربے[2] کی جھولی بھر لاؤگی؟ پڑھنا سیکھو کہ پردے میں بیٹھے بیٹھے تمام دنیا کی سیر کرلیا کرو۔ علم حاصل کرو کہ گھر[3] کے گھر میں زمانے بھر کی باتیں تم کو معلوم ہوا کریں۔ پھر ہی سمجھنے کی بات ہے کہ دنیا ان ہی چند گھروں سے عبارت نہیں ہے جس میں تم رہتی یا آتی جاتی ہو اور نہ دلی یا ان ہی تھوڑے سے شہروں سے عبارت ہے جن کے نام تم نے سنے ہیں۔ خیر تمام دنیا کے حالات بیان کرنے کا تو یہ محل نہیں تم کو شوق ہو تو پڑھ لکھ کر جغرافیہ[4] اور تاریخ[5] کی کتابوں کی سیر کرنا تو جانوگی کہ دنیا کتنی بڑی ہے۔ کیسے کیسے ردوبدل اس میں ہوتے آئے ہیں۔ بہرکیف[6] اُس وقت کا یہ رنگ ہے کہ سارے ہندوستان پر انگریز قابض ہیں ان لوگوں میں مرد عورت۔ امیر غریب۔ نوکری پیشہ سوداگر۔ اہل حرفہ[7] کاری گر زمیندار کاشتکار سب کے سب لکھے پڑھے ہوتے ہیں۔ اور اسی سے خدا نے ان کو یہ ترقی دی ہی کہ کہاں ان کی ولایت اور کہاں ہندوستان چھ سات ہزار میل کا فاصلہ اور بیچ میں

---

[1] پوٹلی چھوٹی گٹھڑی [2] تجربہ کے اصل معنی ہیں آزمانا جب ایک آدمی زیادہ کا پہلا آزماتا ہوا اور طرح طرح کے حالات اس کے سامنے گزرتے ہیں تجربہ کار کہلاتا ہی [3] یہ محاورہ ہی یعنی گھر ہی میں [4] موقع جگہ [5] جن کتابوں میں شہروں اور دریاؤں اور پہاڑوں اور جنگلوں یعنی زمین کے حالات لکھے ہوں جغرافیہ کی کتابیں کہلاتی ہیں [6] پچھلے لوگوں کے حالات اور واقعات [7] جو کچھ ہو الغرض [8] حرفہ کی ح کو زیر ہے اور اہل حرفہ اور کاریگر دونوں کے ایک معنی ہیں ۱۲

سمندر۔ مگر علم کے زور سے اس ملک میں آئے۔ علم ہی کے زور سے سلطنت کی اور علم ہی
کے زور سے اس کو اس خوبی اور عمدگی کے ساتھ چلا رہے ہیں کہ روئے زمین کی کسی سلطنت
میں ایسا امن و انصاف اور ایسا انتظام نہیں۔ کہتے ہیں اور سچ کہتے ہیں کہ دانشمند[1] اور
منصف[2] اور خدا ترس[3] بادشاہ کو رعیت اپنی اولاد سے بڑھ کر پیاری ہوتی ہے۔ پس انگریز
جس دن سے اس ملک میں آئے ہیں اُسی دن سے اس بات کے پیچھے پڑے[4] ہیں کہ
ہندوستان کے لوگ لکھیں پڑھیں، لیاقت حاصل کریں کہ ان کا افلاس[5] دُور ہو۔ ظلم زبردستی
کرنا تو انگریزوں کا دستور نہیں مگر جہاں تک سمجھانے سے، لالچ دکھانے سے ہو سکتا ہے علم
کو ترقی دے رہے ہیں۔ گاؤں گاؤں مدرسے بٹھا دیئے ہیں۔ پڑھنے والوں کو وظیفے اور
انعام دیئے جاتے ہیں جو لوگ امتحان پاس کرتے ہیں ان کو نوکری ملتی ہے۔ سو خدا
کے فضل سے اتنا تو ہوا ہے کہ لکھنے پڑھنے کا بہت رواج ہو گیا ہے اور ہوتا جاتا ہے یہی
ایک ڈھنگ ہے تو کوئی دن کو دھوبی سقے مزدور تک لکھنے پڑھنے لگیں گے بھلا پھر
ان پڑھ اور جاہل اشراف لوگوں کی، مرد ہوں یا عورت، کیا عزت باقی رہ جائے گی؟ انگریزی
عملداری میں ہزاروں قسم کی نئی چیزیں چل پڑی ہیں۔ ان میں سے ایک عجیب
اور بڑے کام کی ریل ہے جس کی وجہ سے مہینوں کے رستے گھنٹوں میں طے[6] کئے جاتے
ہیں اور وہ بھی کس سہولت[7] اور آسائش کے ساتھ کہ سفر کا سفر اور تفریح[8] کی تفریح
اور یہی سبب ہے کہ لوگ جیسے پردیس کے نام سے گھبراتے تھے اب سفر کے لئے بہانے
ڈھونڈھتے ہیں۔ یہ ہماری یاد کی بات ہے کہ جب کوئی حج کا ارادہ کرتا تو یہ سمجھ کر گھر سے نکلتا
کہ بس جیتے جی کو لوٹ کر آنا نہیں۔ یا اب ریل اور دخانی جہازوں[9] کے طفیل[10] میں یہ حال ہو گیا ہے کہ

---

[1] عقلمند [2] صاحبِ انصاف [3] خدا سے ڈرنے والا [4] در پے ہیں فکر میں لگے ہیں [5] محتاجی بے مقدوری [6] طے کے لفظی معنی لپیٹنے کے ہیں کہتے ہیں کہ اتنا رستہ طے کیا یعنی رستہ چل چکے [7] آسانی [8] خوشی طبیعت کی بشاشی [9] ریل کی طرح جہاز بھی دھوئیں یعنی بھاپ کے زور سے چلتے ہیں اور دخانی جہاز کہلاتے ہیں [10] دخانی جہازوں کی بدولت ۱۲

ذیقعدہ[1] میں گھر سے نکلے محرم کے آخر ہوتے ہوتے مکہ مدینہ دونوں کی زیارت کر کے
اصل خیر سے گھر آموجود ہوئے۔ اور لوگوں میں تو خیر مگر نوکری پیشہ تو شاذ و نادر کوئی
گھر کے گھر میں موجود ہو ورنہ جس کو سنو پردیس۔ لیکن پردیس سے آپس کے تعلقات
تو نہیں چھوٹتے۔ ایک بار بڑے[2] دن کی تعطیل میں دلی جانے کا اتفاق ہوا۔ ذرا گورکھپور[3]
اور دلی کے فاصلے کو دیکھو اور باوجودیکہ گورکھپور سے دلی تک برابر ریل[4] نہ تھی آٹھ دن
کی چھٹی میں آتے جانے کو اور پورے پانچ دن دلی میں ٹھہرنے کو دیکھو۔ بھلے کو انگریزی
عملداری ہو گئی تھی کہ ہم نے بھی یہ آرام دیکھ لئے۔ خیر تو غرض یہ کہ میں چھٹی میں دلی
آیا ہوا تھا کہ ایک بی بی اپنے میاں کے نام خط لکھوانے آئیں۔ بتائی گئیں میں لکھتا
گیا بہت سی باتیں اُن کے منہ تک آتی تھیں مگر لحاظ کے مارے کہہ نہیں سکتی تھیں آخر
مجھ سے نہ رہا[5] گیا اور میں نے ان کو سمجھایا کہ خدا نے تمہاری روزی تو اتاری پردیس میں
اور پردیس بھی مہینے دو مہینے کا نہیں بلکہ ساری عمر کا۔ اس سے تم آپ لکھنا کیوں نہیں
سیکھ لیتیں؟ تو وہ بڑی حسرت کے ساتھ کہنے لگیں بھلا کہیں اب میری عمر لکھنا سیکھنے
کی ہے؟ بال بچوں کے بکھیڑے میں پندرہ پندرہ دن گزر جاتے ہیں کہ سر دھونے تک
کی نوبت نہیں آتی۔ بچپن میں قرآن پڑھا تھا۔ خیر شکر ہے استانی جی کی برکت سے
بھولا تو نہیں مگر مشکل سے گھڑیوں میں جا کر کہیں دو سیپارے پڑھے جاتے ہیں اگر
کہیں ایک مہینے بھی چھوڑ دوں تو سارا قرآن سپاٹ[6] ہو جائے۔ یہ سن کر میں نے
کہا کہ جب تم کو قرآن یاد ہے تو لکھنا سیکھ لینا کچھ بڑی بات نہیں۔ ہر روز ایک گھنٹہ

---

[1] رمضان سے تیسرا مہینہ جس کو عورتیں خالی کا مہینہ کہتی ہیں [2] انگریزوں کا مشہور تہوار ہی جاڑے کا موسم دسمبر کے مہینے میں پڑا کرتا ہے اور اس کے بعد سے دن بھی بڑھنے لگتا ہے [3] ہمالیہ پہاڑ کے دامن میں ایک سرحدی ضلع ہے [4] اب ہو گئی ہے [5] ضبط نہ کر سکا [6] صاف یعنی یہ بھی نہ معلوم ہو کہ کیا لکھا ہے۔ گویا کورا کاغذ ہے ۱۲

بھی توجہ کرو تو کارروائی کے قدر دو تین مہینے ہیں آسکتا ہے۔ آخر ادو تو تم پڑھ لیتی ہو گی وہ بولیں ہاں کچھ یوں ہی سی اٹک اٹک کر اور اکثر لفظ رہ بھی جاتے ہیں۔ مگر چھپا ہوا تو خاصی طرح نکال لیتی ہوں۔ میں نے کہا بس تو تم کو اُستاد کی بھی ضرورت نہیں۔ نقل کرتے کرتے لکھنا آجائے گا۔ ان بی بی نے دل ہی دل میں میری بات کو تسلیم تو کیا مگر کہنے لگیں شرم سی آتی ہے۔ تب تو میں نے ان کو خوب آڑے ہاتھوں لیا کہ دوسروں کے پاس حاجت لیجاتے ہوئے، دوسروں کی خوشامد کرتے ہوئے، دوسروں پر چھپا چھپا کر اپنے حالات ظاہر کرتے ہوئے تم کو شرم نہیں آتی اور لکھنا سیکھتے ہوئے شرم آتی ہے؟ کیا لکھنا کچھ عیب ہے یا گناہ ہے؟ میں نے سنا کہ اس کے بعد سے ان بی بی نے اپنا خط کسی سے نہیں لکھوایا اور پھر تو ان کو لکھنے کا ایسا شوق ہوا کہ جن بی بیوں کے مرد پردیس میں تھے خط لکھنے کے لئے اب ان کے سر ہوتی تھیں۔

لکھنے کو لوگوں نے ناحق بدنام کر رکھا ہے کہ مشکل ہے مشکل۔ کچھ بھی مشکل نہیں۔ لیکن فرض کرو کہ پڑھنے کی نسبت لکھنا کسی قدر مشکل ہے بھی تو ویسی ہی اس کی منفعتیں بھی ہیں۔ جو شخص پڑھنا جانتا اور لکھنا نہیں جانتا اس کی مثال اس گونگے کی سی ہے جو دوسرے کی سنتا اور اپنی نہیں کہہ سکتا۔ اگر کوئی شخص شروع شروع میں کسی کتاب سے زیادہ نہیں ایک سطر دو سطر روز نقل کیا کرے اور اسی قدر اپنے دل سے بنا کر لکھا کرے اور اصلاح لیا کرے اور نقل کرنے اور لکھنے میں جھینپے اور جھجکے نہیں تو ضرور چند مہینوں میں لکھنا سیکھ جائے گا۔ خوشخطی سے مطلب نہیں۔ لکھنا ایک ہنر ہے جو ضرورت کے وقت بہت کام آتا ہے، اگر غلط ہو یا حرف بدصورت اور نادرست

---

لہ ڈانٹا دھمکایا۔ ملامت کی ۲ہ یعنی خط لکھوانے کے لئے ان پر تقاضا کرتی تھیں گویا ہر وقت ان کے سر پر سوار ہیں ۳ہ شرمائے ۴ہ رکے۔ اصل میں ڈر کر رک جانے کو جھجکنا کہتے ہیں ۵ہ یعنی اگر خوشخط نہ لکھ سکو کچھ پرواہ کی بات نہیں نہ سہی ۱۲

لکھے جائیں تو بیدل ہو کر مشق کو موقوف مت کرو۔ کوئی کام ہو ابتدا میں اچھا نہیں ہوا کرتا۔ اگر کسی بڑے عالم کو ایک ٹوپی کترنے اور سینے کو دو جس کو کبھی ایسا اتفاق نہ ہوا ہو وہ ضرور ٹوپی خراب کریگا۔ چلنا پھرنا جو تم کو اب ایسا آسان ہو کہ بے تکلف دوڑی دوڑی پھرتی ہو تم کو شائد یاد نہ رہا ہو کہ تم نے کس مشکل سے سیکھا۔ مگر تمہارے ماں باپ اور بزرگوں کو بخوبی یاد ہے کہ پہلے تم کو بے سہارے بیٹھنا نہیں آتا تھا جب تم کو گود سے اتار کر نیچے بٹھاتے ایک آدمی پکڑے رہتا تھا۔ یا تکیے کا سہارا لگا دیتے تھے پھر تم نے گر گر کر گھٹنیوں چلنا سیکھا۔ پھر کھڑا ہونا لیکن چارپائی پکڑ کر۔ پھر جب تمہارے پاؤں زیادہ مضبوط ہو گئے رفتہ رفتہ چلنا آگیا۔ مگر صدہا مرتبہ تمہارے چوٹ لگی اور تم کو گرتے سنا۔ اب وہی تم ہو کہ خدا کے فضل سے ماشاءاللہ دوڑی دوڑی پھرتی ہو۔ اسی طرح ایک دن لکھنا بھی آجائے گا۔ اور فرض کرو تم کو لڑکوں کی طرح اچھا لکھنا نہ بھی آیا تاہم بقدر ضرورت تو ضرور آجائے گا۔ اور یہ مشکل تو نہ رہے گی کہ دھوبن کی دھلائی اور پیسنے والی کی پسائی کے واسطے دیوار پر لکیریں کھینچتی پھرو۔ یا کنکر پتھر جوڑ کر رکھو۔ گھر کا حساب وکتاب لینا دینا زبانی یاد رکھنا بہت مشکل ہے اور بعض مردوں کی عادت ہوتی ہے کہ جو روپیہ پیسہ گھر میں دیا کرتے ہیں اس کا حساب پوچھا کرتے ہیں۔ اگر زبانی یاد نہیں ہے تو مرد کو شبہ ہوتا ہے کہ یہ روپیہ کہاں خرچ ہوا اور آپس میں ناحق بدگمانی پیدا ہوتی ہے، اگر عورتیں اتنا لکھنا بھی سیکھ لیا کریں کہ اپنے سمجھنے کے واسطے کافی ہو تو کیسی اچھی بات ہے۔

لکھنے پڑھنے کے علاوہ سینا پرونا۔ کھانا پکانا یہ دونوں ہنر ہر ایک لڑکی کو سیکھنے ضرور ہیں۔ کسی آدمی کو حال معلوم نہیں ہے کہ آیندہ اس کو کیا اتفاق پیش آئے گا۔

---

۱؎ شروع میں ۲؎ اچھی طرح ۳؎ ہوتے ہوتے ۴؎ سینکڑوں دفعہ ۵؎ بس کرے ۶؎ سوائے ۷؎ پرونا سوئی میں دھاگا ڈالنے کو کہتے ہیں مگر سینا پرونا ایک ساتھ بولا جاتا ہے مگر مراد ہوتی ہے صرف سینا ۱۲

بڑے امیر اور بڑے دولت مند یکایک غریب اور مفلس ہو جاتے ہیں۔ اگر کوئی ہنر ہاتھ میں پڑا ہوتا ہے ضرورت کے وقت کام آتا ہے۔ یہ ایک مشہور بات ہے کہ اگلے وقتوں کے بادشاہ باوجود دولت و ثروت[2] کے ضرور کوئی ہنر سیکھ رکھا کرتے تھے تاکہ مصیبت کے وقت کام آئے۔ یاد رکھو کہ دنیا میں کوئی حالت قابل اعتبار نہیں اگر تم کو اس وقت آرام و فراغت میسّر ہے خدا کا شکر کرو کہ اس نے اپنی مہربانی سے ہمارے گھر میں برکت اور فراغت[3] دی ہے۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ تم اس آرام کی قدر نہ کرو۔ یا آیندہ کے واسطے اپنا اطمینان[4] کر لو کہ یہی آرام ہم کو ہمیشہ کے واسطے حاصل رہی گا۔ آرام کے دنوں میں عادتوں کا درست رکھنا ضرور ہے۔ اگرچہ خدا نے تم کو نوکر چاکر بھی دئے ہوں۔ لیکن تم کو اپنی عادت نہیں بگاڑنی چاہیئے۔ شاید خدانخواستہ[5] مقدور باقی نہ رہے تو یہ عادت بہت تکلیف دیگی۔ آپ اُٹھ کر پانی نہ پینا یا چھوٹے چھوٹے کاموں میں نوکروں یا چھوٹے بھائی بہنوں کو تکلیف دینا اور آپ احدی[6] بن کر بیٹھے رہنا نامناسب اور عادت کے بگاڑنے کی نشانی ہے۔ تم کو اپنا سب کام آپ کرنا چاہیئے بلکہ اگر تم چست و چالاک رہو تو گھر کے بہت کام تم اٹھا سکتی ہو اور اگر تم تھوڑی سی محنت بھی اختیار کرو تو اپنی ماں کو بہت کچھ مدد اور سہارا لگا سکتی ہو۔ خوب غور کر کے اپنا کوئی کام ایسا مت چھوڑو جس کو ماں اپنے ہاتھوں کرے یا دوسروں کو اس کے واسطے بُلاتی اور تکلیف دیتی پھرے۔ رات کو جب سونے لگو اپنا بچھونا اپنے ہاتھ سے بچھا لیا کرو اور صبح سویرے اٹھ کر آپ تہ کر کے احتیاط سے مناسب جگہ رکھ دیا کرو۔ اپنے کپڑوں کی

---

[1] مراد ہے سیکھا ہوا ہونا ہے [2] امیری [3] یعنی خرچ کی تنگی نہیں ہے [4] تسلی بھروسا [5] خدا نہ کرے [6] سست۔ کاہل۔ کام چور۔ اصل میں احدی بادشاہی وقتوں میں وہ لوگ تھے جو گھر بیٹھے بے خدمت تنخواہ پاتے۔ ایسے کارپرد بولا جائے گا ۱۲

گٹھری اپنے اہتمام میں رکھو جب کپڑے بدلنے منظور ہوں اپنے ہاتھ سے پھٹا اُدھڑا
درست کر لیا کرو۔ میلے کپڑوں کی احتیاط کرو جب تک دھوبن کپڑے لینے آئے تو علٰحدہ[1]
کھونٹی پر لٹکا رکھو۔ اگر کپڑے بدل کر میلے کپڑے اٹھا نہ رکھو گی شاید چوہے کاٹ ڈالیں
یا پڑے پڑے زیادہ میلے ہوں اور دھوبن ان کو خوب صاف نہ کر سکے یا شاید زمین کی
نمی[2] اور پسینے کی تری سے ان میں دیمک لگ جائے۔ پھر دھوبن کو اپنے میلے کپڑے
آپ دیکھ کر دیا کرو۔ اور جب دھو کر لائے خود دیکھ لیا کرو۔ شاید کوئی کپڑا کم نہ لائی
ہو یا کہیں سے پھاڑ نہ دیا ہو یا کہیں داغ[3] باقی نہ رہ گئے ہوں۔ اس طرح جب تم
اپنے کپڑوں کی خبر رکھو گی تمہارے کپڑے خوب صاف دھلا کریں گے اور کوئی کپڑا گم نہ
ہو گا جو زیور تم پہنے رہتی ہو بڑے داموں کی چیز ہے شام کو سونے سے پہلے اور صبح
کو جب سو کر اٹھو خیال کر لیا کرو کہ سب ہیں یا نہیں۔ اکثر بے خبر لڑکیاں کھیل کود میں
زیور گرا دیتی ہیں اور کئی کئی دن کے بعد ان کو معلوم ہوتا ہے کہ بالی گر گئی چھلا نکل پڑا
جب کہ گھر میں کئی مرتبہ جھاڑو دی جا چکی کیا معلوم ذرا سی چیز کس کی نظر پڑ گئی اٹھا لی
یا کہیں مٹی میں دب دبا گئی۔ تب وہ غافل[4] لڑکیاں زیور کے واسطے افسوس کرکے
روتی اور تمام گھر کو جستجو میں حیران کر مارتی ہیں اور جب ماں باپ کو معلوم ہوتا
ہے کہ یہ لڑکی زیور کو احتیاط سے نہیں رکھتی اور کھو دیتی ہے تو وہ بھی دریغ[5] کرنے
لگتے ہیں۔ تم کو ہمیشہ یہ خیال کرنا چاہیے کہ گھر کے کاموں میں کونسا کام تمہارے
کرنے کا ہے۔ بے شک چھوٹے بھائی بہن اگر روتے اور ضد کرتے ہیں تم ان کو سنبھال سکتی
ہو تا کہ ماں کو تکلیف نہ دیں۔ منہ دھلانا۔ ان کے کھانے اور پانی کی خبر رکھنا۔ کپڑا
پہنانا یہ سب کام اگر تم چاہو تو کر سکتی ہو۔ لیکن اگر تم اپنے بھائی بہنوں سے لڑو اور ضد

---

[1] الگ [2] سیل [3] دھبے [4] بے خبر [5] مضائقہ بخل ۱۲

کرو تو تم خود اپنا وقر کھوتی اور ماں کو تکلیف دیتی ہو۔ وہ گھر کا کام دیکھے یا تمہارے مقدمے فیصلہ کیا کرے۔ گھر میں جو کھانا پکتا ہے اُس کو اسی غرض سے نہیں دیکھنا چاہئے کہ کب پک چکے گا اور کب ملے گا۔ گھر میں جو کتّا اور بلّی یا دوسرے جانور پلے ہیں وہ اگر پیٹ بھرنے کی اُمید سے کھانے کے منتظر رہیں تو مضائقہ نہیں۔ لیکن تم کو غور کرنا چاہیئے کہ سالن کس طرح بھونا جاتا ہے، نمک کس انداز سے ڈالتے ہیں۔ اگر ہر ایک کھانے کو غور سے دیکھا کرو تو یقین ہے چند روز میں تم پکانا سیکھ جاؤ گی اور تم کو وہ ہنر آجائے گا جو دنیا کے تمام ہنروں میں سب سے زیادہ ضرورت کی چیز ہے۔ معمولی کھانوں کے علاوہ تکلف کے چند کھانوں کی ترکیب بھی سیکھ لینی چاہیئے۔ آئے گئے[1] کی دعوت میں ہمیشہ طرح طرح کے پُر تکلف[2] کھانوں کی ضرورت ہوا کرتی ہے۔ کباب۔ پلاؤ۔ میٹھے چاول زردہ متنجن۔ چٹنی۔ مربّہ۔ فیرنی سب مزے دار کھانے ہیں۔ ہر ایک کی ترکیب یاد رکھنی چاہیئے۔ بعض کھانے تکلف کے تو نہیں ہوتے لیکن ان کا مزے دار پکانا تعریف کی بات ہے۔ جیسے مچھلی، کریلے۔ سینا تو چنداں دشوار نہیں قطع کرنا البتہ عقل کی بات ہے دل لگا کر اس کو معلوم کر لینا بہت ضرور ہے۔ عورتوں کے سب کپڑوں کو قطع کرنا خاص کر ضرور سمجھ لینا چاہیئے۔ ہم نے اکثر بے وقوف عورتوں کو دیکھا کہ اپنے کپڑے دوسری عورتوں کے پاس قطع کرنے کے واسطے لئے لئے پھرا کرتی ہیں اور ان کو تھوڑی سی بات کے لئے بہت سی خوشامد کرنی پڑتی ہے۔ مردانے کپڑوں میں انگرکھا کسی قدر مشکل ہے۔ تم اپنے بھائیوں کے انگرکھے قطع کیا کرو۔ دو چار انگرکھے قطع کرنے سے سمجھ میں آجائے گا +

---

[1] مہمان مراد ہیں [2] تکلف کے بھرے ہوئے۔ یعنی تکلف کے ۱۲

# باب دُوسرا[2]

## قصّے کا آغاز[1] اور جن لوگوں کا اِس قصّے میں بیان ہے اُن کے مختصر[2] حالات

اب تم کو ایک بڑے مزے کا قصہ سُناتے ہیں جس سے معلوم ہو جائے گا کہ جہالت اور بے ہنری سے کیا کیا تکلیفیں پہنچتی ہیں۔

دلی میں اندیش خانیوں کا ایک بڑا مشہور خاندان[3] ہے۔ مدت سے اس خاندان کے مردوں کے نام اندیش خاں پر چلے آتے تھے۔ جیسے دوراندیش خاں، مآل اندیش خاں۔ خیر اندیش خاں وغیرہ۔ اس سے یہ لوگ اندیش خانی کہلائے ان لوگوں کا اتنا بڑا خاندان تھا کہ شہر میں شریفوں کا کوئی محلہ نہ ہوگا جس میں دو چار گھر اندیش خانیوں کے نہ ہوں۔ یہ لوگ سب کے سب نوکری پیشہ اور اکثر ہندوستانی سرکاروں میں ممتاز[4] خدمتوں پر مامور تھے۔

دوراندیش خاں جن کے خانگی حالات سے یہ کتاب ترتیب دی گئی پنجاب کے پہاڑی اضلاع میں سرکار انگریزی کی طرف سے تحصیلدار تھے۔ نوکری اور تنخواہ تو کچھ ایسی بہت بڑی نہ تھی مگر آدمی تھے لائق اور دیانت[5] دار اور کارگزار کہ اتنی صفتیں نوکروں میں ذرا کم ہوتی ہیں، اس سے انگریزوں میں اچھی آبرو پیدا کی تھی۔ ہم سے اور دوراندیش خاں صاحب سے جب اوّل اوّل ملاقات ہوئی کہ اس کو بھی اب چاہے سوا چار برس ہونے آئے تو انکی عمر ایسی کوئی چوالیس پینتالیس برس کی رہی ہوگی۔ بہت ہی خوش رُو[6] آدمی تھے۔

---

[1] شروع [2] تھوڑے تھوڑے [3] کنبہ [4] یعنی بڑی بڑی نام و نمود کی بڑی بڑی تنخواہوں کی نوکریاں رکھتے تھے [5] رشوت نہیں لیتے تھے کام بے لاگ کرتے تھے [6] خوبصورت - ۱۲

کشیدہ[1] قامت۔ بدن کے اکہرے[2]۔ جامہ زیب[3]۔ ڈاڑھی کھچڑی[4] ہو چلی تھی۔ ہم تو سمجھے تھے کہ دادا اور نانا ہوں تو عجب نہیں مگر پھر معلوم ہوا کہ ابھی بڑی لڑکی کا بیاہ کئے ہوئے چلے آرہے ہیں۔ ان کی کچھ ایسی بہت اولاد بھی نہ تھی۔ صرف دو بیٹے اور دو بیٹیاں۔ یہ چاروں بچے گنگا جمنی کے طور پر پیدا ہوئے تھے۔ یعنی سب سے بڑی پہلونٹی کی اکبری۔ اس کے اوپر کا خیر اندیش۔ خیر اندیش کے اوپر کی اصغری اصغری کے بعد سب سے چھوٹا مآل اندیش۔ ایک دن کچھ یوں ہی مذکور سا آگیا کہ اولاد کم ہے تو بولے کہ خدا اصغری کی عمر میں برکت دے اور اس کو صاحب نصیب کرے اور انشاء اللہ ہوگی۔ مجھے تو بیٹا بیٹی کسی کی تمنا[5] باقی نہیں "

دور اندیش خاں بیس برس پورے ہو کر اکیسویں میں لگے تھے کہ ان کا بیاہ ہوا۔ اور اکبری پیدا ہوئی بیاہ کے کہیں دس ساڑھے دس برس بعد۔ ہم سمجھتے ہیں کہ زیادہ تر اس انتظار کے سبب اور کسی قدر پہلونٹی کی ہونے کی وجہ سے بھی اکبری کے ساتھ ایسے چوچلے برتے گئے کہ انھوں نے اکبری کے مزاج پر بہت ہی برا اثر کیا۔ نہ تو اُس نے کچھ پڑھا لکھا، نہ کوئی ہنر سیکھا نہ عقل حاصل کی اور نہ اپنی عادتوں کو سنوارا۔ بس اکبری میں سوائے اس کے کہ وہ ایک شریف خاندان کی بیٹی تھی تعریف کی بات ہی نہ تھی۔ پیدا ہونے کے ساتھ اس کو نانی نے اپنی بیٹی بنایا اور اس قدر اس کی ناز برداری[6] کی کہ اس کے رونے اور مچلنے کے ڈر کے مارے وہ بے چاری کسی کے شادی بیاہ میں شریک نہیں ہو سکتی تھیں اکبری ماں کو آپا اور باپ کو بھائی کہتی تھی۔ اور کہتی کیا تھی اِسی طرح پر اس کو

---

[1] قد کے لمبے [2] یعنی دبلے مگر سوکھے ہوئے نہیں [3] جو کپڑے پہنتے انکو پھبتے [4] یعنی داڑھی میں سیاہ و سفید دونوں طرح کے بال تھے [5] آرزو [6] ناز برداریاں۔ ۱۲

سمجھایا اور سکھایا گیا تھا۔ وہ بات بات میں ماں کے ساتھ ایسی ردوکد رکھتی کہ گویا دونوں اوپر تلے کی بہنیں ہیں۔ ماں کے ساتھ اکبری کو لڑتے جھگڑتے دیکھ کر ڈانٹنے اور دھمکانے کا کیا منہ کو نانی الٹی اسی کی حمایت لیتیں اور بگڑ بگڑ کر بیٹی سے کہتیں "پھر بھانی کیوں بچے کے منہ لگو، اور بچے کی بات کا برا کیوں مانو؟"

دور اندیش خاں جہاں نوکر ہوتے اکثر بی بچوں کو اپنے پاس بلا بھی لیا کرتے تھے۔ جب کبھی ایسا اتفاق ہوا نانی نے اکبری کو کسی نہ کسی بہانے سے روک روک لیا۔ اور جب سے پیدا ہوئی بیاہ کی گھڑی تک ایک لمحے کے لئے اپنے سے جدا نہ کیا۔ اور یوں اکبری نانی کے احمقانہ لاڈ[1] کی وجہ سے ماں اور باپ دونوں کی تنبیہ[2] سے مطلقاً آزاد رہی اور بے شری[3] اٹھی۔ اصغری کا حال بالکل اس کے خلاف تھا سارے چوچلے اور ارمان تو اکبری پر ختم ہو چکے تھے۔ یہ اپنی خوش نصیبی سے ماں باپ کے یہاں تیسری جگہ تھی۔ اس نے پرورش پائی بڑوں کی نگرانی[4] میں، بزرگوں کی روک ٹوک[5] میں۔ اس نے چھوٹی سی عمر میں قرآن مجید کا ترجمہ اور مسائل کی اردو کتابیں پڑھ لی تھیں، لکھنے میں بھی عاجز نہ تھی۔ اگر ماں دلی ہوتی اور باپ باہر نوکری پر تو جب تک دلی رہتی گھر کا حال باپ کو ہفتے کے ہفتے لکھ بھیجا کرتی۔ ہر ایک طرح کا کپڑا سی سکتی تھی اور انواع اور اقسام کے مزہ دار کھانے پکانا جانتی تھی۔ تمام محلے میں اصغری خانم کی تعریف تھی۔ ماں کے گھر کا تمام بندوبست اصغری خانم کے ہاتھوں میں تھا۔ جب کبھی باپ رخصت لے کر گھر آتا خانہ داری کے انتظام میں اصغری سے صلاح پوچھتا، روپیہ، پیسہ، کوٹھڑیوں اور صندوقوں کی کنجیاں، سب کچھ اصغری کے اختیار میں رہا کرتا تھا، اصغری کی نیک بختی اور سلیقہ مندی[6]

---

[1] بڑی چھوٹی جن کے بیچ میں کوئی بچہ نہ ہو [2] خفا ہو کر منہ بنا بنا کر [3] احمقوں کے سے [4] ڈانٹ ڈپٹ کر روک ٹوک [5] گویا اُس کے سر پر کوئی بڑا نہیں [6] دیکھ بھال [7] طرح طرح اور قسم قسم کے [8] سلیقہ مندی ۱۲

دیکھ کر ماں باپ دونوں جان و دل سے اصغری کو چاہتے. بلکہ محلے کے سب لوگ اصغری کو پیار کرتے تھے۔ مگر اکبری خود بخود اپنی چھوٹی بہن سے ناراض رہا کرتی بلکہ اکیلا پاکر مار بھی لیا کرتی تھی۔ لیکن اصغری ہمیشہ آپا[1] کا ادب کرتی اور کبھی ماں سے اس کی چغلی نہ کھاتی۔ دونوں بہنوں کی منگنی بھی اتفاق سے ایک ہی گھر میں ہوئی۔ محمد عاقل اور محمد کامل دو حقیقی بھائی تھے۔ اکبری کا بیاہ بڑے بھائی محمد عاقل سے ہوا تھا اور اصغری کی بات محمد کامل کے ساتھ ٹھہر چکی تھی مگر بیاہ نہیں ہوا تھا۔

---

# باب تیسرا[3]

## اکبری کی بدمزاجی اور اس کا سسرال سے روٹھ کر چلا آنا

کنبے کے لوگوں میں اکبری کی بدمزاجی اور بے ہنری اور شرارتوں کی اس قدر شہرت تھی کہ جہاں کہیں اس کی منگنی کا پیام جاتا کوئی ہامی[3] نہیں بھرتا تھا۔ لیکن خدا کا کرنا ایسا ہوا کہ نہ سان[4] نہ گمان ایک دم سے مردوں مردوں میں ایک ساتھ دونوں بہنوں کی بات ٹھہر گئی جس[5] اتفاق سے دور اندیش خاں اور مولوی محمد فاضل دونوں میں پرانی راہ و رسم تھی۔ دونوں نے ایک ہی استاد سے پڑھا بھی تھا۔ ایک مرتبہ دور اندیش خاں رخصت لے کر دلّی آرہے تھے، راہ میں مل گئے مولوی محمد فاضل نے بااصرار ان کو اپنے پاس ٹھیرایا۔ خلاصہ یہ ہے کہ دور اندیش خاں نے دونوں

---

[1] دلّی والے بڑی بہن کو آپا پکارتے ہیں۔ ان میں بھی مغل لوگ باجی اور بڑی بہن بڑی بہت ہو تو باجی اماں [2] خفا ہو کر [3] یعنی کوئی نہیں کہتا تھا کہ ہاں میں کرتا ہوں مجھے منظور ہے [4] نہ وہم نہ گمان [5] جیسے کو تسے خدا کرے ۱۲

بیٹیاں مولوی صاحب کو دینی کر لیں۔ جب کنبے والوں کو معلوم ہوا تو کسی نے محمد عاقل کی ماں سے کہا بھی کہ سمدھیانے کا کیا پوچھنا ہے مگر بڑی لڑکی کو لوگ مزاج کی بہت بری بتاتے ہیں۔ محمد عاقل کی ماں اس طرح کی نیک دل عورت تھی کہ ہر چند اکبری کے حالات میں نے سنائے اُس کو سب معلوم تھے تاہم اُس نے یہی جواب دیا کہ "استخوان اچھی چاہیئے۔ خدا رکھے امیر گھر کی بیٹی ہے۔ بڑی پھرک کے بعد پیدا ہوئی۔ نانی کو نھا ارمان اور ارمان کی جگہ تھی۔ اُنھوں نے کسی بات میں بچی کے دل کو میلا ہونے دیا نہیں۔ لاڈ پیار میں اگر کچھ ضد کرنے لگی ہو گی، سو بچے اپنی اپنی جگہ سبھی ضد کیا کرتے ہیں۔ بیاہ کی دیر ہے، آپ ہی ٹھیک ہو جائے گی۔"

مگر یہ صرف بڑی بی کا خیال ہی خیال تھا۔ اکبری بیاہ ہوئے سے درست تو کیا ہوتی اُس نے تو چوتھے پانچویں ہی مہینے میاں پر تقاضا کرنا شروع کیا کہ "ہم سے تمھاری ماں کے ساتھ نہیں رہا جاتا۔ ہم یا تو رہیں گے اپنے میکے میں یا خیر اسی ہی زیر دستی ہے تو کسی دوسرے محلے میں چل رہو۔ ہم سے یہ رات دن کی کلکل نہیں سہی جاتی۔" محمد عاقل ہکا بکا سا ہو کر بیوی کا منہ دیکھنے لگا اور بولا کہ "آخر کچھ بات بھی؟ مجھ سے تو آج تک اماں جان نے تمھاری کوئی شکایت کی نہیں۔"

اکبری۔ لو اور سنو۔ اُلٹا چور کوتوال کو ڈانڈے! وہ میری کیا شکایت کرتیں؟ شکایت کرتا ہی کم زور، شکایت کرتا ہے وہ جس کا کچھ بس نہیں چلتا۔ شکایت کرتا

---

۱ وعدہ کر لیا کہ میں اپنی دونوں بیٹیوں کا بیاہ تمھارے دونوں بیٹوں کے ساتھ کروں گا ۲ ایک گھر کا بیٹا ایک گھر کی بیٹی سے بیاہا جائے تو یہ دونوں گھر ایک دوسرے کے سمدھیانے کہلاتے ہیں ۳ لفظی معنی ہڈی یہاں مراد ہے ذات نسب ۴ کسی چیز کو ترس جانا اور پھڑک جانا دونوں کے ایک ہی معنی ہیں ۵ دل میلا ہونا رنجیدہ اور اداس ہونا ۶ بڑی بی محمد عاقل کی ماں مراد ہیں ۷ لڑائی جھگڑا ۸ حیران ۹ یہ کہاوت ایسی جگہ کہی جاتی ہے کہ زید میر اتو قصور کرے اور الٹا مجھی کو الزام دے۔ ۱۲

ہے مظلوم۔"

محمد عاقل۔" خدانخواستہ تم پر کسی نے کیا ظلم کیا۔ کچھ بتاؤگی بھی۔"

اکبری۔" ایک ہو تو بتاؤں۔ سارے دن ان کو میرا ہی پٹنا[1] ہے۔"

محمد عاقل۔" تم نے کچھ معلوم بھی کیا کہ کیا چاہتی ہیں؟

اکبری۔" چاہتی کیا ہیں۔ میرے پاس کسی کے آنے اور بیٹھنے تک کی روادار[2] نہیں تیوری تو اُن کی میں جانتی ہوں خدا نے چڑھی ہوئی بنائی ہے۔ مگر آج تو انہوں نے چُنیا اور زلفن اور رحمت اور سلمتی منہ در منہ سب کی فضیحتی[3] کی۔"

محمد عاقل۔" تم کو ان لڑکیوں کا کچھ حال بھی معلوم ہے؟ چنیا تو بھٹیاری ہے زلفن شاید بخشو قلعی گر کی کوئی ہے۔ رحمت سقنی ہے۔ اور اس کالی کالی سلمتی کو میں نے اکثر مولن کنجڑے کی دوکان پر دیکھا ہے۔ میں سمجھتا ہوں، ضرور اس کی بیٹی ہوگی۔ مولن سے اس کا نقشہ بھی ملتا ہوا ہے۔ بھلا پھر یہ لوگ اس قابل ہیں کہ تم ان کو اپنی سہیلیاں[4] بناؤ؟ محلے کے بھلے آدمی سنیں گے تو کیا کہیں گے؟ غریب ہونا کچھ عیب کی بات نہیں ہے مگر ایسے لوگوں کی عادتیں اچھی نہیں ہوتیں۔ اسی خیال سے والدہ نے ان لڑکیوں کے آنے کی ممانعت کی ہوگی۔ سو یہ تو کوئی بُرا ماننے کی بات نہیں۔"

اکبری۔" بس تم ماں بیٹوں کی مرضی تو مجھے قید میں ڈالنے کی ہے۔ سارے دن اکیلے چُپ بیٹھے بیٹھے آدمی کا دم گھٹ جائے۔ نوج[5]۔"

محمد عاقل۔" اکیلی کیوں بیٹھو؟ گلی کی گلی میں قاضی امام علی، حکیم شہنا الدولہ

---

[1] میرے ہی پیچھے پڑی رہتی ہیں۔ میرا ہی دکھڑا روتی رہتی ہیں [2] اس کو جائز نہیں رکھتیں کہ کوئی میرے پاس آئے اور بیٹھے [3] بُرا بھلا کہا [4] صورت شکل [5] جس طرح مردوں کے میل ملاپ والے یار دوست کہلاتے ہیں۔ عورتوں کی میل ملاپ والیوں کو سہیلی کہتے ہیں [6] عورتوں کی بولی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ نہ ہو جیو سے نوج بنالیا ہے ۱۲

منشی ممتاز احمد۔ مولوی روح اللہ۔ میر حسن رضا آغائی صاحب وغیرہ کوڑیوں اشراف بھرے پڑے ہیں۔ ایسے لوگوں کی بہو بیٹیوں سے ملو۔ چشمِ ما روشن دلِ ما شاد" اکبری: "ان سے ملے میری جوتی۔ ان سے ملے میری بلا۔ تم بھی وہی ہماری اماں جیسی ہانی لائے۔ وہ بھی بہت میرے پیچھے پڑی رہا کرتی تھیں کہ منیاری کی بیٹی بنّو سے نہ مل۔ وہ بنی ہوئی تھی میری سہیلی، بھلا اُس سے میں کیسے نہ ملتی؟ اماں کی ضد میں میں نے بنّو کے ساتھ ایک چھوڑ دو گڑیوں کے بیاہ کیے۔ اور اماں سے چرا چرا کر اناج اور پیسے اور کپڑے اور کوڑیاں اتنی چیزیں بنّو کو دیں کہ اماں بھی زِچ ہو ہوگئیں۔ نانی اماں کے ڈر کے مارے مارتیں تو کیا، بہتیرا کوستی تھیں، بُرا بھلا کہتی تھیں مگر ہم نے بنّو کا ملنا نہ چھوڑا۔"

محمد عاقل نے کہا: "تم نے بہت جھک مارا۔"

یہ سن کر وہ احمق عورت بولی: "دیکھو، خدا کی قسم۔ میں نے کہہ دیا۔ مجھ سے زبان سنبھال کر بولا کرو۔ نہیں پیٹ پٹیٹ کر اپنا خون کر ڈالوں گی۔" یہ کہہ کر رونے لگی اور اپنے ماں باپ کو کوسنا شروع کیا: "الٰہی اِس اماں باوا کا بُرا ہو، کیسی کمبختی میں مجھ کو دھکیل دیا ہے۔ مجھ کو اکیلا پا کر ستانا شروع کیا ہے۔ الٰہی میں مر جاؤں میرا جنازہ نکلے۔" اور غصّے کے مارے پان کھانے کی پٹاری جو چارپائی پر رکھی تھی لات مار کر گرا دی۔ تمام کتھا چونا توشک پر گرا۔ اُدنی دریس کا لحاف پائنتی تہ کیا ہوا رکھا تھا چونے کے لگتے ہی اُس کا تمام رنگ کٹ گیا۔ پٹاری کے گرنے کا غُل سن کر سامنے کے دالان سے ساس دوڑی آئیں۔ ماں کو آتے دیکھ کر بیٹا تو دوسرے دروازے سے چل دیا۔ لیکن اپنے دل میں کہتا تھا ناحق میں نے بھڑوں کے چھتے کو چھیڑا

---

۱۔ بیس کا ایک کوڑی ۲۔ ہماری آنکھیں روشن ہمارا دل خوش جیسے کہتے ہیں آنکھوں سکھ کلیجے ٹھنڈک
۳۔ یعنی انہی کی ریس کرنے لگے ۴۔ دق ۵۔ یعنی اپنے تئیں آپ مار مار کر ۶۔ پلنگ کا روئی دار بچھونا ۱۲

ساس نے آکر دیکھا تو چار پیسے کا کتھا جو کل چھپان پکا کر کلھیا میں بھر دیا تھا سب بگر پڑا ہے۔ توشک کتھے میں لت پت ہے لحاف چونے میں تر بتر۔ بہو زار وقطار رو رہی ہے۔ آتے ہی ساس نے بہو کو گلے سے لگالیا اور اپنے بیٹے کو ناحق بہت کچھ برا کہا۔ انہی فل جوبی کا سہارا اونگھتے کو ٹھیلتے کا بہانہ ہوا۔ ہرچند ساس نے منت کی اور سمجھایا اس مکار عورت پر مطلق اثر نہ ہوا ہمسائے کی عورتیں رونے پیٹنے کی آواز سن کر جمع ہو گئیں۔ یہاں تک نوبت پہنچی کہ بخشو قلعی گر کی بیٹی زلفن سمدھیانے دوڑی گئی اور ایک ایک کی چار چار لگائیں۔ نانی کی بے تدبیریوں نے تو اکبری کو غارت ہی کیا تھا، نہ اچھی طرح پوچھا نہ گچھا سنتے کے ساتھ ڈولی پر چڑھ آ پہنچیں۔ بہت کچھ لڑیں جھگڑیں۔ آخر اکبری کو اپنے ساتھ لے گئیں۔

---

# باب چوتھا

## اکبری کی شرارتیں، پھوہڑپن، حمق، اور بدمزاجیاں۔ اس کا پھر علیٰحدہ عید کے دن بے لطفی سے چلا جانا۔ ضمناً اصغری کی مدح

اکبری گئی تو ایسے بے طوری سے تھی کہ شاید اس کو برسوں سسرال کا منہ دیکھنا نصیب نہ ہوتا۔ مگر اتفاق سے اس کی سگی خالہ محمد عاقل کے گھر کے قریب

---

۱ یعنی اکبری اور بھی بلبلا کر روئی۔ یہ بھی ایک محاورہ ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ اونگھتے ہوئے آدمی کو ٹھیل دو جھکا دو تو نہ لیٹتا بھی لیٹ جائے گا ۲ خوشامد ۳ برباد ۴ یعنی اس بیان میں ۵ تعریف ۶ مراد ہے سسرال کا آنا ۷ پاس ۱۲۔

رہتی تھیں۔ اگر یہ نیک بخت تنتھنبو نہ کرتی رہیں تو سسرال میں اکبری کی ایک دن بھی گزر نہ ہو۔ اکبری کا چلا جانا سُن کر خالہ تے بہت افسوس کیا کہ "اگر مجھ کو وقت پر ذرا بھی لڑائی کی خبر ہو تو اکبری کی ایسی کیا مجال تھی کہ چلی جاتی۔ میں تو اس کو دولی میں سے گھسیٹ لیتی"۔ انھوں نے یہ خیال کیا تھا کہ اکبری تو نری احمق ہے۔ رہیں نانی، ان کو خدا نے بیٹھے بٹھائے نواسی کا عشق لگا دیا ہے۔ مگر ہاں آپا اکبری کی ماں، بیٹی کو بٹھانے والی نہیں۔ جب دیکھا کہ بہت دن ہو گئے اور جانبین سے سلام و پیغام تک متروک ہے تو بھانجی کی مامتا کے مارے خود گئیں اور ماں اور نانی دونوں کے سامنے اکبری کو بہت کچھ لعنت ملامت کی سمجھایا، دھمکایا، ڈرایا اور اپنی ماں سے کہا کہ "تمہاری باولی محبت اس کو ضرور گھر سے اُجاڑ کر رہے گی۔ بارے رمضان کی تقریب سے زبردستی بھانجی کو سسرال لوا لائیں کہ سمدھن اکیلی ہیں، اوپر سے آ رہا ہے رمضان غصے کو تھوک ڈالو۔ اور چل کر ساس کا ہاتھ بٹواؤ۔ اب تم بچی نہیں رہیں۔ تمہاری عمر بال بچہ ہونے کی ہے۔ تمہاری بھر کم ہو اور گھر کو گھر سمجھو۔ لڑو یا جھگڑو تم کو اپنی عمر اسی گھر میں تیر کرنی ہے۔

چند روز تک محمد عاقل مزاج دار بہو سے ناخوش رہا۔ آخر کو خلیا ساس نے میاں بی بی کا ملاپ کرا دیا۔ لیکن جب مزاجوں میں ناموافقت ہوتی ہے تو ہر ایک بات میں بگاڑ کا سامان موجود ہوتا ہے۔ محمد عاقل نے ایک دن اپنی ماں سے کہا کہ "آج میں نے ایک دوست کی دعوت کی ہے افطاری اور کھانے کا زیادہ اہتمام ہونا چاہیے"۔

---

۱؎ رنگ تھام سنبھال ۲؎ طاقت ۳؎ دونوں طرف یعنی دونوں سمدھیانوں سے ۴؎ پیغام اور پیغام ایک ہی چیز ہے ۵؎ دور کرو ۶؎ گھر کا کام کاج کچھ وہ کریں کچھ تم کرو ۷؎ یعنی چھچھور پن چھوڑو وقار مزاجی اختیار کرو ۸؎ بسر کرنی ہے گزارنی ہے ۹؎ مسلمان آفتاب کے ڈوبتے ہی روزہ کھولتے ہیں۔ روزہ کھولنے کو روزہ افطار کرنا اور وقت کو افطار کا وقت اور جس چیز سے روزہ کھولیں مثلاً شربت وغیرہ اس کو افطاری کہتے ہیں ۱۰؎ بندوبست

ماں نے جواب دیا" تین دن سے افطار کے وقت مجھ کو لرزہ[1] چڑھتا ہی۔ مجھکو اپنی خبر تک نہیں رہتی۔ خدا ہمسائی کا بھلا کرے کہ وہ بے چاری آ کر پکا جاتی ہے تم نے دعوت سے پہلے گھر میں پوچھ تو لیا ہوتا"

محمد عاقل نے بی بی کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ" یہ کیا اتنے کام کی بھی نہیں ہیں" بہو کو اتنا ضبط کہاں تھا کہ اتنی بات سن کر چپ رہے۔ سنتے ہی بولی " اسی اماں سے پوچھو کہ بیٹے کا بیاہ کیا ہے یا لونڈی مول لی ہے۔ لو صاحب روزے میں چولھا پھونکنا!" محمد عاقل نے سوچا اب اگر میں کچھ رد و کد کرتا ہوں تو پہلے کی طرح رسوائی ہوگی۔ اپنا سا منہ لے کر رہ گیا[2] اور افطار کے واسطے کچھ بازار سے مول لے آیا۔ غرض بات ٹل گئی۔

اب محمد عاقل کو دوسری آفت پیش آئی عید۔ بے چارے نے ایک ہفتہ آگے سے مزاج دار بہو صاحب کے جوڑے کی تیاری شروع کی۔ ہر روز طرح طرح کے کپڑے، رنگ برنگ کی چوڑیاں، ڈیڑھ حاشیہ اور سلمہ ستارے کی کامدار جوتیاں لاتا۔ مزاج دار کی خاطر تلے کچھ نہیں آتا تھا[3] اور پھر کم بخت کچھ اپنے منہ سے پھوٹتی بھی نہ تھی[4] کہ ایسی چیز لادو۔ یہاں تک کہ عید کا ایک دن باقی رہ گیا۔ مجبور ہو کر اکبری خانم کی خالہ کے پاس گیا۔ انہوں نے آواز سن کر اندر بلا لیا بلائیں لیں[5]، پیار سے بٹھایا اور پوچھا" کہو اکبری تو اچھی ہے؟"

محمد عاقل نے کہا" صاحب آپ کی بھانجی تو عجب مزاج کی عورت ہیں میرا تو دم ناک میں آگیا ہے[6]۔ جو ادا ہے سو نرالی ہے اور جو بات ہے سو ٹیڑھی"

---

[1] جاڑے کی کپکپی [2] کھسیانا ہو کر رہ گیا [3] پسند نہیں آتا تھا [4] یعنی کہتی بھی نہ تھی [5] پیار کے طور پر دونوں ہاتھ سر پر پھیر کر اپنی کنپٹیوں پر انگلیوں کے چٹخانے کو بلائیں لینا کہتے ہیں [6] یعنی میں بہت عاجز آگیا ہوں۔ ۱۲

خلیا ساس نے کہا "بیٹا! اس کا کچھ خیال مت کرو! ابھی کم عمر ہے۔ بال بچے ہونگے، گھر کا بوجھ پڑے گا مزاج خود بخود درست ہو جائے گا۔ اور آخر اچھے لوگ بروں سے بھی نباہ دیتے ہیں۔ بیٹا تم کو خدا نے سب لائق کیا ہے۔ ایسی بات نہ ہو کر لوگ ہنسیں۔ آخر تمہاری ناموس[1] ہے"

محمد عاقل نے کہا "جناب میں تو خود اسی خیال سے بہت در گزر کرتا رہتا ہوں اب دیکھئے کل عید ہے۔ اس وقت تک نہ چوڑیاں پہنی ہیں، نہ کپڑے بنائے ہیں۔ ذرا آپ چل کر سمجھا دیجئے۔ میں نے بہت کچھ کہا۔ اماں نے بہت منتیں کیں۔ نہیں مانتیں"

خلیا ساس نے کہا: "اچھا تمہارے خالو[2] ابا نماز پڑھنے مسجد میں گئے ہیں آلیں تو اُن سے پوچھ کر چلتی ہوں"

غرض خالہ اماں نے جا کر چوڑیاں پہنائیں۔ کپڑے قطع کئے۔ جلدی کے واسطے سب مل کر سینے بیٹھیں۔ خالہ نے کہا "بیٹی پائجامے میں کلیاں تم لگاؤ۔ گوٹ تمہاری ساس کترے۔ میں اتنے میں تمہارے ڈوپٹے میں توئی ٹانکتی ہوں"

جب اکبری کلیاں لگا چکی تو اُس نے اِترا[3] کر خالہ سے کہا "لو بی۔ تم کو ابھی دو ٹیلے[4] باقی ہیں اور میں دونوں پائچوں میں کلیاں لگا بھی چکی"۔ خالہ نے دیکھا تو سب کلیاں الٹی۔ اکبری کی ساس کے لحاظ سے منہ پر تو کچھ نہ کہا لیکن چپکے چپکے دو چار چٹکیاں ایسی لیں کہ اکبری کی آنکھوں میں آنسو[5] بھر آئے اور اشارے سے کہا کہ دیدوں[6] پھوٹی سوجھ نو، الٹی کلیاں لگا بیٹھی۔ اکبری نے اپنا سیا ہوا

---

[1] عزت و آبرو [2] اپنے شوہر سے مراد ہے [3] شیخی اور بڑائی مار کر [4] عرض کے دو کنارے [5] چٹکیوں کی تکلیف سے [6] اندھی ۱۲۔

ادھیڑ اور پھر کلیاں لگانی شروع کیں۔ جب لگا چکی خالہ نے دیکھا تو سب میں جھول اب تو خالہ سے نہ رہا گیا اور اکبری کی ساس کی آنکھ بچا کر ایک سوئی اکبری کے ہاتھ میں چبھو دی اور کلیاں پھر اُدھیڑ کر آپ لگائیں۔ غرض خدا خدا کر کے مزاج[1] دار بہو کا جوڑا سِل کر تیار ہوا۔ اکبری کی خالہ اپنے گھر کو رخصت ہوئیں۔

اگلے دن بچے عید کی خوشی میں سویرے سے جاگے کسی نے رات کی مہندی گھولی۔ کسی نے کھلی[2] اور بیسن کے لئے غل مچایا۔ کسی نے اُٹھتے کے ساتھ عیدی[3] مانگنی شروع کی۔ محمد عاقل بھی نمازِ صبح سے فارغ ہو کر حمام میں غسل کرنے چلا گیا۔ نہا دھو چار گھڑی دن چڑھے واپس آیا۔ لڑکوں کو دیکھا کہ کپڑے بدل بدلا عید گاہ کے واسطے تیار بیٹھے ہیں۔ لیکن مزاج دار بہو صاحب حسبِ عادت پڑی سو رہی ہیں محمد عاقل نے اپنی چھوٹی بہن محمودہ سے کہا۔ "محمودہ جاؤ اپنی بھابی کو جگا دو۔"

پہلے تو محمودہ نے تامل کیا اس واسطے کہ یہ مزاج دار بہو سے بہت ڈرتی تھی جب سے بیاہ ہوا مزاج دار نے ایک دن بھی اپنی چھوٹی نند کے ساتھ محبت سے بات نہیں کی تھی اور نہ کبھی اس کو اپنے پاس آنے اور بیٹھنے دیا تھا۔ لیکن بھائی کے کہنے سے عید کی خوشی میں محمودہ دوڑی چلی گئی اور کہا "بھابھی اُٹھو۔" بھابھی نے اُٹھتے کے ساتھ محمودہ کے ایک طمانچہ صحیح[4] کیا۔ محمودہ رونے لگی۔ باہر سے بھائی آواز سُن کر دوڑا اُس کو روتا دیکھ کر گود میں اُٹھا لیا اور پوچھا "کیا ہوا؟" محمودہ نے روتے روتے کہا کہ "بھابی جان نے مارا۔"

مزاج دار نے کہا "دیکھو چھوٹی نامراد[5]۔ آپ تو دوڑتے میں گری اور میرا نام لگاتی ہے،

---

[1] دلی کا دستور ہے کہ سسرال والے بہو کا کچھ نام رکھ دیا کرتے ہیں اسکو خطاب کہتے ہیں مزاج دار بہو اکبری کا سسرالی خطاب تھا [2] کھلی اور بیسن سے بال دھوتے ہیں اور بدن کو صاف کرتے ہیں [3] عید کا انعام [4] عادت کے مطابق [5] مار دیا۔ لگا دیا [6] نامراد کو سنا ہے کہ اس کی کوئی مراد نہ بر آوے ۱۲

محمد عاقل کو غصہ آیا لیکن مصلحت وقت سمجھ کر ضبط کیا۔ محمودہ کو پیار چمکار کر چپ کیا اور بی بی سے کہا "خیر اٹھو۔ نہاؤ۔ کپڑے بدلو۔ دن زیادہ چڑھ گیا ہے۔ میں عیدگاہ جاتا ہوں۔"

مزاج دار نے ناک بھوں سکیڑ کر کہا "میں تو ایسے سویرے نہیں نہاتی سردی کا وقت ہے۔ تم اپنی عیدگاہ جاؤ۔ میں نے کیا پلہ[1] پکڑ رکھا ہے۔[2]"

محمد عاقل کو ایسی روکھی بات سن کر بہت رنج ہوا اور مزاج دار سدا کی ایسی کم بخت تھی کہ ہمیشہ اپنے میاں کو ناخوش رکھتی تھی اتنے میں محمد عاقل کی ماں نے پکارا کہ "بیٹا جاؤ بازار سے دودھ لاؤ تو خیر سے عیدگاہ کو سدھارو۔[3]"

محمد عاقل نے کہا "بہت خوب۔ پیسے دیجئے، میں دودھ لائے دیتا ہوں۔ لیکن اگر میرے واپس آنے تک انہوں نے کپڑے نہ بدلے تو سب کپڑے چولھے میں رکھ دوں گا۔" محمد عاقل تو دودھ لینے بازار گیا۔ ماں کو معلوم تھا کہ لڑکے کا مزاج بہت برہم ہے اور طبیعت بھی اس طرح کی واقع ہوئی ہے کہ اوّل تو اس کو غصہ نہیں آتا اور جو کبھی آجاتا ہے تو اس کی عقل ٹھکانے نہیں رہتی۔ ایسا نہ ہو سچ مچ نئے کپڑے جلا دے۔ جلدی سے بہو کے پاس گئیں اور کہا "بیٹی خدا کے لئے برس[4] کے برس دن تو بدشگونی مت کرو! اٹھو، نہاؤ، کپڑے بدلو۔"

مزاج دار نے کہا "نہیں بی۔ میں تو اس وقت نہیں نہاتی۔ ٹھیر کر نہالونگی۔"

بارے ساس نے منت سماجت[5] کر کے بہو کو نہلا دھلا۔ کنگھی چوٹی[6] کر۔ کپڑے پہنا محمد عاقل کے آنے سے پہلے پہلے دلہن بنا کر بٹھا دیا۔ محمد عاقل یہ دیکھ کر خوش ہوا

---

[1] پلہ پکڑ رکھنے سے مراد ہے روکنا [2] روانہ ہو جاؤ۔ بیاہ اور برکت کے لئے سدھارنا بولا جاتا ہے۔

[3] غضب ناک۔ خفا [4] عید برس دن آتی ہے اور گویا اس سے نیا برس شروع ہوتا ہے۔

[5] عاجزی۔ خوشامد [6] سر گوندھنا ۱۲

عیدگاہ چلتے ہوئے محمود ہ سے پوچھا، کہو بی تمہارے واسطے بازار سے کون سا کھلونا لائیں؟

محمودہ نے کہا: "اچھی خوبصورت سی رحل لا دینا۔ اُس پر ہم اپنا سی پارہ رکھیں گے۔ اور قلم دوات رکھنے کے لئے ایک ننھی سی صندوقچی"۔

مزاج دار خود بخود بولی: "اور ہمارے لئے؟

محمد عاقل نے کہا: جو تم فرمائش کرو لیتا آؤں"۔

مزاج دار نے کہا: "بھٹے اور سنگھاڑے اور جھڑبیری کے بیر اور مٹر کی پھلیاں اور ڈھیر سارے نارنگیاں۔ ایک ڈفلی ایک کھنجری"۔

یہ سُن کر محمد عاقل ہنسنے لگا اور کہا "ڈفلی اور کھنجری کا کیا کرو گی؟" مزاج دار احمق نے جواب دیا "بجائیں گے اور کیا کریں گے؟

محمد عاقل سمجھا کہ ابھی تک اس بے وقوف میں بے تمیز بچوں کی طرح کھانے اور کھیلنے کے پست خیالات موجود ہیں۔ کپڑے بدلنے سے جو خوشی محمد عاقل کو ہوئی تھی سب خاک میں مل گئی اور اسی افسردہ دلی کی حالت میں عیدگاہ چلا گیا۔

اس کا جانا اور مزاج دار نے ایک اور نئی بات کی۔ ساس سے کہا "ہم کو ڈولی منگا دو۔ ہم اپنی اماں کے گھر جائیں گے"۔

ساس نے کہا: "بھلا یہ جانے کا کیا موقع ہے؟ چار مہینے کے بعد تو تم ماں کے گھر سے اب آئی ہو۔ عین عید کے دن جانا بالکل نامناسب ہے"۔

مزاج دار نے کہا: "میرا جی بہت گھبراتا ہے۔ دل الٹا چلا آتا ہے۔ مجھ کو اپنے میکے کی سہیلی باسو منہیار کی بیٹی بنو بہت یاد آتی ہے"۔

---

۱؎ بہت ساری۔ ڈھیر کا ڈھیر ۲؎ نیچے اور ادنی درجے کے ۳؎ لفظی معنی ٹھہرا ہوا۔ مراد ہے ناخوشی اداسی
۴؎ دل کے گھبرانے کو دل کے الٹا چلا آنے سے تعبیر کرتے ہیں ۱۲۔

ساس نے کہا "بیٹی نوج کسی کو کسی سے ایسا عشق ہو جیسا تم کو بنو کا ہے۔ اگر ایسا ہی دل چاہتا ہے تو اسی کو بلا بھیجو۔"

مزاج دار نے کہا "واہ بڑی بچاری بلانے والیں! ایسا ہی بلانا تھا تو کل اسی کو بلوا کر چوڑیاں پہنوائی ہوتیں۔"

ساس نے کہا "بھلا بیٹی مجھ کو کیا معلوم تھا کہ یکا یک تم کو اس کی یاد گد گدائے گی۔"

مزاج دار نے کہا "خیر! بحث سے کیا فائدہ؟ ڈولی منگوانی ہے تو منگوا دو۔ نہیں تو میں بوا سلمتی کے ابا سے منگوا بھیجوں۔"

ساس نے کہا "لڑکی۔ کوئی تیری عقل ماری گئی ہے! میاں سے پوچھا نہیں، گچھا نہیں، آپ ہی آپ چلیں۔ اور مجھ کو تو اپنا بڈھا چونڈا نہیں منڈوانا ہے جو لڑکے کی بے اجازت ڈولی منگوا دوں۔"

مزاج دار بولی "کیسے میاں اور کیسا پوچھنا؟ اب کوئی اپنے ماں باپ سے عید بقر عید کو بھی نہ ملا کرے؟" اتنا کہہ کر مولن کنجڑے سے ڈولی منگوا، یہ جا وہ جا۔

تھوڑی دیر بعد محمد عاقل عید گاہ سے لوٹا اور گھر میں گھستے ہی پکارا "بولی اپنی خنجری اور ڈفلی۔ لو بجاؤ۔"

دیکھا تو سب چپ ہیں۔ ماں سے پوچھا "کیا ہوا؟ خیر تو ہے؟"

محمود نے کہا "بھابی جان چلی گئیں۔" محمد عاقل نے حیران ہو کر پوچھا۔ "ایں۔ کیوں گر گئیں؟ کہاں گئیں؟ کیوں جانے دیا؟"

ماں نے جواب دیا "بیٹھے بٹھائے یکا یک کہنے لگیں میں تو اپنی ماں کے ہاں جاؤں گی۔ میں نے ہر چند منع کیا، ایک نہ مانی۔ مولن سے ڈولی منگوا چلی گئیں۔"

---

[1] اکبری کا مطلب یہ ہے کہ تم نے جو کل مجھ کو چوڑیاں پہنوائیں بنو سے کیوں نہ لیں [2] سفید بالوں کی چوٹی [3] محمد عاقل مراد ہے ۱۲

ہیں روکتی کی روکتی رہ گئی۔"

محمد عاقل یہ سُن کر غصے کے مارے تھرا اٹھا[1]۔ اور چاہا کہ سسرال جا کر ابھی اس نابکار[2] عورت کو سزا دے، یہ سوچ کر باہر چلا۔ ماں سمجھ گئی۔ جانے کو پکارا۔ اس نے کچھ جواب نہ دیا۔ ماں نے کہا "شاباش بیٹا۔ شاباش! میں تم کو پکار رہی ہوں اور تم سنتے ہو اور جواب نہیں دیتے۔ تیرھویں صدی میں ماؤں کا یہی وقر رہ گیا ہے!" یہ سنتے ہی محمد عاقل اُلٹے پاؤں پھرا[3]۔ ماں نے کہا: "بیٹا تو یہ تو بتا۔ اس دھوپ میں کہاں جاتا ہے؟ ابھی عید گاہ سے آیا ہے۔ اب پھر باہر چلا۔ اماں صدقے[4] گئی۔ جی ماندہ ہو جائے گا!"

محمد عاقل نے کہا "بی میں کہیں نہیں چلا مسجد میں حافظ جی سے ملنے جاتا ہوں" ماں نے کہا "اے لڑکے ہوش میں آ! میں نے دھوپ[5] میں اپنا چونڈا سفید نہیں کیا۔ لو صاحب ہمیں سے باتیں بنانے چلا ہے! حافظ جی کے پاس جاتا ہی تو انگرکھا اور دوپٹہ اتار کر رکھ جا۔" یہ سُن کر محمد عاقل مسکرانے لگا۔ ماں نے ہاتھ پکڑ کر اپنے پاس جانماز پر بٹھا لیا اور اس کے سر کی طرف دیکھ کر بولی کہ "عید گاہ کے آنے جانے میں تمہارے بال تمام گرد آلود ہو گئے ہیں۔ ذرا تکئے پر سر رکھ کر لیٹ جاؤ تو میں صاف کر دوں۔" محمد عاقل ماں کے کہنے سے ذرا کے ذرا لیٹ گیا۔ محمودہ بھائی کو لیٹا دیکھ پنکھا جھلنے لگی۔ کچھ تو عید گاہ کے آنے جانے کی تکان۔ ادھر پنکھے کی ٹھنڈی ہوا اور ماں نے جو دست[6] شفقت سر پر پھیرا تو سب سے زیادہ اس کی راحت[7]۔ غرض محمد عاقل سو گیا۔ جاگا تو دن ڈھل چکا تھا اور وہ غصہ بھی دھیما ہو گیا تھا۔ ماں نے

---

[1] کانپ اٹھا [2] نکمی نالائق [3] یعنی فوراً لوٹ آیا [4] صدقہ دیا رد بلا مشہور بات ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ تمہاری بلا کے ٹالنے کو میں تم پر سے صدقے ہو گئی [5] یعنی میرے بال عمر کی وجہ سے سفید ہوئے ہیں اور میں بچی نہیں ہوں کہ تم مجھ کو بہکاتے ہو [6] پیار کا ہاتھ [7] آرام ۱۲

کہا۔ "لو ہاتھ منہ دھوؤ۔ وضو کرکے ظہر کی نماز پڑھو، وقت تنگ ہے۔ پھر آؤ تو تم کو کام بتائیں۔"

نماز پڑھ پڑھا کر محمد عاقل آیا تو ماں نے کہا: "لو سسرال جاؤ۔ اور تجھے میری ہی جان کی قسم ہے جو تو وہاں کچھ لڑا یا بولا۔"

محمد عاقل نے کہا "تو مجھ کو مت بھیجو"۔ ماں نے کہا: "لڑکے خیر خیر بنا؟ الٰہی کیسی بری زبان ہے۔ سسرال تو تیری اور بھیجوں کس کو؟ لو یہ ایک روپیہ تو اپنی سالی اصغری کے ہاتھ میں عیدی کا دینا اور یہ ایک اٹھنی اپنی خلیا ساس کے بیٹے میاں سلیم کو۔ اور آدھے کھلونے بھی لیتے جاؤ۔ ایک خوان میں سویاں اور دودھ اور مٹھائی کی ٹوکری بھی ماما عظمت کے ہاتھ اپنے ساتھ لوائے جاؤ۔ دیکھو خبردار کچھ بولنا چالنا مت۔"

محمد عاقل نے کہا: "اور اماں خجری اور ڈفلی بھی لیتا جاؤں؟" ماں نے کہا۔ "کہیں ایسی بات وہاں مت بول اٹھنا!"

غرض محمد عاقل ساس کے گھر پہنچے۔ گھر میں اکبری خانم اپنی سہیلیوں کے ساتھ اودھم مچا رہی تھی اور باہر گلی میں تمام غل کی آواز چلی آتی تھی۔ ماما عظمت اندر گئی۔ اصغری نے ماما کو دور سے دیکھ دبی آواز سے کہا: "اے بی آپا اے بی آپا چپ کرو۔ تمہاری سسرال سے ماما آئی ہے۔ عظمت نے اندر پہنچکر محمد عاقل کو بلایا۔ "صاحب زادے آئیے!" غرض محمد عاقل اندر گئے۔ ساس کو سلام کیا۔ ماں تو کہا "جیتے رہو۔ عمر دراز ہو۔" اتنے میں اصغری بھی اپنی اوڑھنی سنبھال سنبھول کوٹھری سے نکلیں۔ اور نہایت ادب سے جھک کر بہنوئی کو سلام کیا۔ اصغری کو بہنوئی نے

---

لے تیسرے پہر یا دن ڈھلے کی نماز ۔ سے اگرچہ خدا کے سوائے دوسرے کی قسم کھانا شرعاً منع ہے مگر فروعی کی بات ہے کہ مسلمان احتیاط نہیں کرتے خصوصاً عورتیں ۔ سے شور و غل ۔ دنگا ۔ ۱۲

ہاتھ پکڑ کر برابر بٹھالیا اور روپیہ دیا۔ اصغری ماںؓ کی طرف دیکھنے لگی۔ ماں نے کہا "کیا ہوا۔ لے لو عیدی کا ہے۔" اصغری نے روپیہ لے کر پھر سلام کیا اور ادب سے ذرا پرے کو سرک کر ہو بیٹھی۔ پھر اٹھ کر نہایت سلیقے کے ساتھ اُجلا دستر خوان بہنوئی کے آگے لا بچھایا اور ایک رکابی میں سویاں۔ ایک پیالے میں دودھ تشتری میں قند۔ ایک چمچہ لاکر سامنے رکھدیا۔ ساس نے کہا "بیٹا کھاؤ۔"

محمد عاقل نے عذر کیا کہ "مجھ کو عیدگاہ میں زیادہ دیر ہو گئی تھی۔ ابھی تھوڑی دیر ہوئی میں نے کھانا کھایا ہے۔"

ساس نے کہا۔ "کیا مضائقہ ہے۔ سویّاں تو پانیؓ ہوتی ہیں۔ کھاؤ بھی۔"

جب تک محمد عاقل سویاں کھاتا رہا اصغری الائچیؓ ڈال ایک مزہ دار پان بنالائی۔ کھانے کے بعد اِدھر اُدھر کی باتیں ہوتی رہیں۔ تھوڑی دیر کے بعد محمد عاقل نے کہا "جناب میں رخصت چاہتا ہوں۔"

"ساس۔" اب کہاں جاؤ گے یہیں سو رہنا۔"

محمد عاقل۔ "آج عید کا دن ہے آئے گئے سے ملنا ہے۔ دوسرے کہیں کچھ بھیجنا بھجوانا اور میں اماں سے رات کے واسطے کہہ بھی نہیں آیا۔"

ساس "ملنے ملانے کا تو اب وقت نہیں رہا۔ شام ہونے آئی۔ اور بھیجنے بھجوانے کو سمدھن کافی ہیں۔" اور ہنس کر یہ بھی کہا کہ "تم کچھ سمدھن کا دودھ نہیں پیتے آخر عظمت جائے گی۔ خبر کر دے گی۔"

غرض محمد عاقل نے بہت کچھ حیلے کئے۔ ساس نے ایک نہ مانی اور محمد عاقل کو زبردستی رہنا پڑا۔ چار گھڑی رات گئے جب کھانے پینے سے فارغ ہوئے اصغری

---

۱؎ کہ یہ اجازت دیں تو لوں ۲؎ یعنی ذرا اُدھر ہٹ کر۔ کیونکہ اول بار اس کو بہنوئی نے اپنے پاس بٹھالیا تھا ۳؎ یعنی جلد ہضم ہو جاتی ہیں ۱۲

نے برتن بھانڈا، گری پڑی چیز سب ٹھکانے سے رکھی۔ باہر کے دروازے کی زنجیر بند کی۔ کوٹھڑیوں کو قفل لگا کنجیاں ماں کے حوالے کیں۔ باہر کے[1] الان اور باورچیخانے کا چراغ گل کیا۔ ماں اور آپا اور بہنوئی سب کو پان بنا کر دئے۔ اور اطمینان سے جاکر سو رہی۔

---

## الگ گھر کرنے پر ساس (اکبری کی ماں) اور داماد (محمد عاقل) کا مباحثہ

اب ساس نے محمد عاقل سے کہا "کیوں بیٹا۔ تم میاں بی بی میں یہ کیا آئے دن لڑائی رہا کرتی ہے؟ اکبری کی تو ایسی بُری عادت ہے کہ کبھی بھول کر بھی سسرال کی بات منہ سے نہیں کہتی۔ نہیں، دنیا جہان کی بیٹیوں کا دستور ہوتا ہے کہ سسرال کی ذرا ذرا سی بات ماؤں سے لگایا کرتی ہیں۔ نہیں معلوم اس کو کیا خدا کی سنوار ہے، بہتیرا پوچھ پوچھ کر اپنا منہ تھکاؤ، حاشا[2] کہ یہ کچھ بھی بتائے لیکن ٹولے محلے کی بات کانوں[3] کان پہنچ ہی جاتی ہے۔ اور[4] تیری لوگوں سے میں بھی گھر بیٹھی بیٹھی سُنا کرتی ہوں۔"

محمد عاقل نے ساس سے یہ بات سُن کر تھوڑی دیر تامل کیا اور لحاظ کے سبب جواب منہ سے نہیں نکلتا تھا مگر اُس نے خیال کیا کہ مدت کے بعد ایسا اتفاق ہوا ہے اور خود انہوں نے چھیڑ کر پوچھا ہے۔ ایسے موقع پر سکوت[5] کرنا سراسر[6] خلاف مصلحت ہے۔ بہتر ہے کہ عمر بھر کا زہر اگل ڈالے۔ شاید آج کی گفتگو میں آئندہ کے واسطے

---

[1] ہوئی نہیں بھلو نہیں سکتا [2] ایک کے کان سے دوسرے کے کان تک یعنی ایک سے دوسرے تک [3] اجنبی باہر والے [4] چپ رہنا [5] بالکل سرتاسر [6] مراد یہ ہے کہ جتنا رنج اور غصہ اور گلہ شکوہ ہو سب کہہ گزروں ۱۲

کوئی بات نکل آئے۔ غرض محمد عاقل نے شرماتے شرماتے کہا کہ آپ کی صاحب زادی موجود ہیں۔ ان ہی سے پوچھئے ہمارے یہاں ان کو کیا تکلیف پہنچی، خاطر داری و مدارات میں کسی طرح کی کمی ہوئی یا ان سے کوئی لڑا۔ یا کسی نے ان کو برا کہا۔ آپ کو معلوم ہے گھر میں ہم گنتی کے کئے آدمی ہیں۔ والدہ سے تو تمام محلہ واقف ہے، ایسی نیک مزاج اور صلح کل ہیں کہ تمام عمر ان کو کسی سے لڑنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ اگر کوئی ان کو دس باتیں سخت بھی کہہ جائے تو چپ رہ جاتی ہیں۔ محمد کامل دن بھر لکھنے پڑھنے میں رہتا ہے۔ صبح کا نکلا رات کو گھر آتا ہے، کھانا کھایا اور سو رہا۔ میں نے اس کو ان سے کبھی بات کرتے بھی نہیں دیکھا۔ محمودہ ان کی صورت سے ڈرتی ہے۔ رہا میں سو موجود بیٹھا ہوں۔ جو کچھ شکایت مجھ سے ہو بے تکلف بیان کریں۔"

محمد عاقل کی ساس اب بیٹی کی طرف مخاطب ہو کر بولیں "ہاں بھائی جو کچھ تمہارے دل میں ہو تم بھی صاف صاف کہہ گزرو۔ بات کا دل میں رہنا اچھا نہیں ہوتا۔ دل میں رکھنے سے رنج بڑھتا اور فساد زیادہ ہوتا ہے۔"

اکبری اگرچہ جھوٹ بولنے پر بہت دلیر تھی لیکن اس وقت محمد عاقل کے رو برو کوئی بات کہتے بن نہ پڑی اور جی ہی جی میں ڈر رہی تھی کہ میں نے بہت سی جھوٹ جھوٹ باتیں ماں سے آکر لگائی ہیں، ایسا نہ ہو کہیں اس وقت قلعی ہی کھل جائے۔ یہ سوچ سمجھ کر اس نے اس بات ہی کو ٹال دیا اور کہا تو یہ کہا کہ "ہم تو الگ گھر کریں گے۔"

اکبری کی ماں نے داماد سے کہا۔ "کیوں بھائی۔ تم کو الگ ہو کر رہنے میں کیا عذر ہے۔ خدا کا فضل ہے، خود نوکر ہو، خود کماتے ہو، کسی بات میں ماں باپ کے محتاج نہیں، اپنا کھانا۔ اپنا پہننا پھر دوسرے کا دست نگر ہو کر رہنا کیا فائدہ۔ بیٹا ہو کیسے ہی

---

۱؎ آؤ بھگت۔ سلوک ۲؎ متوجہ ۳؎ کبھی مردوں کی طرح بھی عورتوں سے خطاب کیا جاتا ہے ۴؎ یعنی معلوم ہو جائے کہ یہ ماں سے آکر جھوٹ لگایا کرتی ہے ۵؎ ہاتھ کا دیکھنے والا۔ مراد ہے محتاج ۱۲

پیارے ہوں پھر بھی جو آرام الگ رہنے میں ہے ماں باپ کے گھر کہاں؟ جو چاہا سو کھایا جو چاہا سو پکایا۔ اور غور کرنے کی بات ہے۔ ماں باپ کے ساتھ رہ کر لاکھ کماؤ پھر بھی نام نہیں۔ لوگ کیا جانیں تم اپنا کھاتے ہو یا ماں باپ کے سر پڑے ہو۔"

محمد عاقل نے کہا "آرام پوچھئے تو ہم کو جواب حاصل ہے الگ ہوئے پیچھے اس کی قدر معلوم ہو گی۔ دونوں وقت پکی پکائی کھالی اور بے فکر ہو کر بیٹھ رہے۔ الگ ہونے پر آٹا، دال، گوشت، ترکاری، تیل، نمک، ایندھن سبھی کا فکر کرنا پڑے گا۔ اور آپ ہی انصاف فرمایئے خانہ داری میں کتنے بکھیڑے ہیں بے سبب ان سب آفتوں کو اپنے سر لینا میرے نزدیک تو عقل کی بات نہیں۔ رہا یہ کہ جو چاہا سو کھایا اور جو چاہا سو پکایا اب بھی حاصل ہے۔ ان ہی سے پوچھئے کبھی کوئی فرمائش کی ہے جس کی تعمیل نہ ہوئی ہو؟ بڑے کنبوں میں البتہ اس طرح کی تکلیف ہوا کرتی ہے ایک کا دل میٹھے چاولوں کو چاہتا ہے، دوسرے کو بھونی کھچڑی چاہیئے۔ تیسرے کو پلاؤ درکار ہے۔ چوتھے کو قورمہ کھانا منظور ہے۔ پانچویں کو پرہیزی کھانا حکیم نے بتایا ہو دس کے واسطے دس ہنڈیاں روز کے روز کہاں سے آئیں؟ ہمارے یہاں کنبہ کون بہت بڑا ہے۔ فرمائش کریں تو ہم، اور نہ کریں تو ہم۔ اس کو بھی جانے دیجئے۔ اگر ان کو ایسا ہی لحاظ ہے، آپ کھانے کا اہتمام کیا کریں۔ خود والدہ کئی مرتبہ کہہ چکی ہیں ان ہی سے پوچھئے کہا ہے یا نہیں؟ اور نام کو جو آپ نے فرمایا یہ تو میرے نزدیک محض خیال خام ہے۔ اپنے آرام سے کام ہے، لوگ جو چاہیں سو سمجھیں، اور فرض کیجئے۔ لوگوں نے یہی جانا کہ ہم ماں باپ کے سر پڑے ہیں تو اس میں ہماری کیا بےعزتی ہے ماں باپ ہیں، کوئی غیر تو نہیں۔ ماں باپ نے ہم کو پالا پرورش کیا، کھلایا، پہنایا،

---

۱؎ لفظی معنی کچا یعنی کچی اور ٹھیک بات نہیں ۲؎ یعنی ہم نے اپنے خرچ کا بوجھ ان کے سر پر ڈال رکھا ہے ۱۲

پڑھایا لکھایا، شادی بیاہ کیا۔ ان سب باتوں میں بے عزتی نہیں ہوئی تو اب کون سا سرخاب[1] کا پر ہم میں لگ گیا ہے کہ ان کا دستِ نگر ہوتا ہماری بے عزتی کا موجب[2] سمجھا جائے؟"

ساس نے جواب دیا: "اگر سب لوگ تمہاری طرح سمجھا کریں تو کیوں الگ ہوں؟ دنیا کا دستور ہے، ہوتی چلی آئی ہے اور ہوتی چلی جائے گی کہ بیٹے ماں باپ سے جدا ہو جاتے ہیں اور میں تو جانتی ہوں دنیا میں کوئی بہو ایسی نہ ہو گی جس کا میاں کماؤ ہو اور وہ ساس نندوں میں رہنا پسند کرے۔"

محمد عاقل نے کہا: "یہ آپ کا فرمانا درست ہے۔ اگر بیٹے ماں باپ سے جدا نہ ہوا کرتے تو شہر میں اتنے گھر کہاں سے آتے۔ لیکن ہر ایک کی حالت جدا ہے۔ الگ ہو کر رہنا میری حالت کے لئے ہرگز مناسب نہیں معلوم ہوتا۔ دس روپیہ کا تو میں نوکر۔ اتنی آمدنی میں الگ گھر کا سنبھالنا نہایت مشکل نظر آتا ہے۔ اور پھر اس نوکری کا بھی اعتبار نہیں۔ خدانخواستہ الگ ہوئے پیچھے اگر نوکری جاتی رہی تو پھر باپ کے گھر آنا مجھ پر نہایت شاق[3] ہو گا۔ اس وقت البتہ بے عزتی ہو گی کہ میاں الگ تو ہو گئے تھے پھر جھک[4] مار کر باپ کے ٹکڑوں پر آپڑے۔ لوگوں کی ریس اس معاملے میں ٹھیک نہیں۔ آدمی کو اپنے حال پر نظر کرنی چاہیئے۔ وہ نقل آپ نے سنی ہے کہ ایک شخص نے بازار سے نمک اور روئی مول لی۔ نمک خچر پر لادا اور روئی گدھے پر۔ چلتے چلتے راہ میں ایک ندی واقع ہوئی ندی تھی پایاب[5]۔ اس شخص نے

---

[1] سرخاب لال پروں کا دریائی جانور ہوتا ہے۔ اس کے پر بڑے قیمتی ہوتے ہیں امیر لوگ ان کو ٹوپیوں میں لگاتے ہیں۔ مطلب یہ ہو کہ ہم ایسے کہاں کے امیر ہو گئے ہیں [2] سبب [3] ناگوار سخت [4] عاجز آکر، تھک کر [5] یعنی پانی تھا کم کہ لوگ ناؤ کے بدون پار اتر جاتے تھے ۱۲

خچر اور گدھے دونوں کو لدا لدایا پانی میں اتار دیا۔ بیچ ندی میں پہنچ کر خچر نے غوطہ لگایا۔ تھوڑی دیر بعد سر ابھارا تو گدھے نے پوچھا "کیوں یار خچر! یہ تم نے کیا کیا؟" خچر نے جواب دیا کہ بھائی! تم تو بڑے خوش قسمت ہو۔ تم پر لدی ہے روئی۔ اس کا بوجھ ہے ہلکا۔ مجھ کم بخت پر ہے نمک۔ بوجھ کے مارے میری کمر کٹ کر لہو لہان ہو گئی ہے۔ یہ ہمارا مالک ایسا بے رحم ہے کہ اس کو مطلق ہماری تکلیف کا خیال نہیں۔ اناپ شناپ جتنا چاہتا ہے لاد دیتا ہے۔ میں نے سمجھا کہ منزل تک پہنچتے پہنچتے کمر ندارد ہے۔ آؤ غوطہ لگاؤ۔ نمک پانی میں بھیگ کر کچھ تو گھل جائے گا جس قدر ہلکے ہوئے غنیمت۔ مالک بہت کرے گا چھ سات ڈنڈے اور مارے گا۔ سو یوں بھی راہ بھر ڈنڈے کھاتا آتا ہوں۔ دیکھو اب میرا بوجھ آدھا رہ گیا ہے۔" گدھے بے وقوف نے بھی خچر کی ریس کر کے غوطہ لگایا۔ روئی بھیگ کر اور وزنی ہو گئی۔ سر ابھارا تو ہلا نہ جاتا تھا۔ خچر ہنسا اور کہا "کیوں بھائی گدھے کیا حال ہے؟" گدھے نے کہا "یار میں تو مرا جاتا ہوں۔" خچر نے کہا "ابے احمق! تو نے میری ریس تو کی لیکن اتنا تو سمجھ لیتا۔ تیری پیٹھ پر روئی ہے نمک نہیں ہے" اماں جان! ایسا نہ ہو لوگوں کی ریس کرنے سے میرا حال اس گدھے کا سا ہو۔"

ساس نے کہا کہ "بھائی تم تو کسی سے قائل ہونے والے ہو نہیں، اور نہ میں تمہاری طرح منطق پڑھی ہوں۔ میں تو سیدھی بات یہ سمجھتی ہوں کہ دس روپے مہینہ تم کماتے ہو۔ خدا کا فضل ہے سستا سما ہے۔ بال نہیں بچے نہیں۔ اللہ رکھے دو میاں بی بی۔ خاصی طرح گوشت روٹی کھاؤ۔ چین سکھ تن زیب پہنو آیندہ کا فکر تمہاری طرح کیا کریں تو دنیا کا کارخانہ بند ہو جائے۔ نوکری تو نوکری زندگی

---

[1] خونا خون یعنی لہو بڑا ٹپک رہا ہو [2] بے سوچے سمجھے اوپر تلے [3] ماننے والے [4] منطق ایک علم ہی اس کو آدمی بڑھ کر بڑا حجتی ہو جاتا ہے۔ [5] مراد یہ ہے کہ غلہ ارزاں ہے ۱۲

کا اعتبار نہیں۔ جے دن جینا ہے ہنسی خوشی سے تیر[1] کر دینے چاہئیں۔"

محمد عاقل نے کہا "یہی تو میں سوچتا ہوں۔ خوشی الگ ہو کر رہنے میں ہے یا ساتھ میں۔"

ساس نے کہا "دلیل اور حجت سے کیا مطلب۔ سیدھی بات یہی کیوں نہیں کہتے کہ مجھ کو ماں سے الگ ہونا منظور نہیں۔ ایک بات تم سے بی بی نے کہی۔ اس کے قبول کرنے میں تم کو اس بلا[2] کا تامل ہے اور پھر کہتے ہو کہ ہم ان کی خاطر داری میں کمی نہیں کرتے۔ آرام اور خوشی کیا چیز ہے جس میں بی بی خوش ہو۔ اور جس کو وہ آرام سمجھے۔"

اس کے بعد باتوں میں رنجش[3] تراوش[4] کرنے لگی۔ محمد عاقل نے سکوت اختیار کیا۔ رات بھی زیادہ گئی تھی۔ محمد عاقل نے ساس سے کہا "اب آپ آرام کیجئے میں اس مضمون کو پھر سوچوں گا۔" یہ لوگ تو سو رہے، محمد عاقل رات بھر اسی خیال کی ادھیڑبن[5] میں رہا۔ صبح کو اٹھا تو دیکھا۔ اصغری جھاڑو دے رہی ہے۔ اس کو دیکھ کر اصغری نے سلام کیا اور کہا "بھائی صاحب! وضو کے واسطے گرم پانی موجود ہے۔"

محمد عاقل نے کہا "نہیں بھائی! مسجد میں جماعت کے ساتھ نماز پڑھیں گے۔"

اصغری نے کہا "بھائی صاحب چلے نہ جایئے گا۔ آپ کے واسطے چائے بنائی ہے۔ لیکن سادی پیجیے گا یا دودھ کی۔"

محمد عاقل نے کہا "جیسی مل جائے۔"

اصغری بولی "آپ کی آواز کچھ بھاری بھاری لگتی ہے۔ شاید نزلے کی تحریک

---

[1] گزار دینے [2] اس قدر [3] رنجیدگی [4] ٹپکنے لگی [5] یعنی بنتا تھا اور ادھیڑتا تھا۔ کبھی سوچتا تھا کہ یوں کروں پھر خیال آتا تھا کہ نہیں ۱۲

ہے تو دودھ ضرر کرے گا۔"

محمد عاقل نے کہا: "نہیں نزلے کی تحریک تو نہیں۔ رات کو اماں جان کے ساتھ بہت دیر تک باتیں کرتا رہا۔ بدخوابی[1] البتہ ہے۔"

محمد عاقل نماز پڑھ کر واپس آیا تو دیکھا نماز سے فارغ ہو کر پان کھا رہی ہیں۔ سلام کر کے بیٹھ گیا۔ اصغری نے سینی لا کر سامنے رکھ دی۔ چائے دان میں گرما گرم چائے دو پیالیاں۔ دو چمچے اور ایک طشتری میں قند۔ محمد عاقل نے چائے پی۔ خوش ذائقہ[2]۔ خوش رنگ۔ بو باس درست۔ پی کر جی باغ باغ[3] ہو گیا اکبری حسب عادت پڑی سوتی تھی۔ محمد عاقل نے کہا "اماں جان ان کو بھی نماز کی تاکید کیجیے۔"

ساس نے کہا "بیٹا یہ اپنی نانی کی بہت چہیتی[4] ہیں۔ اُن کی محبت نے ان کی خصلت، ان کی عادت سب خراب کر رکھی ہے۔ جب یہ چھوٹی تھی اور ہیں کسی بات پر گھرک بیٹھتی تو کئی کئی دن تک مجھ سے بولنا چھوڑ دیتی تھیں۔ اور یہ تو کیا مجال تھی کہ اکبری کو کوئی ہاتھ[5] لگا دے۔ اکبری بات بات پر ضد کرتی۔ چیزوں کو توڑتی پھوڑتی، ان کے ڈر کے مارے کوئی کچھ نہیں کہہ سکتا تھا۔ اسی بات پر اکبری کے باپ سے روز بگاڑ رہتا تھا۔"

اب محمد عاقل رخصت ہونے لگا۔ چلتے چلتے ساس نے کہا "بیٹا رات کی بات یاد رکھنا اور ضرور اُس کا کچھ بندوبست کرنا۔"

---

[1] یعنی خوب نیند نہیں بھری [2] مزہ [3] خوش ہو گیا [4] پیاری [5] ہلکے سے مار بیٹھے۔۱۲

# باب پانچواں (۵)

## ماں سے محمد عاقل کے الگ ہونے کی صلاح

راہ میں محمد عاقل رات کی ان ہی باتوں کو سوچتا آیا۔ گھر میں پہنچا تو ماں نے دیکھا کہ اس کے چہرے پر فکر معلوم ہوتا ہے۔ سمجھا ضرور آج سسرال میں لڑا۔ پوچھا "محمد عاقل۔ آخر میرے کہنے پر عمل[۱] نہیں کیا۔"

محمد عاقل: "اماں! سچ کہتا ہوں لڑائی بھڑائی کچھ بھی نہیں ہوئی۔"

ماں: "پھر سست کیوں ہے؟"

محمد عاقل: "کچھ بھی نہیں۔ سوتا اُٹھ کر آیا ہوں اس سبب سے شاید آپ کو میرا چہرہ اُداس معلوم ہوتا ہوگا؟"

ماں: "لڑکے ہوش میں آ۔ کیا تجھ کو سوتا اُٹھ کر کبھی تھوڑا ہی دیکھا ہے؟ سچ بتا کیا بات ہے؟"

محمد عاقل نے آخر مجبور ہو کر رات کا تمام قصہ ماں کے روبرو بیان کیا۔ سنتے کے ساتھ ہی ماں کو کاٹو[۲] تو بدن میں لہو نہیں تھا۔ لیکن عورت تھی بڑی دانشمند کہنے لگی کہ "ہر چند میری تمنا[۳] یہ تھی کہ جب تک میرے دم میں دم ہے تم سب کو اپنے کلیجے[۴] سے لگائے رہوں اور تم دونوں بھائی اتفاق سے رہو۔ لیکن میں دیکھتی ہوں تو سامان اُلٹے ہی اُلٹے نظر آتے ہیں۔ لو آج میں تم سے کہتی ہوں کہ بیاہ کی

---

[۱] یہ محاورہ یاد رکھنے کے قابل ہے [۲] یعنی ڈر کے مارے خون خشک ہوگیا [۳] آرزو، دلی خواہش [۴] تم سب میرے پاس میری آنکھوں کے سامنے رہو۔ ۱۲

دوسرے مہینے سے مزاج دار بہو کا ارادہ الگ گھر کرنے کا ہے۔ تو جو دس روپے مہینے کے مہینے لاکر مجھ کو دیتے ہو ان کو نہایت ناگوار ہوتا ہے۔ آئے دن[1] میں تمہاری بی بی کی سہیلیوں سے سنتی رہتی ہوں کہ بہو بلّی ماروں کے محلّے میں مکان لیں گی۔ زلفن کو ساتھ لے جائیں گی۔ جب تک یہ سب لڑکیاں اکھٹی بیٹھی رہتی ہیں یہی مشورہ یہی مذکور آپس میں رہا کرتا ہے۔ میں نے تمہاری خلیا ساس کے منہ پر[2] ایک مرتبہ یہ بات بھی رکھ دی تھی کہ مزاج دار بہو کو اگر ہمارے ساتھ رہنا ناگوار ہے تو اپنا کھانا کپڑا الگ کرلیں، مگر رہیں اسی گھر میں۔ پھر تمہاری خلیا ساس سے معلوم ہوا کہ مزاج دار بہو کو یہ بھی منظور نہیں۔ آدمی بیاہ خوشی اور آسائش کے واسطے کرتا ہے۔ روز کی لڑائی، آئے دن کا جھگڑا نہایت بُری بات ہے۔ اگر تمہاری بی بی کو بھی منظور ہے، الگ رہنے سے اُن کی خوشی ہے تو بسم اللہ[3] ہم کو عذر نہیں۔ جہاں رہو خوش رہو آباد رہو۔ خدا نے ایک مامتا اولاد کی ہمارے پیچھے لگادی ہے سو کبھی تم ادھر کو آنکلے، ایک نظر دیکھ لیا، صبر آگیا۔ گھر کے کام دھندے سے کبھی چھٹکارا ملا، میں آپ چلی گئی، تم کو دیکھ آئی۔"

یہ کہنا تھا کہ محمد عاقل کا جی بھر آیا اور بے اختیار[4] رونا شروع کیا اور سمجھا کہ آج ماں سے جدائی ہوتی ہے۔ ماں بھی روئی۔ تھوڑی دیر بعد محمد عاقل نے کہا "میں تو الگ نہیں رہوں گا۔ بی بی رہے یا جائے۔"

ماں نے کہا "ارے بیٹا! یہ بھی کہیں ہوتی ہے۔ اشرافوں میں کہیں بیبیاں بھی چھوٹتی ہیں۔ تم کو اپنی عمر ان ہی کے ساتھ کاٹنی ہے۔ ہمارا کیا ہے۔ قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھے ہیں۔ آج مرے کل دوسرا دن۔ میری صلاح مانو، جو وہ کہیں

---

[1] ہر روز [2] یعنی خود اُن سے روبرو کہدیا تھا [3] خدا کا نام لے کر الگ ہوجاؤ [4] رنج کو ضبط نہ کرسکا۔ ۱۲

سو کرو۔ ہم نے جس دن سے تمہارا بیاہ کیا اُسی دن سے تم کو الگ سمجھا۔ نہ تم انوکھے بیٹے، نہ میں انوکھی ماں۔ کون بیٹا ساری عمر ماں کے ساتھ رہا ہے؟"

محمدؐ عاقل نے اپنے دوستوں سے بھی صلاح پوچھی۔ سب نے یہی کہا۔ کہ رفع فساد[3] بہتر ہے اور ساتھ رہنے پر کیا منحصر[4] ہے۔ ماں سے الگ رہو اور ان کی خدمت و اطاعت[5] کرو۔ جب سب لوگوں نے یہی صلاح دی محمدؐ عاقل نے بھی کہا خیر الگ رہ کر بھی دیکھ لو۔ اگر یہ عورت سنبھل جائے اور گھر کو گھر سمجھے۔ بدمزاجی، نافرمانی بدزبانی چھوڑ دے تو الگ رہنا عیب نہیں، گناہ نہیں۔ یہی نہ کہ خانہ داری کی فکر کرنا پڑے گی اور تنگی سے گزرے گی۔ سو دنیا میں رہ کر فکر سے کسی حالت میں نجات نہیں۔ اب کچھ فکر نہیں تو یہ ہر روز کا فساد بجائے خود عذاب ہے اور تنگی رزق کا اندیشہ بھی بیجا ہے، مقدر میں ہے بہر حال پہنچے گا۔ آدمی کی سعی[6] و تدبیر کو اس میں کیا دخل؟ یہ سوچ کر محمدؐ عاقل نے الگ ہو جانے کا ارادہ مصمّم[7] کر لیا۔ انفاق سے اُسی کے مکان سے متصل[8] ایک مکان بھی خالی تھا۔ ایک روپیہ ماہواری کرائے پر ٹھیرا لیا بلکہ سرقفلی[9] دے کر شرط خط بھی لکھ دیا۔ کنجی لے لی۔ اور سسرال کہلا بھیجا کہ مکان قرار پا گیا ہے اب آؤ تو نئے مکان میں اُٹھ چلیں۔ اور اپنی ماں سے بھی کہہ دیا کہ یہی تارکش والا مکان لے لیا ہے۔ ماں نے جتنا اسباب مزاج دار بہو کا تھا۔ کپڑوں کے صندوق، برتن، فرش، مسہری، پلنگ سب علیحدہ کوٹھری میں رکھوایا۔ شام کو مزاج دار بہو بھی آ پہنچیں۔ صبح اُٹھ ماں نے کوٹھری کھول محمدؐ عاقل سے کہا "لو بھائی! اپنی چیزیں دونوں میاں بی بی خوب دیکھ بھال لو۔"

---

[1] نئی طرح کے [2] فساد کا دور کرنا [3] موقوف [4] تابعداری [5] اپنی جگہ یعنی خود [6] کوشش [7] پکا [8] ملا ہوا [9] کرایہ دار جو تھوڑا کرایہ مالک مکان کو پیشگی دے اس کو سرقفلی کہتے ہیں [10] کرایہ نامہ ۱۲

محمد عاقل نے کہا: "اماں! تم کیا کہتی ہو؟ کیا کوئی غیر جگہ ہے؟" ماں نے کہا "بیٹا! یہ بات نہیں۔ ایسا نہ ہو اُٹھانے بٹھانے میں کوئی چیز اِدھر اُدھر ہو جائے۔" اور ماما سے کہا۔ کہ "عظمت تم اور ہمسائی یہ سب اسباب تار کش والے گھر میں پہنچا دو۔" اکبری کی سہیلیاں۔ چنیا۔ رحمت۔ زلفن۔ سلمتی آ پہنچیں اور بات کی بات میں سارا اسباب اُٹھا کر اِدھر سے اُدھر لے گئیں ✻

# باب چھٹا

## اکبری کا الگ گھر اور اس کی بدانتظامی

مزاج دار بہو ہنسی خوشی نئے گھر میں آکر بسیں۔ تین دن تک دونوں وقت محمد عاقل کی ماں نے کھانا بھیجا۔ چوتھے دن محمد عاقل نے بی بی سے کہا۔ "لو صاحب! اب کچھ کھانے کا بندوبست شروع ہو۔" مزاج دار نے کہا "سب اسباب ابھی بے ٹھکانے پڑا ہے۔ یہ رکھا جائے تو فراغت سے ہنڈیا چولھے کو دیکھوں۔ ابھی تو مجھکو فرصت نہیں۔" غرض سات روز تک تنور پر روٹی پکتی رہی۔ رات کو کباب اور دن کو کبھی ملائی اور کبھی دہی بازار سے منگواتے اور دونوں میاں بی بی روٹی کھا لیتے۔ آخر محمد عاقل نے روز کہہ کہہ کر مزاج دار سے کھانا پکوایا۔ مزاج دار نے کبھی کھانا پکایا نہ تھا۔ روٹی پکائی تو عجیب صورت کی۔ نہ گول نہ چوکھونٹی، ایک کان اِدھر نکلا ہوا اور چار کان اُدھر۔ کنارے موٹے بیچ میں ٹکیا کہیں

---

ؔ بے جگہ ۱۲۔

جلی، کہیں کچی۔ دھوئیں میں کالی۔ اور دال جو پکائی تو پانی الگ دال الگ۔ غرض مزاج دار ایسا لذیذ اور لطیف کھانا پکاتی تھی کہ جس کو دیکھ کر بھوک بھاگ جائے سالن پکاتی بدرنگ بدمزہ۔ نمک ڈالا تو زہر اور کبھی پھیکا پانی۔ دو ایک دن تو محمد عاقل نے صبر کیا۔ آخر کار اس نے تو اپنی ماں کے گھر کھانا شروع کر دیا۔ مزاج دار نے بھی اپنے آرام کا ٹھکانا کر لیا، دونوں وقت بازار سے کچوریاں اور ملائی۔ کندا کھویا۔ ربڑی۔ کباب منگوا کر کھا لیا کرتی۔ کھانا جو پکتا زلفن وغیرہ کھا کھا کر موٹی ہوئیں۔ ان ملیوں کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا، لیکن دس روپے مہینے میں یہ چھوتیاں کیوں کر ہو سکتی تھیں۔ چپکے چپکے اسباب بکنے لگا۔ مگر محمد عاقل کو اصلاً اس کی خبر نہ تھی۔

ایک روز محمد عاقل تو نوکری پر گیا تھا۔ مزاج دار دوپہر کو سو گئی۔ چنیا جو آئی اُس نے دیکھا ہو بے خبر سو رہی ہیں۔ اس نے اپنے بھائی میرن کو جا خبر کی۔ وہ بڑا شاطر بدمعاش تھا۔ مزاج دار تو سوتی کی سوتی رہیں۔ میرن آ کے دن دہاڑے تمام برتن چرا کر لے گیا۔ مزاج دار اٹھ کر جو دیکھیں تو گھر میں جھاڑو دی ہوئی ہے کوٹھری کو قفل لگا ہوا تھا اُس کا اسباب تو بچا باقی جو چیز اوپر تھی ایک ایک کر کے سب لے گیا۔ اب پانی پینے تک کو کٹورا نہ رہا۔ محمد عاقل نوکری پر سے آیا تو سن کر بہت مغموم ہوا۔ لیکن اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت بی بی سے لڑا اور خوب اپنا سر پیٹا۔ آخر رو کر بیٹھ رہا۔ قرض دام کر کے ہلکی ہلکی دو پتیلیاں

---

شعرہ دار ؎ پاکیزہ ؎ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ بلی کی تقدیر سے چھینکا ٹوٹ پڑتا ہے تو اس کو بے مشقت کھانا مل جاتا ہے۔ چنانچہ اکبری کی سہیلیوں کی قسمت سے ایسا ہی ہوا ؎ ہرگز ؎ چالاک ؎ یعنی اوپر کا سارا اسباب اٹھ گیا گویا کوڑا ننا کوئی سمیٹ کر لے گیا ؎ پوربی زبان کی مثال ہے یعنی جب چڑیاں کھیت چگ گئیں تو اب پچھتائے اور افسوس کرنے سے کیا ہوتا ہے۔ پہلے سے بندوبست کرنا تھا کہ چڑیاں کھیت چگنے نہ پائیں ۱۲

مول لایا۔ چھوٹے چھوٹے برتن ہاں سے مانگ لئے۔ لگن۔ توا۔ رکابی۔ ساس نے بھیج دیئے غرض کسی طرح کام چل نکلا*

# باب ساتواں

## ایک کٹنی کا اکبری کو ٹھگنا

اتفاق سے اُن دنوں ایک کٹنی[۱] شہر میں وارد[۲] تھی اور ہر جگہ اس کا غُل تھا۔ محمد عاقل نے بھی بی بی سے کہہ دیا تھا کہ کسی اجنبی[۳] عورت کو گھر میں مت آنے دینا ان دنوں ایک کٹنی آئی ہوئی ہے۔ کئی گھروں کو لوٹ چکی ہے۔ لیکن مزاج دار شدّت[۴] سے بے وقوف تھی۔ اس کی عادت تھی ہر ایک سے جلد مل جانا۔ ایک دن وہی کٹنی حجن کا بھیس بنا اس گلی میں آئی۔ یہ مکارہ حجن بے وقوف عورتوں کی پھسلانے کے لیئے طرح طرح کے تبرکات[۵] اور صدہا قسم کی چیزیں اپنے پاس رکھا کرتی تھی۔ تسبیح، خاکِ شفا[۶]۔ زمزمیاں[۷]، مدینہ منورہ[۸] کی کھجوریں، کوہ طور[۹] کا سُرمہ،

---

۱ وہ عورت جو دوسری عورتوں کو بہکائے ۲ کہیں سے آکر ٹھیری تھی ۳ اوپری انجان۔

۴ بہت حد سے زیادہ ۵ وہ چیزیں جن کو ثواب اور برکت کی نظر سے لوگ دیکھیں یا پاس رکھیں ۶ زمینِ کربلا کی مٹی کو خاکِ شفا کہتے ہیں۔ بعض مسلمانوں کا یہ عقیدہ ہے کہ وہ مٹی بیمار چاٹ لے تو چنگا ہو جائے ۷ ٹین کی ڈبیاں جن میں زمزم کا پانی ہوتا ہے۔ زمزم مکہ معظمہ کے مشہور کنویں کا نام ہے (۸) چوں کہ پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم مکے سے نکل کر مدینے جا رہے تھے مسلمان ادب سے مدینہ منورہ کہتے ہیں منورہ کے لفظی معنی روشن ۹ کوہ طور پر حضرت موسیٰؑ کو پیغمبری ملی تھی ۱۲

خانہ کعبہ کے غلاف کا ٹکڑا، عقیق البحر[1] اور مونگے کے دانے، اور نادِ علی[2]، پنج سورے[3] اور بہت سی دعائیں۔ گلی میں آکر جو اس نے اپنی دوکان کھولی بہت سی لڑکیاں جمع ہو گئیں۔ مزاج دار نے بھی سُنا۔ زلفن سے کہا "گلی سے اٹھنے لگے تو حجن کو یہاں بلا لانا۔ ہم بھی تبرکات کی زیارت[4] کریں گے۔" زلفن جا کھڑی ہوئی اور حجن کو بلا لائی۔ مزاجِ دار نے بہت خاطر داری سے حجن کو پاس بٹھایا اور سب چیزیں دیکھیں، سرمہ اور نادِ علی دو چیزیں مزاج دار نے پسند کیں۔ حجن نے مزاج دار کو باتوں میں تاڑ لیا[5] کہ یہ عورت جلد ڈھب[6] پر چڑھ جائے گی۔ ایک پیسے کا بہت سا سرمہ تول دیا۔ اور دو آنے کو نادِ علی حوالے کی اور فیروزے کی ایک انگوٹھی تبرک کے طور پر اپنے پاس سے مفت دی۔ مزاج دار ریجھ گئیں۔ اس کے بعد حجن نے سمندر کا حال، عرب کی کیفیت اور ول سے جوڑ کر دو چار باتیں ایسی کیں کہ مزاج دار نے کمال شوق سے سُنا اور اس کی طرف ایک خاص التفات[7] کیا۔ حجن نے پوچھا "کیوں بی تمہارے کوئی بال بچہ نہیں؟"

مزاج دار نے آہ کھینچ کر کہا "ہماری ایسی تقدیر کہاں تھی؟"

حجن نے پوچھا "بیاہ کو کتنے دن ہوئے؟"

---

[1] مونگے کی طرح کا ہوتا ہے مگر سیاہ رنگ۔ [2] کسی پتھر پر اکثر یشب پر یہ رباعی کندہ کرا لیتے ہیں "نادِ علیاً مظہر العجائب تجدہ عوناً لک فی النوائب۔ کل ہم و غم سینجلی بنبوتک یا محمد بولایتک یا علی" ترجمہ علی کو پکار جن سے عجیب عجیب کرامتیں ظہور ہوتی ہیں وہ مصیبتوں میں تمہاری مدد کریں گے۔ اے محمد تمہاری پیغمبری اور اے علی تمہارے خدا کے ولی ہونے کے طفیل سے جلد سب رنج و غم دور ہوں گے۔ جس پتھر پر رباعی مذکورہ بالا کندہ ہو اس کو نادِ علی کہنے لگے ہیں۔ یہ باتیں مسلمانوں میں شیعہ لوگوں کی ہیں [3] قرآن پاک کی پانچ سورتیں یٰسٓ (یاسین)، واقعہ، انا فتحنا۔ تبارک الذی۔ عم یتساءلون لکھ کر وظیفہ کے لئے ایک کتاب علیحدہ بنا لیتے ہیں اس کو پنج سورہ کہتے ہیں [4] بزرگ چیز کے دیکھنے یا کسی بزرگ شخص سے ملنے کو زیارت کرنا بولتے ہیں [5] پہچان لیا [6] تالو میں آجائے گی [7] توجہ۔

مزاج دار نے کہا "ابھی برس روز نہیں ہوا"
مزاج دار کی بے عقلی کا اب تو جمّن کو یقین ہوا اور دل میں کہنے لگی کہ اس نے تو اولاد کا نام سن کر ایسی آہ کھینچی جیسے برسوں کا امیدوار۔ جمّن نے کہا۔ "نا امیدی کی بات نہیں۔ تمہارے تو اتنے بچے ہوں گے کہ تم سنبھال بھی نہ سکو گی۔ البتہ بالفعل اکیلے گھر میں جی گھبراتا ہوگا۔ میاں کا کیا حال ہے؟"
مزاج دار نے کہا "ہمیشہ مجھ سے ناخوش رہا کرتے ہیں۔"
غرض پہلی ہی ملاقات میں مزاج دار نے جمّن کے ساتھ ایسی بے تکلفی کی کہ اپنا حال جزو کل اس سے کہہ دیا اور جمّن نے باتوں ہی باتوں میں تمام بھید معلوم کر لیا۔ ایک پہر کامل جمّن بیٹھی رہی۔ رخصت ہونے لگی تو مزاج دار نے بہت منت کی۔ "اچھی بی جمّن اب کب آؤ گی؟"
جمّن نے کہا۔ میری بھانجی موم گروں کے چھتے میں رہتی ہے اور بہت بیمار ہے۔ اسی کے علاج کے واسطے میں آگرے سے آئی ہوں۔ اس کے دوا معالجے سے فرصت کم ہوتی ہے مگر انشاء اللہ دوسرے تیسرے دن تم کو دیکھ جایا کروں گی۔"
اگلے دن جمّن پھر آموجود ہوئی اور ایک ریشمی ازار بند لیتی آئی۔ مزاج دار دور سے جمّن کو آتے دیکھ کر خوش ہوگئی اور پوچھا "ازار بند کیسا ہے؟"
جمّن نے کہا "بکاؤ ہے"
مزاج دار نے پوچھا "کتنے کا ہے؟"
جمّن نے کہا "چار آنے کا۔ محلے میں ایک بیگم رہتی ہیں۔ اب غریب ہوگئی ہیں

---

ے گلی ملی ۱۲-

اسباب بیچ بیچ کر گزر کرتی ہیں۔ میں ان کی اکثر چیزیں بیچ لادیا کرتی ہوں۔"
مزاج دار اتنا سستا ازار بند دیکھ کر لوٹ[1] ہو گئی۔ فوراً[2] پیسے نکال حجن
کے ہاتھ دیئے اور بہت گڑگڑا کر حجن سے کہا: "اچھی بی! جو چیز بکاؤ ہوا کرے پہلے مجھ کو
دکھا دیا کرو۔"

حجن نے کہا "بہت اچھا۔ پہلے تم پیچھے اور۔" اس کے بعد اِدھر اُدھر کی
باتیں ہوا کیں۔ چلتے ہوئے حجن نے ایک بٹوا نکالا۔ اس میں کپڑے اور کاغذ کی
کئی تہوں میں تھوڑی لونگیں تھیں۔ ان میں سے دو لونگیں حجن نے مزاج دار
کو دیں اور کہا کہ "دنیا میں ملاقات اور محبت اسی واسطے ہوا کرتی ہے کہ ایک سے
دوسرے کو فائدہ ہو۔ یہ دو لونگیں میں تم کو دیتی ہوں۔ ایک تو تم اپنی چوٹی میں
باندھ لو۔ دوسری بہتر تھا کہ تمہارے میاں کی پگڑی میں رہتی۔ پر تمہارے میاں
شاید شبہ کریں، خیر تکیے میں سی دو اور ان کا اثر آج ہی سے دیکھ لینا۔ لیکن
اتنی احتیاط کرنا کہ پاک صاف جگہ میں رہیں۔ اور اپنے قد کے برابر ایک کلاوہ[3] مجھ کو
ناپ دو۔ میں تم کو ایک گنڈا[4] بنوا لادوں گی۔ میں جب حج کو گئی تھی تو اسی جہاز
میں بھوپال کی ایک بیگم بھی سوار تھیں۔ شاید تم نے ان کا نام بھی سنا ہو بلقیس جہانی بیگم
سب کچھ خدا نے ان کو دے رکھا تھا۔ دولت کی کچھ انتہا نہ تھی۔ نوکر چاکر، لونڈی،
غلام پالکی نالکی سبھی کچھ تھا۔ ایک تو اولاد کی طرف سے رنجیدہ رہا کرتی تھیں، کوئی بچہ
نہ تھا۔ دوسرے نواب صاحب کو ان کی طرف مطلق التفات نہ تھا اور شاید اولاد نہ ہونے
کے سبب محبت نہ کرتے ہوں۔ ورنہ بیگم صورت شکل میں چندے آفتاب چندے ماہتاب[5]
اور اس حسن و دولت پر مزاج ایسا سادہ کہ ہم جیسے ناچیزوں کو برابر بٹھانا اور

---

[1] ریجھ گئی [2] اسی وقت [3] لال سوت [4] کچھ پڑھ پڑھ کر سوت میں گرہ لگا دیتے ہیں اسی کو
گنڈا کہتے ہیں [5] کچھ کچھ سورج کی طرح چمکتی ہوئی اور کچھ کچھ چاند کی طرح ۱۲۔

پوچھا۔ بیگم کو فقیروں سے پرلے درجے کا اعتقاد تھا۔ ایک دفعہ سُنا کہ تین کوس پر کوئی کامل وارد ہے۔ اندھیری رات میں گھر سے پیادہ پا ان کے پاس گئیں اور پہر بھر تک ہاتھ باندھے کھڑی رہیں۔ فقیروں کے نام کے قربان جائیے ایک مرتبہ جو شاہ صاحب نے آنکھ اٹھا کر دیکھا فرمایا کہ جا مائی رات کو حکم ملے گا۔ بیگم کو خواب میں بشارت[2] ہوئی کہ حج کو جا اور مراد کا موتی سمندر سے نکال لا۔ صبح اُٹھ حج کی تیاریاں ہونے لگیں۔ بلا نسو مسکین[3] بیگم نے آپ کرایہ دے کر جہاز پر سوار کرائے ان میں سے ایک میں بھی تھی۔ ہر وقت پاس کا رہنا۔ بیگم صاحب (الٰہی دونوں جہان میں سُرخ رُو[4]) مجھ پر بہت مہربانی کرنے لگیں اور سہیلی کہا کرتی تھیں۔ دس دن تک برابر جہاز پانی میں چلا گیا رہویں دن بیچ سمندر میں ایک پہاڑ نظر آیا۔ ناخدا نے کہا۔ کوہِ حبشہ[7] یہی ہے اور ایک بڑا کامل فقیر اس پر رہتا ہے۔ جو گیا یا مُراد[8] آیا۔ بیگم صاحب نے ناخدا سے کہا کہ کسی طرح مجھ کو اس پہاڑ پر پہنچاؤ۔ ناخدا نے کہا حضور جہاز تو پہاڑ تک نہیں پہنچ سکتا البتہ اگر آپ ارشاد کریں تو جہاز کو لنگر[10] کریں اور آپ کو ایک کشتی[11] پر بٹھا کر لے چلیں۔ بیگم نے کہا خیر یہی سہی۔ پانچ عورتیں بیگم کے ساتھ کوہ حبشہ پر گئی تھیں ایک میں اور چار اور۔ پہاڑ پر پہنچے تو عجیب طرح کی خوشبو مہک رہی تھی۔ چلتے چلتے شاہ صاحب تک پہنچے۔ ہُو[12] کا مقام تھا۔ نہ آدمی نہ آدم زاد۔ تن تنہا[13] شاہ صاحب ایک غار[14] میں رہتے تھے۔ کیسی نورانی شکل جیسے فرشتہ۔ ہم کو دیکھ کر دعا دی۔ بیگم کو بارہ[15] لونگیں دیں اور کچھ پڑھ کر دم کر دیا۔ مجھ سے کہا تُو بھی جا آگرہ اور دلّی میں لوگوں کے

---

[1] اپنے فن کا پورا [2] کسی نے خوش خبری دی [3] غریب محتاج [4] خوش [5] مقبول [6] جہاز کے ملاحوں کا سردار [7] حبشے کا پہاڑ [8] مراد لے کر [9] حکم دیں [10] ٹھہرا دیں [11] ناؤ [12] سنّاٹے کی جگہ تھی کہ خدا کے سوائے وہاں کوئی اور نہ تھا [13] اکیلے [14] گڑھے میں۔ پہاڑ کی کھوہ میں۔ [15] ۱۲

کام بنایا کرو۔ بیٹی! ان بارہ لونگوں میں کی دو لونگیں یہ ہیں۔ ہم سب حج کر کے جو لوٹے تو نواب صاحب یا تو بیگم کی بات نہ پوچھتے تھے یا یہ نوبت ہوئی کہ ایک مہینے آگے سے بمبئی میں آکر بیگم کے لینے کو پڑے تھے۔ جوں ہی بیگم نے جہاز سے پاؤں اتارا نواب صاحب نے اپنا سر بیگم کے قدموں پر رکھ دیا۔ اور رو رو کر خطا معاف کرائی۔ چھ برس میں بھوپال میں حج سے آکر ٹھہری۔ فقیر کی دعا کی برکت سے لگاتار اوپر تلے اللہ رکھے چار بیٹے۔ بیگم کے میرے رہتے ہو چکے تھے۔ پھر مجھ کو اپنا دیس یاد آیا۔ بیگم سے اجازت مانگی۔ بہت روکا۔ میں نے کہا شاہ صاحب نے مجھ کو دلی آگرے کی خدمت سپرد کی ہے۔ مجھ کو وہاں جانا ضرور ہے۔ یہ سن کر بیگم نے چار و ناچار مجھ کو رخصت کیا۔"

دو لونگیں اس کے ساتھ دو ورق کی حکایت دلچسپ[1]۔ مزاج دار دل و جان سے معتقد ہو گئی۔ حجن تو لونگیں دے کر رخصت ہوئی۔ مزاج دار بہو نے غسل[2] کر، کپڑے بدل، خوشبو لگا، ایک لونگ بسم اللہ کر کے اپنی چوٹی میں باندھی اور میاں کے پلنگ کی چادر اور تکیوں کے غلاف بدل ایک لونگ کسی تکئے میں رکھ دی، محمد عاقل جو گھر آیا بی بی کو دیکھا صاف ستھری، پلنگ کی چادر بے کہے بدلی ہوئی، خوش ہوا اور التفات کے ساتھ باتیں کرنے لگا۔

مزاج دار نے کہا۔ "دیکھو ہم نے آج ایک چیز مول لی ہے" یہ کہہ کر ازار بند دکھایا۔ محمد عاقل نے کہا۔ "کتنے کو لیا ہے؟"

مزاج دار نے کہا "تم تو ان کو کتنے کا ہے" وہ ازار بند خاص لاہور کا بنا ہوا نہایت عمدہ تھا۔ چوڑا۔ چکلا۔ کلابتو کی لچھے دار ہڑنیں[3]۔ محمد عاقل نے کہا دو روپیہ

---

[1] برابر [2] دل کو لگتی ہوئی [3] نہانا [3] ازار بند کے دونوں سروں پر جو ریشم کو گوندھ دیتے ہیں ان کو ہڑنیں کہتے ہیں، کیونکہ ان کی شکل ہڑوں کی سی ہوتی ہے اور ہڑ ایک مشہور پھل ہے ۱۲

سے کسی طرح کم کا نہیں"۔

مزاج دار "چار آنے کو لیا ہے"۔

محمد عاقل "سچ کہو؟"

مزاج دار "تمہارے سر کی قسم۔ چار ہی آنے کو لیا ہے"۔

محمد عاقل۔ "بہت سستا ہے۔ کہاں سے مل گیا؟"

مزاج دار "ایک حجن بڑی نیک بخت ہے۔ بہت دنوں سے گلی میں آیا کرتی ہے۔ کسی بیگم کا ہے۔ بیچنے کو لائی تھی"۔

یہ کہہ کر سرمہ۔ نادِ علی۔ فیروزے کی انگوٹھی بھی مزاج دار نے دکھائی۔ طمع[1] ایسی بری چیز ہے کہ بڑا سیانا[2] آدمی بھی اس سے دھوکا کھا جاتا ہے۔ جنگلی جانور۔ مینا طوطا۔ لعل۔ بلبل۔ آدمی کی شکل سے بھاگتے ہیں۔ لیکن دانے کی طمع سے جال میں پھنس جاتے اور زندگی بھر قفس[3] میں قید رہتے ہیں۔ اسی طرح محمد عاقل اپنا فائدہ دیکھ کر خوش ہوا۔ اور جب مزاج دار نے کہا کہ "وہ حجن بیگم کا تمام اسباب جو بکنے کو نکلے گا میرے پاس لانے کا وعدہ کر گئی ہے۔ محمد عاقل نے کہا: "ضرور دیکھنا چاہیے۔ لیکن ایسا نہ ہو چوری کا مال ہو۔ پیچھے خرابی پڑے اور وہاں حجن کوئی ٹھگنی نہ ہو"۔ مزاج دار نے کہا: "خدا خدا کرو، وہ حجن ایسی نہیں ہے"۔ غرض بات گئی گزری ہوئی۔ محمد عاقل سے جو آج ایسی باتیں ہوئیں، لونگوں پر مزاج دار کا اعتقاد جم گیا۔ اگلے دن زلفن کو بھیج حجن کو بلوایا اور آج مزاج دار بیٹی بنیں اور حجن کو ماں بنایا۔ رات کے وقت محمد عاقل سے پھر حجن کا ذکر آیا۔ محمد عاقل نے کہا: "دیکھو ہوشیار رہنا۔ اس بھیس میں کٹنیاں اور ٹھگنیاں بہت ہوا کرتی ہیں"۔ لیکن طمع نے خود محمد عاقل کی عقل پر

---

[1] لالچ [2] چالاک۔ ہوشیار [3] پنجرا۔ ۱۲

ایسا پردہ ڈال دیا کہ اتنی موٹی بات وہ نہ سمجھا کہ دو روپے کا مال چار آنے کو کوئی بے وجہ بھی دیتا ہے۔ محمد عاقل کو مناسب تھا کہ قطعاً[1] اس حجن کے آنے کی ممانعت کرتا، اور سب چیزیں اس کی پھروا دیتا۔ اور مزاج دار کو اتنی عقل کہاں تھی کہ اس تہ[2] کو سمجھتی کئی دن کے بعد مزاج دار نے حجن سے پوچھا "کیوں بی آج کل بیگم کی کوئی چیز نہیں لاتیں؟"

حجن نے جان لیا کہ اس کو اچھی چاٹ لگ گئی ہے۔ کہا "تمہارے ڈھب[3] کی کوئی چیز نکلے تو لاؤں"۔ دو چار دن کے بعد چھوٹے موتیوں کی ایک جوڑی لائی اور کہا۔ "وہی خود بیگم کی نتھ کے موتی ہیں۔ نہیں معلوم ہزار کی جوڑی ہے یا پانسو کی۔ پنّا مل جوہری کی دوکان پر میں نے دکھائی تھی۔ لٹو[4] ہو گیا۔ دو سو روپے زبردستی میرے پلے باندھے دیتا تھا۔ میں بیگم سے پچاس روپے پر لائی ہوں۔ تم لے لو پھر ایسا مال نہ ملے گا۔

مزاج دار نے کہا "پچاس روپے نقد تو میرے پاس نہیں ہیں"۔

حجن نے کہا "کیا ہوا بیٹی۔ پونہچیاں بیچ کر لے لو۔ نہیں تم جانو۔ آج یہ موتی بک جائیں گے"۔ حجن نے ایسے ڈھب سے کہا کہ مزاج دار فوراً زیور کا صندوقچہ اٹھا لائی اور حجن کو پونہچیاں نکال حوالے کر دیں۔ حجن نے مزاج دار کا زیور دیکھ کر کہا۔ اے ہے کیسی بے احتیاطی سے زیور مولی گاجر کی طرح ڈال رکھا ہے۔ بیٹی دھگدگی میں ڈور ڈلواؤ۔ بالی پتے۔ مگر مرکیاں۔ بازو بند سیلے چکٹ[5] ہو گئے ہیں۔ میل سونے کو کھائے جاتا ہے، ان کو اُجلواؤ"۔

مزاج دار نے کہا "کون ڈورا ڈلوائے اور کون اُجلوا کر لائے؟ ان[6] سے کہتی ہوں تو وہ کہتے ہیں مجھے فرصت نہیں"۔

---

۱؎ بالکل یک قلم ۲؎ بھید۔ اندر کی بات ۳؎ مصرف کی۔ کام کی ۴؎ یعنی خوش ہو کر لٹو کی طرح سر گھمانے لگا
۵؎ میل کی تہیں جم گئی ہوں تو چکٹ کہتے ہیں ۶؎ عورتیں شوہر کا نام نہیں لیا کرتیں مراد ہے۔ محمد عاقل ۱۲

جمن نے کہا "اوئی بیٹی! یہ کون بڑا کام ہے! تو موتی رہنے دو میں ابھی ڈورا ڈلوا لادوں اور جو زیور میلا ہے نکال دو میں ابھی اُجلوا دوں۔"

مزاج دار نے سب زیور حوالے کیا۔ جمن نے کہا "زلفن کو بھی ساتھ کر دو سنار کے پاس بیٹھی رہے گی۔ میں پٹوے سے ڈورے ڈلواؤں گی۔ مزاج دار نے کہا "اچھا" یہ کہہ کر زلفن کو آواز دی۔ آئی تو جمن نے کہا "لڑکی ذرا میرے ساتھ چل سنار کی دوکان پر بیٹھی رہیو۔"

جمن نے زیور لیا۔ زلفن ساتھ ہوئی۔ گلی سے باہر نکل جمن نے رومال کھولا اور زلفن سے کہا لاؤ اُجلوانے کا الگ کر لیں اور ڈورا ڈلوانے کا الگ۔ زیور کو الگ کرتے کرتے جمن بولی "ایں! ناک کی کیل کیا ہوئی؟"

زلفن نے کہا "اسی میں ہوگی۔ ذرا بھر کی تو چیز ہے۔ اسی پوٹلی میں دیکھو۔"

پھر جمن آپ ہی آپ بولی "لے ہے! پان دان کے ڈھکنے پر رکھی رہ گئی۔ اری زلفن دوڑ تو جا۔ جلدی سے لے آ۔"

زلفن بھاگی بھاگی آئی اور دروازے سے چلائی "بی بی ناک کی کیل پان دان کے ڈھکنے پر رہ گئی ہے۔ جمن نے مانگی ہے۔ جلدی دو۔ جمن گلی کے نکڑ پر بنیے کی دوکان کے آگے بیٹھی ہے۔"

یہ کہنا تھا کہ مزاج دار بہو کا ماتھا ٹھنکا[1]۔ زلفن سے کہا "باؤلی ہوئی ہے! کیسی کیل! میرے پاس کہیں بھی؟ تو نے دیکھی ہے؟ اری کم بخت دوڑ۔ دیکھ تو جمن کہیں چلی نہ جائے۔"

زلفن اُلٹے پاؤں دوڑی گئی۔ جمن کو اِدھر دیکھا اُدھر دیکھا کہیں پتہ نہ تھا۔

---

[1] یعنی اس کو شبہ ہوا۔ ۱۲

مزاج دار سے آکر کہا "بی جحن کا تو کہیں پتہ نہیں۔ ہم بازار تک دیکھ آئی۔ اتنی دیر میں نہیں معلوم کہاں غائب ہو گئی۔"

یہ سُن کر مزاج دار سر پیٹنے لگی "ہائے میں لٹ گئی! ہائے میں لٹ گئی!! ارے لوگو خدا کے لئے دوڑیو" موم گروں کے چھتے تک لوگ دوڑے، وہاں جا کر معلوم ہوا کہ کہیں کی بھٹیاری[1] بھاتی[2] مہینے بھر سے کرائے پر آ کر رہی تھی۔ چاروں سے مکان چھوڑ چلی گئی۔ اب کیا ہو سکتا تھا۔ محمد عاقل نے آکر سنا۔ سر پیٹ لیا اور بیوی سے کہا۔ "اری تو گھر کو خاک سیاہ کر کے چھوڑے گی۔ میں تو تجھ کو پہلے سے جانتا ہوں۔"

مزاج دار نے کہا "چل دور ہو! اب باتیں بنانے کھڑا ہوا ہے۔ ازار بند دیکھ کر تو نے آپ مجھ سے نہیں کہا کہ بیگم کا اسباب ضرور دیکھنا۔"

غرض خوب مزے کی لڑائی دونوں میاں بی بی میں ہوئی۔ تمام محلہ جمع ہو گیا۔ بات پر بات چلی تو معلوم ہوا کہ اسی جحن نے کنجی کی گلی میں احمد بخش خاں کی بی بی کا تمام زیور اس حیلے[3] سے ٹھگ لیا کہ ایک فقیر سے دونا کرا لادوں گی۔ روئی کے کٹرے میں میاں مسیتا کی بیٹی سے ایسی محبت بڑھائی کر ان کا زیور عاریت[4] کے بہلانے سے اڑا لے گئی۔ غرض زیور تو گیا گزرا ہوا۔ باتیں بہت سی رہ گئیں۔ برتن چوری جا چکے تھے زیور یوں غارت ہوا۔ ہزار روپے کے موتیوں کی جوڑی جو لوگوں نے بھیجی[5] تو تین پیسے کی تھی۔ تھانے میں اطلاع ہوئی۔ لوگوں نے بطور خود[6] بہت ڈھونڈا[7] جحن کا سُراغ نہ ملا پر نہ ملا۔

اکبری کو جہیز میں جو کپڑے ملے تھے ان کا حال سنئے جب تک ساس کے ساتھ رہیں ساس دسویں پندرہویں دن نکال کر دھوپ دے دیا کرتی تھیں۔

---

[1] چلتی پھرتی [2] بہلانے [3] مانگے [4] کے چلتی ہوئی [5] اپنے طور پر [6] پتہ [7] کھوج ۱۲۔

شروع برسات میں الگ ہو کر رہیں۔ کپڑوں کا صندوق جس کوٹھڑی میں جس طرح رکھا گیا تھا، تمام برسات گزر گئی، اُس کو دیکھنا نصیب نہ ہوا، وہیں اُسی طرح رکھا رہا۔ جاڑے کی آمد میں دولائی کی ضرورت ہوئی تو صندوق کھولا گیا، بہت سے کپڑوں کو دیمک چاٹ گئی تھی، چوہوں نے کاٹ کاٹ کر تعبارٹے ڈال دیے تھے۔ کوئی کپڑا اسلامت نہیں بچنے پایا۔

اکبری کا جتنا حال تم نے پڑھا اُس سے تم کو معلوم ہوا ہو گا کہ اکبری کو نانی کے لاڈ نے اس کی زندگی بھر کیسی مصیبت میں رکھا۔ لڑکپن میں اکبری نے نہ تو کوئی ہنر سیکھا نہ کچھ اس کے مزاج کی اصلاح[2] ہوئی جب اکبری نے ساس سے جدا ہو کر الگ گھر کیا برتن بھانڈا۔ کپڑا۔ زیور سب کچھ اُس کے پاس موجود تھا۔ چونکہ خانہ داری کا سلیقہ نہیں رکھتی تھی چند روز میں تمام مال و اسباب خاک[3] میں ملا دیا۔ اور ایک ہی برس میں ہاتھ کان سے ننگی رہ گئی۔ اگر محمد عاقل بھی اس کی طرح احمق اور بدمزاج ہوتا تو شاید ایک دوسرے سے قطع[4] تعلق ہو جاتا۔ لیکن محمد عاقل نے ہمیشہ عقل و شرافت کو برتا۔ ہم کو اکبری کے اتنے حالات معلوم ہیں کہ اگر ہم ان سب کو لکھنا چاہیں تو ایسی ایسی تین چار کتابیں بنیں۔ مگر اکبری کے حالات پڑھنے سے کبھی تو غصہ آتا ہے۔ اور کبھی طبیعت کڑھتی[5] ہے۔ اس سے اُس کے زیادہ حالات لکھنے کو جی نہیں چاہتا۔ اس کی چھوٹی بہن اصغری کا حال کیوں نہ لکھیں کہ بات بات پر پڑھنے والوں اور سننے والوں سب کا جی خوش ہو۔

---

[1] بڑے بڑے چھید [2] درستی [3] یعنی کھو دیا [4] یعنی میاں بی بی ایک دوسرے سے چھوٹ جاتے [5] رنجیدہ ہوتی ہے ۱۲

# باب (۸) آٹھواں

## اصغری کا بیاہ اور اُس کا مختصر حال

یہ لڑکی اپنی ماں کے گھر میں ایسی تھی جیسے باغ میں گلابؔ کا پھول یا آدمی کے جسمؔ میں آنکھؔ۔ ہر ایک طرح کا ہنر، ہر ایک طور کا سلیقہ اس کو حاصل تھا۔ دانائی ہوشیاری۔ ادب۔ قاعدہ۔ غربتؔ۔ نیک دلی۔ ملنساری۔ خدا ترسیؔ۔ حیا۔ لحاظ سب صفتیں خدا نے اصغری کو عنایت کی تھیں۔ لڑکپن سے اس کو کھیل کود۔ ہنسی اور چھیڑ سے نفرت تھی۔ پڑھنا یا گھر کا کام کرنا۔ کبھی اس کو کسی نے واہیات بکتے یا کسی سے لڑتے نہیں دیکھا۔ محلے کی جتنی عورتیں تھیں سب اس کو بیٹیوں کی طرح چاہتی تھیں بے شک زہےؔ قسمت اُس ماں اور باپ کی جن کی بیٹی اصغری تھی اور خوش نصیب اُس گھر کے جس میں اصغری بہو بن کر جانے والی تھی۔ اب خدا کے فضل و کرم سے اصغری کی عمر تیرہ برس کی ہوئی۔ باتؔ تو اس کی محمد کامل سے ٹھیری ٹھیرائی تھی، اب چرچا ہونے لگا کہ مہینہ اور دن مقرر ہو جائے۔ اُدھر محمد کامل کی ماں اکبری کے ڈھنگ دیکھ کر اس قدر ڈر گئی تھی مثل ہے کہ دودھ کا جلا چھاچھ کو پھونک پھونک کر پیتا ہے کہ اکبری کے تصورؔ سے بدن پر رونگٹے کھڑے ہوتے تھے۔ در پردہ

---

۱؎ گلاب کے پھول میں رنگ اور خوشبو دو صفتیں ہیں جو دوسرے پھولوں میں نہیں ہوتیں ۲؎ بدن سے آدمی کے بدن میں سینکڑوں عضو پڑے ہیں مگر آنکھ کی بناوٹ کوئی نہیں پاتا ۳؎ غریبی عاجزی ۴؎ خدا سے ڈرنا۔ غریبوں پر ترس کرنا ۵؎ زہے قسمت۔ خوش نصیب دونوں فارسی کی ترکیبیں ہیں اور ہم معنی ہیں یعنی ان کی تقدیر کا کیا کہنا ۶؎ مراد ہے بیاہ ۷؎ خیال ۸؎ یعنی خیال کے ساتھ کانپ اٹھتی تھی ۱۲۔

محمد کامل کی ماں کا ارادہ تھا کہ چھوٹے لڑکے کی منگنی کسی اور جگہ کر دوں۔ محمد عاقل کو کسی طرح معلوم ہو گیا اور اس نے ماں سے کہا: "اماں میں نے سنا ہے کہ تم محمد کامل کی منگنی چھڑانی چاہتی ہو"

ماں نے کہا: "کیا بتاؤں بیٹا۔ بڑے سوچ میں ہوں۔ کیا کروں کیا نہ کروں تم سے میری آنکھ سامنے نہیں ہوتی۔ خدا نے مجھ کو تمہارا گنہگار بنا دیا۔ دیکھیے محمد کامل کی قسمت کیسی ہے!"

محمد عاقل نے کہا: "اماں میں سچ کہتا ہوں۔ اصغری ہزار لڑکیوں میں ایک ہے۔ عمر بھر چراغ لے کر ڈھونڈو گی تو اصغری جیسی لڑکی نہ پاؤ گی۔ صورت۔ سیرت دونوں میں خدا نے اس کو لائق اور فائق بنایا ہے۔ ہرگز اندیشہ مت کرو بسم اللہ کر کے بیاہ ڈالو۔ اور بڑی بہن پر جو خیال کرو تو آپ نے سنا ہو گا۔ بیت

نہ ہر زن زنست و نہ ہر مرد مرد + خدا پنج انگشت یکساں نہ کرد

اپنا اپنا مزاج ہے اور اپنی اپنی طبیعت۔ شعر

گل جو چمن میں ہیں ہزار، دیکھ ظفر ہے کیا بہار
سب کا ہے رنگ جدا جدا، سب کی ہے بو الگ الگ

تمہاری بڑی بہو کو لاحول ولا قوۃ اصغری سے کیا نسبت ع چہ نسبت خاک را با عالم پاک اور خدا راس لائے بیاہ کے بعد میری بات کا تم کو یقین حاصل ہو گا۔ مجھ کو اپنے بارے میں

---

۱؎ چھپکے ۲؎ یعنی شرمندگی کے مارے ۳؎ عادت خصلت ۴؎ سب سے بہتر ۵؎ ہر عورت عورت نہیں اور ہر ایک مرد مرد نہیں۔ خدا نے پانچوں انگلیاں برابر نہیں بنائیں ۶؎ پھول ۷؎ شعر کے بنانے والے کا تخلص یعنی نام ہے ۸؎ لفظی معنی تو یہ ہیں کہ برائی سے بچنا اور بھلائی پر قدرت رکھنا بے خدا کی مدد کے نہیں ہوتا۔ مگر یہ کلام حقارت کے مقام پر بولتے ہیں ۹؎ دھول کو پاک جہاں کے ساتھ کیا نسبت ۱۰؎ مراد کے موافق ہو ۱۲۰

تم سے ذرا بھی شکایت نہیں۔ اس خیال کو طبیعت سے نکال ڈالو۔ میں خوب
جانتا ہوں کہ کوئی کسی کے دل میں نہیں گھستا۔ ظاہر حال پر سب کی نظر پڑا کرتی
ہے اور انجام کی خبر خدا کو ہے۔ یوں تو جس کو لا بٹھاؤگی کامل کی بی بی ہوگی۔
تمہاری بہو اور ہماری بھاوج۔ مگر اماں میں پھر کہتا ہوں کہ اصغری میری
جانی بوجھی ہوئی لڑکی ہے۔ وہ آئے گی تو شاید تمہاری بڑی بہو کو بھی ٹھیک
کرے گی۔ ہے تو چھوٹی مگر سارا گھر بلکہ سارا محلہ اس کا ادب کرتا ہے۔ اور وہ ہے
بھی اسی قابل۔ دیکھو خدا کے لئے کہیں اصغری کو نہ چھوڑ نا۔

محمد عاقل نے جو اصغری کی اس قدر تعریف کی پھر محمد کامل کے ساتھ جو بات
ٹھی پکی ہو گئی۔ غرض دونوں سمدھیانوں کی صلاح سے یہ امر قرار پایا کہ
بقر عید کے اگلے دن اصل خیر[۲] سے نکاح ہو۔ اصغری کا باپ دوراندیش خاں
پہاڑ پر نوکر تھا۔ اس کو خط گیا خط پہنچتے ہی خاں صاحب کی باچھیں[۳] ہی تو کھل گئیں
اصغری کو سب بچوں میں بہت چاہتا تھا۔ فوراً رخصت کی درخواست کی جواب[۴]
صاف ملا بہت زور مارے ایک نہ چلی۔ جاڑے کی آمد تھی۔ دورہ[۵] شروع
ہونے کو تھا حاکم کو بھی بہانہ معقول تھا دوراندیش خاں کو رخصت نہ ملنے
سے بہت رنج ہوا۔ مگر بندگی[۶] و بے چارگی۔ کیا کرتا۔ قہر درویش بر جان درویش
چپ ہو کر بیٹھ رہا۔ لیکن بڑا بیٹا خیر اندیش تھا۔ پانسو روپے نقد دے اس
کو گھر روانہ کیا اور سب پس و پیش سمجھا دیا۔ گھر پر زیور۔ کپڑا۔ برتن سب پہلے سے

---

[۱] یعنی اکبری [۲] خدا خیر رکھے [۳] یعنی مارے خوشی کے ہنس پڑے [۴] درخواست نامنظور ہوئی [۵] حاکم لوگ اپنے علاقہ میں پھرتے ہیں اس کو دورہ کہتے ہیں [۶] نوکری سے آدمی پرائے بس میں ہو جاتا ہے [۷] فقیر غصہ کرے تو اپنی جان پر کرے۔ دوسرے کا کیا کر سکتا ہے [۸] آگا پیچھا۔ بھلا برا ۱۲۔

موجود تھا۔ خیر اندیش خاں نے مکان پر پہنچ، چاول، گھی، گیہوں، مصالح، نمک سب بقدر ضرورت خرید لیا۔ اصغری کے کپڑوں میں مصالح ٹکنا شروع ہوا۔ ماں کا ارادہ تھا کہ اصغری کو بڑی بہن سے بڑھ چڑھ کر جہیز ملے۔ جوڑے بھی اس کے بھاری ہوں زیور کے عدد بھی زیادہ ہوں۔ برتن بھی استعمالی وزنی دیئے جائیں، اصغری آخر اسی گھر میں رہتی تھی جو بات ہوتی اس کو ضرور معلوم ہو جاتی۔ جب اصغری نے سنا کہ مجھ کو آپا سے زیادہ جہیز ملنے والا ہے بے وقوف لڑکی ہوتی تو خوش ہوتی اصغری کو رنج ہوا۔ اور اس فکر میں ہوئی کہ کس تدبیر سے اماں کو منع کر دوں۔ آخر تماشا خانم اپنی خالہ زاد بہن سے شرماتے شرماتے کہا۔ میں نے ایسا ایسا سنا ہے مجھ کو اس کا نہایت سوچ لگا ہے۔ کئی دن سے نہایت فکر میں تھی۔ الٰہی کیا کروں۔ اچھا ہوا تم آنکلیں۔ بوجہ ہم عمری تم سے کہنے میں تامل نہیں۔ کوئی اماں کو اتنی بات سمجھا دے کہ مجھ کو آپا سے زیادہ ایک چیز نہ دیں۔"

تماشا خانم نے سن کر کہا: "تم بھی بوا کوئی تماشے کی عورت ہو۔ وہی کہاوت ہے گدھے کو نون دیا اس نے کہا میری آنکھیں دکھتی ہیں۔ خدا دلواتا ہے تم کیوں انکار کرو"

اصغری نے کہا۔ "تم دیوانی ہوئی ہو۔ اس میں کئی قباحتیں ہیں۔ آپا کے مزاج سے تم واقف ہو۔ ان کو ضرور رنج ہوگا۔ ناحق اماں سے بدمزگی ہوگی۔ مجھ سے بھی ان کو بدگمانی پیدا ہوگی"

تماشا خانم نے کہا۔ "بوا۔ اس میں رنج کی کیا بات ہے؟ اپنی اپنی قسمت ہے اور سمجھنے کو سو طرح کی باتیں ہیں۔ ان کی بسم اللہ کی شادی ہوئی۔ روزہ کشائی ہوئی

---

۱؎ گوٹا ٹھپا لگایا جاتا ہے ۲؎ گنتی شمار ۳؎ برتنے کے لائق ۴؎ عورتوں کے محاورے میں ہم عمروں کو ایک دوسرے کا دائیں وار کہتے ہیں ۵؎ عجیب اس قابل کہ تمہارا کوئی تماشا دیکھے ۶؎ خرابیاں ۷؎ قرآن شروع کرانے کی شادی ۸؎ پہلے روزے کی شادی لفظی معنی روزہ کھلوانا یعنی افطار کرانا۔ ۱۲

چار برس تک منگنی رہی۔ تیر تیوہارا ن کا کونسا نہیں ہوا۔ ان کی کسر ادھر سمجھ لیں۔"

اصغری نے کہا۔ "سچ ہے۔ مگر نام تو جہیز کا ہے چھوٹی کو زیادہ ملے گا تو بڑی کو رنج ہو ہی گا۔ ایک محلے کا رہنا۔ روز کا ملنا ملانا جس بات سے دلوں میں فرق پڑے کیوں کی جائے۔"

تماشا خانم نے کہا۔ "بہن ناحق تم اپنا نقصان کرتی ہو۔ اجی مہینے دو مہینے میں سب بھول بسر جائیں گے۔"

اصغری نے کہا۔ "اے بی اللہ اللہ کرو۔ نفع نقصان کیسا؟ کہیں ماں باپ کے دینے سے پوری پڑتی ہے اور جہیز سے عمریں کٹتی ہیں، خدا اپنی قدرت سے دے۔ تم اس بات میں اصرار مت کرو۔ نہیں میں کچھ دوسری تدبیر کروں مجھ کو کسی طرح منظور نہیں۔"

غرض اصغری کی ماں تک یہ بات پہنچ گئی اور وہ بھی سوچ سمجھ کر اپنے ارادے سے باز رہیں۔ اور دل میں کہنے لگیں دینے کے سو ڈھب ہیں۔ دوسری جگہ سمجھ لوں گی۔ الغرض روزِ مقرر کو ساعتِ نیک[۲] میں نکاح ہو گیا۔ مبارک سلامت ہونے لگی۔ خیر اندیش خاں ایسا منتظم آدمی تھا کہ اکیلے نے نہایت خوبی کے ساتھ بہن کا بیاہ کر دیا۔ براتیوں کی مدارات[۳] علیٰ قدر[۴] مراتب خوب ہوئی۔ حق حقوق والوں کو بہت خاصی طرح راضی کر دیا۔ جب اصغری کی رخصت کا وقت آ پہنچا گھر میں آفت برپا تھی ماں پر تو نہایت درجے کا صدمہ تھا۔ محلے کی بیبیوں کا یہ حال تھا کہ آ آ کر اصغری کو گلے لگا لگا کر روتی تھیں اور ہر ایک کے دل سے دعا نکلتی تھی۔ اصغری اُن دعاؤں کا بڑا بھاری جہیز لے کر سسرال میں داخل ہوئی۔ وہاں کی رسمیں جو تھیں

---

[۱] عید بقرعید کوئی تیوہار ہو منگنی ہوئے پیچھے سمدھیانوں میں لین دین ہوتا رہتا ہے۔ یہاں تماشا خانم کا مطلب اسی سے ہے۔ [۲] اچھی گھڑی [۳] خاطر داری [۴] ہر ایک کی اس کے مرتبے کے مطابق ۱۲۔

ادا ہوئیں۔ رونمائی کے بعد اصغری خانم کو تمیزدار بہو کا خطاب ملا۔ آگے چل کر تم کو معلوم ہو جائے گا کہ اصغری نے خانہ داری کو کس طرح پر سنبھالا۔ کیا کیا مشکلیں اس کو پیش آئیں اور اُس نے اپنی عقل سے کیونکر اُن کو رفع کیا۔

ذرا اصغری کی حالت کو اکبری کی حالت سے مقابلہ کرنا چاہیے۔ اصغری ماں کی دوسری بیٹی اور ساس کی دوسری بہو تھی۔ دونوں طرف کے ارمان اور حوصلے اکبری کے بیاہ میں نکل چکے تھے۔ اکبری سولہ برس کی بیاہی گئی تھی اور اصغری بیاہ کے وقت پوری تیرہ برس کی بھی نہ تھی۔ جب اکبری کا بیاہ ہوا اس کا دولھا محمد عاقل دس روپے کا نوکر تھا اور اصغری کا دولھا محمد کامل ہنوز پڑھتا ہی تھا۔ محمد عاقل کی نسبت محمد کامل کم علم اور کم عقل بھی تھا۔ اکبری کامل دو برس تک بال بچوں کے بکھیڑے سے آزاد رہی اور اصغری کو خدا نے بیاہ کے دوسرے برس ہی چھوٹی سی عمر میں ماں بنا دیا۔ اکبری کو کبھی شہر سے باہر نکلنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ اصغری برسوں سفر میں رہی۔ پس بہرحال اصغری کی حالت اکبری کے مقابلے میں اچھی نہ تھی۔ مگر اصغری کو بچپن سے تربیت ہوئی تھی۔ روز بروز گھر میں برکت زیادہ ہوتی جاتی تھی۔ یہاں تک کہ اکبری کا نام بھی کوئی نہیں جانتا اور خانم کے بازار میں تمیزدار بہو کا وہ عالی شان محل کھڑا ہے کہ آسمان سے باتیں کرتا ہے اور اصغری خانم ہی کے نام سے وہ محلہ خانم کا بازار مشہور ہوا۔ جوہری بازار میں وہ اونچی مسجد جس میں حوض اور کنواں ہے تمیزدار بہو ہی کی بنوائی ہوئی ہے خاص بازار سے آگے بڑھ کر لال ڈگی کی بغل میں تمیز گنج اسی کا ہے۔ مولوی محمد حیات کی مسجد میں اب تک بیس مسافروں کو اس کے لنگر خانے سے خمیری روٹی اور

---

لہ منہ دکھائی ؎ دور ؎ یعنی اس کو بچپن سے سکھایا پڑھایا گیا تھا ؎ اونچا شہ دلی کے قلعہ کے نیچے لال پتھر کا بنا ہوا ایک خوبصورت تالاب تھا۔ اب نہیں ہے ۱۲

پچے کا قلیہ دونوں وقت پہنچا کرتا ہے۔ قطب صاحب میں اولیا مسجد کے برابر سرائے اسی تمیز دار بہو کی بنوائی ہوئی ہے۔ رمضان کے رمضان فتحپوری میں بمبئی کے چھاپے کے پانسو قرآن اسی کی طرف سے تقسیم ہوا کرتے ہیں۔ ہزار کمل آتے جاڑے مسکینوں کو اِسی کے گھر سے ملتے ہیں۔

جب خیر اندیش خاں نے اپنے باپ دوراندیش خاں کو اطلاع کی کہ خدا کے فضل و کرم سے خیر و خوبی کے ساتھ ہمشیرہ عزیزہ کا عقد ذی الحجہ کی گیارھویں تاریخ مہر فاطمہ پر ہو گیا۔ دوراندیش خاں نے دو رکعت نماز شکرانہ ادا کی لیکن بیٹی کی مفارقت کا قلق بہت دنوں تک رہا۔

---

# باب نواں (۹)

## بیاہی ہوئی لڑکیوں کے لیے عمدہ نصیحت

اصغری کے نام شادی ہو جانے کے بعد دوراندیش خاں نے جو خط لکھا دیکھنے کے لائق ہے۔ اتفاق سے ہم کو اُس کی نقل ہاتھ آ گئی تھی۔ وہ خط یہ ہے:-

---

لے گوشت میں چنے کی دال پڑی ہوئی ۔ ٹے نکاح ۔ ٹے بقرعید کا مہینہ ۔ ٹے فاطمہ سے حضرت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی مراد ہیں جو حضرت کے چچا زاد بھائی حضرت علیؓ کے ساتھ بیاہی گئی تھیں ان کا مہر تھا بیس اوقیہ ایک اوقیہ بیس درہم۔ ہم نے جو حساب کیا تو انگریزی ایک سو آٹھ روپے اور آٹھ ماشے ہوتے ہیں۔ یعنی ایک سو پونے نو روپے۔ اس میں مولویوں کا کچھ اختلاف بھی ہے مگر یہ حساب قریب قریب صحیح ہے مسلمانوں کو مہر فاطمہؓ سے بڑی نصیحت ہونی چاہیے ۔ ٹے جدائی ۔ ٹے رنج۔ ۱۲

آرام دل[1] وجانم برخوردار اصغری خانم سلمہا اللہ تعالیٰ۔ دعا اور اشتیاق دیدہ بوسی[2] کے بعد واضح ہو تمہارے بھائی خیر اندیش خاں کے لکھنے سے تمہاری رخصت کا حال معلوم ہوا۔ برسوں سے یہ تمنا دل میں تھی کہ اس فرض کو میں اپنے اہتمام خاص سے ادا کروں، مگر حاکم نے رخصت نہ دی، مجبور رہا۔ یہ بات تم پر ظاہر ہوئی ہوگی کہ سب بچوں میں تم سے مجھ کو ایک خاص طرح کا انس تھا اور میں اس بات کو بطور اظہار[3] احسان نہیں لکھتا بلکہ تم نے اپنی خدمت گزاری اور فرماں برداری سے خود میرے اور سب کے دل میں جگہ پیدا کی تھی۔ آٹھ برس کی عمر سے تم نے میرے گھر کا تمام بوجھ اپنے سر پر اٹھا رکھا تھا۔ مجھ کو ہمیشہ یہ بات معلوم ہوتی رہی کہ تمہارے سبب بیگم یعنی تمہاری ماں کو بڑی بے فکری حاصل ہے جب کبھی اس اثنا[4] میں مجھ کو گھر جانے کا اتفاق ہوا تمہارا انتظام دیکھ کر ہمیشہ میرا جی خوش ہوا۔ اب تمہارے رخصت ہو جانے سے ایسا نقصان ہوا کہ اس کی تلافی[5] شاید اس عمر میں ہونے کی مجھ کو امید نہیں ہو سکتی۔ خدا تم کو جزائے خیر دے، اور اس خدمت کے صلے[6] میں میری دعاؤں کا اثر تم پر ظاہر ہو۔ خیر اندیش خاں کے خط سے یہ بھی معلوم ہوا کہ تم نے اکبری خانم سے زیادہ جہیز نہیں لینا چاہا۔ اس سے تمہاری بلند نظری[7] اور عالی ہمتی ثابت ہوتی ہے۔ مگر میں اس کا نعم البدل[8] بھیجتا ہوں، وہ یہ خط ہے۔ اس کو تم بطور دستور العمل[9] کے اپنے پاس رکھو اور ان نصیحتوں پر عمل کرو۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر ایک مشکل تم پر آسان ہوگی اور اپنی زندگی آرام و آسائش میں بسر کروگی

---

[1] اے میرے دل اور میری جان کو آرام پہنچانے والی اصغری خانم خدا اس کو سلامت رکھے [2] آنکھوں کا بوسہ دینا یعنی چومنا [3] یعنی کچھ اس لئے نہیں لکھتا کہ تم پر اس کا احسان جتاؤں [4] یعنی نوکری کے دنوں میں [5] بدلہ معاوضہ [6] اچھا بدلہ [7] عوض [8] سیر چشمی حوصلے کی بڑائی [9] بہتر بدل۔ [10] وہ تحریر جس کے مطابق عمل کیا جائے۔ ۱۲

سمجھنا چاہئے کہ بیاہ کیا چیز ہے۔ بیاہ صرف یہی بات نہیں ہے کہ رنگین کپڑے پہنے، مہمان جمع ہوئے، مال و اسباب و زیور پایا۔ بلکہ بیاہ سے نئی دنیا شروع ہوتی ہے، نئے لوگوں سے معاملہ کرنا اور نئے گھر میں رہنا پڑتا ہے۔ جس طرح پہلے پہل بچھڑوں پر جوا رکھا جاتا ہے آدمی کے بچھڑوں کا جوا بیاہ ہے۔ بیاہ ہوا، لڑکی بی بی بنی، لڑکا میاں بنا۔ اس کے یہی معنی ہیں کہ دونوں کو پکڑ کر دنیا کی گاڑی میں جوت دیا۔ اب یہ گاڑی قبر کی منزل تک ان کو کھینچنی پڑے گی۔ بس بہتر یہ ہے کہ دل کو مضبوط کر کے اس مہم کا سرانجام کیا جائے اور زندگی کے دن جس قدر ہوں عزت، آبرو، صلح کاری، اتفاق سے کاٹ دیئے جائیں۔ ورنہ لڑائی بھڑائی جھگڑے بکھیڑے، شور و شر، فساد اور ہائے واویلا سے دنیا کی مصیبت اور بھی زیادہ تکلیف دہ ہوتی ہے۔

اب تم کو اے میری پیاری بیٹی اصغری خانم! سوچنا چاہئے کہ میاں بی بی میں خدا نے کتنا فرق رکھا ہے۔ مذہب کی کتابوں میں لکھا ہے کہ حضرت آدمؑ بہشت میں اکیلے گھبرایا کرتے تھے۔ ان کے بہلانے کو خدا نے حضرت حوّا کو جو سب سے پہلی عورت دنیا میں ہو گزری ہیں پیدا کیا۔ بس عورت کا پیدا کرنا صرف مرد کی خوش دلی کے واسطے تھا اور عورت کا فرض ہے مرد کو خوش رکھنا۔ افسوس ہے کہ دنیا میں کس قدر کم عورتیں اس فرض کو ادا کرتی ہیں۔ مردوں کا درجہ خدا نے عورتوں پر زیادہ کیا نہ صرف حکم دینے سے بلکہ مردوں کے جسم میں زیادہ قوت اور ان کی عقلوں میں زیادہ روشنی دی ہے۔ دنیا کا بندوبست مردوں کی ذات سے ہوتا ہے۔ مرد کمانے والے اور عورتیں ان کی کمائی کو موقع مناسب پر خرچ کرنے والیاں اور اس کی نگہبان ہیں۔ کنبہ بطور کشتی کے ہے۔ اور مرد اس کے ملاح ہیں۔ اگر ملاح نہ ہو تو کشتی پانی کی موجوں میں ڈوب جائے گی۔ یا کسی کنارے پر ٹکر کھا کر

پھوٹ پڑے گی۔ کہتے ہیں اگر مرد منتظم[1] نہیں تو اس میں ہر ایک طرح کی خرابی کا احتمال ہے۔ کبھی نہیں خیال کرنا چاہیے کہ دنیا میں خوشی صرف دولت سے حاصل ہوتی ہے اگرچہ اس میں بھی شک نہیں کہ دولت اکثر خوشی کا باعث ہوتی ہے۔ بہت بڑے اونچے گھروں میں لڑائی اور فساد ہم زیادہ پاتے ہیں۔ اس سے ثابت ہوا صرف دولت سے تو خوشی نہیں ہوتی۔ برخلاف اس کے اکثر خانہ داری میں خوشی صرف اتفاق اور صلح کاری سے ہوتی ہے۔ غریب آدمیوں کو ہم دیکھتے ہیں جن کی آمدنی بہت مختصر ہے دن کو محنت مزدوری سے معاش پیدا کرتے ہیں۔ رات کو سب مل کر دال روٹی سے پیٹ بھر لیتے اور ایک دوسرے کے ساتھ خوش رہتے ہیں بے شک یہ لوگ صلح کاری کے سبب دال روٹی اور گاڑھے دھوتر میں زیادہ آرام سے ہیں بہ نسبت نوابوں اور بیگموں کے جن کا تمام عیش آپس کی ناسازگاری[2] سے تلخ[3] رہتا ہے اے میری پیاری بیٹی اصغری خانم! اتفاق پیدا کرو۔ اور صلح کاری کو غنیمت جانو۔ اب دیکھنا چاہیے کہ اتفاق کن باتوں سے پیدا ہوتا ہے۔ نہ صرف اس بات سے کہ بی بی اپنے میاں سے محبت کرے بلکہ محبت کے علاوہ اُس کو میاں کا ادب کرنا بھی لازم ہے۔ بڑی نادانی ہے اگر بی بی میاں۔ کو برابر کے درجے میں سمجھے، بلکہ اس زمانے میں عورتوں نے ایسا خراب دستور اختیار کیا ہے کہ ادب کے بالکل خلاف ہے۔ جب چند سہیلیاں آپس میں بیٹھ کر باتیں کرتی ہیں تو اکثر یہ تذکرہ ہوتا ہے کہ فلانی کا میاں اس کے ساتھ کس طرح کا برتاؤ رکھتا ہے۔ ایک کہتی ہے "بوا میں نے تو یہاں تک اُن کو دبایا ہے کیا مجال جو میری بات کو کاٹیں یا الٹ کر جواب دیں" دوسری فخر کرتی ہے "جب تک گھڑیوں خوشامد نہ کریں میں کھانا نہیں کھاتی" تیسری

---

[1] انتظام کرنے والا [2] ناموافقت [3] کڑوا۔ ۱۲

بڑائی مارتی ہے۔" میں تو دس مرتبہ پوچھتے ہیں تب ایک جواب مشکل سے دیتی ہوں۔" چوتھی ڈینگ کی لیتی ہے۔ "چاہے وہ پہروں نیچے بیٹھے رہیں بنڑی کو پلنگ سے اترنا قسم ہے۔" پانچویں شیخی بگھارتی ہے۔ "جو میری زبان سے نکلتا ہے پورا کر کے رہتی ہوں۔" شادی بیاہ میں ٹونے ٹوٹکے بھی اسی غرض سے نکلے ہیں کہ میاں مطیع و فرماں بردار رہے، کہیں تو دلہن کی جوتی پر کاجل پار کر میاں کے سرمہ لگایا جاتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ عمر بھر جوتیاں کھاتا رہے اور چوں نہ کرے کہیں نہاتے وقت دلہن کے پاؤں کے انگوٹھے کے تلے بیڑا رکھا جاتا ہے اور میاں کو کھلایا جاتا ہے۔ اس کے یہ معنی کہ پیروں پڑتا رہے۔ ان باتوں سے صاف ظاہر ہے کہ عورتیں مردوں کا درجہ اور اعتبار کم کرنے پر آمادہ ہیں۔ لیکن یہ تعلیم بہت بُری تعلیم ہے اور ہرگز اس کا نتیجہ قباحت سے خالی نہیں۔ مردوں کو خدا نے شیر بنایا ہے۔ اگر دباؤ اور زبردستی سے کوئی ان کو زیر کرنا چاہے ناممکن ہے۔ بہت آسان ترکیب ان کو زیر کرنے کی خوشامد اور تابعداری ہے۔ اور جو احمق عورت اپنا دباؤ ڈال کر مرد کو زیر کرنا چاہتی ہے وہ بڑی غلطی میں ہے۔ وہ شروع سے تخم فساد بوتی ہے اور اس کا انجام ضرور فساد ہوگا، اگرچہ اس کو بالفعل نہیں سمجھتی۔ اصغری خانم! میری صلاح یہ ہے کہ تم گفتگو اور نشست و برخاست میں بھی اپنے میاں کا ادب ملحوظ رکھنا۔ مذہب میں میاں بی بی کے متعلق بہت سے احکام ہیں اور چونکہ تم نے قرآن کا ترجمہ اور اردو کے بہت سے مذہبی رسالے پڑھے ہیں میں امید کرتا ہوں وہ احکام تھوڑے بہت ضرور تمہارے خیال میں ہوں گے ان احکام کا مجموعہ خانہ داری کے لیے بڑا دستور العمل ہے۔ مگر افسوس ہے لوگ

---

۱ تابعدار ۲ ذرا نہ کسمسائے ۳ یعنی پانوں کا بیڑا ۴ تیار، مستعد ۵ خرابی ۶ فساد کا بیج ۷ ابھی وقت سردست ۸ بیٹھنے اٹھنے ۹ یعنی ادب کا لحاظ خیال رکھنا ۱۲

خدا رسول کے حکموں کی تعمیل میں تن دہی نہیں کرتے اور اسی انواع و اقسام کی خرابیاں پیش آتی ہیں۔ میں نے حدیث کی کتاب میں پڑھا تھا کہ اگر خدا کے سوائے کسی دوسرے کو سجدہ کرنا روا ہوتا تو پیغمبر صاحب فرماتے ہیں کہ میں بی بی کو حکم دیتا کہ اپنے میاں کو سجدہ کیا کرے۔ بس اسی ایک بات سے تم خیال کر سکتی ہو کہ میاں اور بی بی میں کیا نسبت ہے۔ اب اس کے ساتھ ملکی رواج کو ملاؤ کہ بی بی نہ تو میاں کو چھوڑ سکتی نہ بدل سکتی نہ اس سے کسی وقت اور کسی حال میں بے نیاز ہو سکتی ہے۔ تو سوائے اس کے کہ سچے دل سے آپ اس کی ہو رہے اور اطاعت سے فرماں برداری سے، خوشامد سے۔ جس طرح ممکن ہو اُس کو اپنا کر لے۔ عافیت کی عزت و آبرو کی دوسری کوئی تدبیر نہ ہے اور نہ ہونی ممکن ہے۔

کیا وجہ کہ شادی بیاہ ایسے چاؤ سے ہوتا ہے اور چوتھی کے بعد ہی بہو سے ساس نندوں کا بگاڑ شروع ہو جاتا ہے؟ یہ مضمون غور کے قابل ہے۔ بیاہ کے پہلے تک لڑکا ماں باپ میں رہا۔ اور صرف ان ہی کے ساتھ اس کو تعلق تھا۔ ماں باپ نے اس کو پرورش کیا اور یہ توقع کرتے رہے کہ بڑھاپے میں ہماری خدمت کرے گا۔ بیاہ کے بعد بہو ڈولی سے اترتے ہی یہ فکر کرنے لگتی ہے کہ میاں آج ماں باپ کو چھوڑ دیں۔ بس لڑائی ہمیشہ بہوؤں کی طرف سے شروع ہوتی ہے۔ اگر بہو کنبے میں مل کر رہے اور کبھی ساس کو نہ معلوم ہو کہ بیٹے کو ہم سے چھڑانا چاہتی ہے تو ہرگز فساد پیدا نہ ہو۔ یہ تو سب کوئی جانتا ہے کہ بیاہ کے بعد ماں باپ کے ساتھ تعلق چند روزہ ہے۔ آخر گھر الگ ہوگا، میاں بی بی جدا ہو کر رہینگے، دنیا میں یہی ہوتی آئی ہے۔ لیکن نہیں معلوم کم بخت بہوؤں کو بے صبری کہاں کی

---

۱؎ کوشش ۲؎ آگے آتی ہیں ۳؎ پیغمبر صاحب کے فرمانے اور کرنے کو حدیث کہتے ہیں ۴؎ بے پرواہ ۵؎ تابعداری ۶؎ امن چین ۱۲

پڑ جاتی ہے کہ جو کچھ ہونا ہوا سی دم ہو جائے۔ بہوؤں میں ایک عیب چغلی کا ہوتا ہے جو بنیاد فساد ہے۔ وہ یہ کہ سسرال کی ذرا ذرا بات آ کر ماں سے لگاتی ہیں اور مائیں خود بھی کھود کھود کر پوچھا کرتی ہیں۔ لیکن اس کہنے اور پوچھنے سے سوائے اس کے کہ لڑائیاں پڑیں اور جھگڑے کھڑے ہوں کچھ حاصل نہیں ہوتا۔

بعض بہوئیں اس طرح کی مغرور ہوتی ہیں کہ سسرال میں کیسا ہی اچھا کھانا اور کیسا ہی اچھا کپڑا ان کو ملے ہمیشہ نظر حقارت[۱] سے دیکھتی ہیں۔ ایسی باتوں سے میاں کی دل شکنی[۲] ہوتی ہے۔ اصغری! اس کی تم کو بہت احتیاط چاہیے۔ سسرال کی ہر ایک چیز قابل قدر ہے اور تم کو ہمیشہ کھانا کھا کر اور کپڑا پہن کر بشاشت[۳] ظاہر کرنی چاہیے جس سے معلوم ہو کہ تم نے پسند کیا۔ نئی دلہن کو اس بات کا خیال بھی ضرور رکھنا چاہیے کہ سسرال میں بے دلی سے نہ رہے۔ اگرچہ اوپری ہونے کے سبب البتہ اجنبی[۴] لوگوں میں جی نہیں لگتا۔ لیکن جی کو سمجھانا چاہیے نہ یہ کہ روتے گئے، وہاں رہے تو روتے۔ جاتے دیر نہیں ہوئی آنے کا تقاضا شروع ہوا۔ رفتہ رفتہ[۵] انس پیدا کرنے کے واسطے چالوں کا رواج بہت پسندیدہ ہے، اس سے زیادہ میکے کا شوق ظاہر کرنا سسرال والوں کو ضرور ناپسند ہوتا ہے۔

گفتگو میں درجہ اوسط ملحوظ رہے یعنی نہ اتنی بہت کہ خود بخود بک بک، نہ اتنی کم کہ غرور سمجھا جائے۔ بہت بکنے کا انجام رنجش ہوتا ہے جب رات دن کی بکواس ہوگی، ہزاروں طرح کا تذکرہ ہوگا، نہیں معلوم کس تذکرہ میں کیا بات منہ سے نکل جائے۔ نہ اتنی کم گوئی[۶] اختیار کرنی چاہیے کہ بولنے کے واسطے لوگ خوشامد اور منت کریں، ضد[۷] اور اصرار کسی بات پر زیبا[۸] نہیں۔ اگر کوئی بات تمہاری مرضی کے خلاف بھی ہو، اس وقت

---

۱؎ ذلت کی نگاہ ۲؎ یعنی میاں کا دل ٹوٹ جاتا ہے اور اس کو رنج ہوتا ہے ۳؎ یعنی خوشی تمہارے چہرے سے ظاہر ہونے لگے ۴؎ غیر ۵؎ آہستہ آہستہ ۶؎ کم بولنا ۷؎ ہٹ ۸؎ مناسب ۱۲

ملتوی[1] رکھو، پھر کسی دوسرے وقت بطرزِ مناسب طے ہو سکتی ہے۔ فرمائش کسی چیز کی نہ کرنی چاہیئے۔ فرمائش کرنے سے آدمی نظروں میں گھٹ جاتا اور اس کی بات ہلکی پڑ جاتی ہے۔ جو کام ساس نندیں کرتی ہیں تم کو اپنے ہاتھوں سے کرنا عار نہ نہ سمجھنا چاہیئے۔ چھوٹوں پر مہربانی اور بڑوں کا ادب ہر دلعزیز[2] ہونے کے واسطے بڑی عمدہ تدبیر ہے۔ اپنا کوئی کام دوسروں کے ذمے نہیں رکھنا چاہیئے، اور اپنی کسی چیز کو بے خبری سے پڑا نہ رہنے دو کہ دوسرے اس کو اٹھا لیں گے۔ جب دو آدمی چھپکے چھپکے باتیں کریں، اُن سے علیحدہ[3] ہو جانا چاہیئے۔ پھر اُس کی تفتیش[4] بھی مت کرو کہ یہ آپس میں کیا کہتے تھے اور خواہ مخواہ یہ بھی مت سمجھو کہ کچھ ہمارا ہی تذکرہ تھا، اپنا معاملہ شروع سے ادب لحاظ کے ساتھ رکھو۔ جن لوگوں میں بہت جلد نہایت درجہ کا اختلاط[5] پیدا ہو جاتا ہے اسی قدر جلد اُن میں رنجش پیدا ہونے لگتی ہے۔ فقط۔ میں چاہتا ہوں کہ تم ہر روز بلا ضرورت بھی اس خط کو کم سے کم ایک دفعہ پڑھ لیا کرو تاکہ اس کا مطلب پیشِ نظر[6] رہے، والدعا[7]۔

حررہ[8]:۔ خیر اندیش خاں

باپ کا خط پا کر اصغری کے دل میں جوشِ محبت نے عجیب اثر پیدا کیا۔ اور بے اختیار رونے کو جی چاہا لیکن نئی بیاہی تھی سسرال میں رو نہ سکی۔ ضبط کو کام میں لائی اور باپ کے خط کو آنکھوں سے لگا بہت احتیاط سے وظیفے کی کتاب میں رکھ لیا۔ ہر روز بلا ناغہ اس کو پڑھتی اور اس کے مطلب پر غور کیا کرتی تھی +

---

[1] موقوف [2] جس کو سب عزیز رکھیں [3] الگ [4] تلاش جستجو [5] بے تکلفی [6] آنکھوں کے آگے [7] یعنی اس کے سوا دعا ہے اور بس [8] اس کو لکھا ۱۲۔

# باب دسواں

## بیاہ کے بعد اصغری کا برتاؤ اور بتدریج انتظام خانہ داری میں اس کا دخل

جب تک اصغری نئی بیاہی ہوئی رہی تو اس کا جی بہت گھبراتا تھا اس واسطے کہ دفعتہً ماں کا گھر چھوڑ کر نئے گھر اور نئے آدمیوں میں رہنا پڑا۔ یہ تو کام اور انتظام کی خوگر[1] تھی۔ بے شغل اس کو ایک گھڑی چین نہ تھا۔ یا مہینوں بند کوٹھڑی میں چپ چاپ بیٹھنا پڑا۔ ماں باپ کے گھر میں جو آزادی حاصل تھی باقی نہ رہی۔ یہاں سسرال میں آتے ہی اُس کی ہر ایک بات کو لوگ دیکھنے اور تاکنے لگے۔ کوئی منہ دیکھتا ہے کوئی چوٹی کی لمبان ناپتا ہے، کوئی قد کی اٹھان کو تاڑتا ہے۔ کوئی زیور ٹٹولتا ہے، کوئی کپڑے پہچانتا ہے۔ کھاتی ہے تو لقمے پر نظر ہے، نوالہ کتنا بڑا لیا، منہ کتنا کھولا۔ کیونکر چبایا اور کس طرح نگلا۔ اٹھتی ہے تو دیکھتے ہیں کہ دوپٹہ کیونکر اوڑھا، پائنچے کس طرح اٹھائے۔ سوتی ہے تو وقت پر نگاہ ہے، کس وقت سوئی کب اٹھی۔ الغرض جملہ حرکات[3] و سکنات اس کی زیر نظر[4] تھیں۔ ایسی حالت میں اصغری کو سخت تکلیف ہوتی تھی۔ لیکن از بس کہ عاقلہ[5] اور تربیت یافتہ تھی ایسے سخت امتحان میں کامل نکلی اور سب ہوائیں اس کی سسرال والوں کو بھائیں۔ بات کی نہ تو اس قدر بہت کہ لوگ کہیں کیسی لڑکی ہے، چار دن کی بیاہی ہوئی نے کس بلا کی بک بک لگا رکھی ہے! نہ اتنی کم کہ بد مزاج اور تورے[6] ہیٹی سمجھیں۔ کھانا کھایا تو نہ اتنا زیادہ کہ محلے میں چرچا ہو۔

---

[1] یعنی اس کو تو کام کی عادت تھی [2] رفتہ رفتہ [3] چلنا پھرنا۔ اٹھنا بیٹھنا [4] نگاہ کے نیچے [5] عقل مند [6] خاص عورتوں کا محاورہ ہے تنک مزاج۔ ۱۲

نہ البتہ کہ ساس نندیں سر نیچا کر بیٹھ رہیں اور یہاں اثر نہ ہو۔ سوئی تو نہ اتنا سویرے کہ چراغ میں بتی پڑی لاڈو بیری تخت چڑھی، اور نہ اتنی دیر تک کہ گویا مردوں سے شرط باندھ کر سوئی تھی۔

دستور ہوتا ہے کہ نئی دلہن کو محلے کی لڑکیاں گھیرے رہا کرتی ہیں۔ اصغری کے پاس بھی جب دیکھو دس پانچ موجود۔ لیکن اصغری نے کسی سے خصوصیت پیدا نہ کی۔ اگر کوئی لڑکی تمام دن بیٹھی رہ گئی تو یہ نہ کہا کہ بوا اپنے گھر جاؤ۔ اگر کوئی نہ آئی تو اس سے یہ نہ پوچھا کہ بوا تم کہاں تھیں کیوں نہیں آئیں؟ اصغری کے اس طرز ملاقات اور طریقۂ مدارات سے رفتہ رفتہ لڑکیوں کا انبوہ کم ہو گیا۔ خصوصاً محلے کے کمینوں کی لڑکیاں تو چاٹ کی آشنا ہوتی ہیں، جب اُنھوں نے دیکھا کہ نہ تو پان پر پان ملتا ہے نہ کچھ سودے سلف کا چرچا ہے، کھسیانی ہو کر چھ سات دن میں آپ ہی آپ الگ ہو گئیں۔ اصغری نے پہلے اپنی نند محمودہ سے ربط بڑھایا، محمودہ لڑکی تو تھی ہی، تھوڑے سے التفات میں رام ہو گئی۔ دن بھر اصغری کے پاس گھسی رہا کرتی۔ بلکہ ماں کسی کسی وقت کہہ بھی اٹھتی کہ "اس بھاوج پر اتنی کیوں مہربان ہو؟ بڑی بھاوج کے تو سائے سے تم بھاگتی پھرتی تھیں۔" محمودہ اس کا جواب دیتی "وہ تو ہم کو مارتی تھیں۔ ہماری چھوٹی بھابی جان تو ہم کو پیار کرتی ہیں۔"

محمودہ کی ملاقات سے اصغری نے اپنا خوب کام نکالا۔ اول تو تمام گھر بلکہ تمام کنبے اور محلے کا حال محمودہ سے پوچھ پوچھ کر معلوم کیا اور جو بات شروع میں شرم و لحاظ کے سبب خود نہ کر سکتی محمودہ کے ذریعہ سے کہا کرتی۔ اصغری نے گھر کے کام میں بتدریج اس طرح دخل دینا شروع کیا کہ شام کو محمودہ سے روٹی منگا کر

---

۱؎ کہاوت ہے ۲؎ بھیڑ ۳؎ ہلگئی۔ مانوس ہو گئی۔ تابعدار بن گئی ۱۲

چراغ کی بتیاں بٹ دیا کرتی۔ ترکاری بنا لیتی۔ محمودہ کا پھٹا اُدھڑا کپڑا سی دیتی۔ ساس اور میاں کے لئے پان بنا دیا کرتی۔ شدہ شدہ باورچی خانہ تک جانے اور ماما عظمت کو بھوننے بگھارنے میں صلاح دینے لگی۔ یہاں تک کہ اصغری کی رائے پر کھانا پکنے لگا۔ جب سے اصغری نے کھانے میں دخل دینا شروع کیا گھر والوں نے جانا کہ کھانا بھی عجیب نعمت ہے۔ پھر تو یہ حال ہو گیا کہ جس دن اصغری کسی وجہ سے ماما عظمت کی صلاح کار نہ ہوتی، کھانا پھیکا پھیکا پھرتا۔

---

# باب گیارہواں (۱۱)

## اصغری نے گھر کی ماما عظمت کی چوری پکڑی وہ لگی اُس سے دشمنی کرنے

ساس بہوؤں کی لڑائی بھی کچھ معمولی سی بات ہے۔ اصغری یوں لڑنے کے قابل نہ تھی تو اُس کا ہنر باعثِ فساد ہوا۔ ماما عظمت اس گھر میں ایسی دخیل کار تھی کہ کُل کاموں کا مدار[1] ایک اس ماما پر تھا۔ سودا سلف، کپڑا، غرض جو کچھ بازار سے آتا سب ماما عظمت کے ہاتھوں آتا۔ زیور تک عظمت بنوا کر لاتی۔ جس چیز کی طرح ضرورت ہوتی تو ماما عظمت کی معرفت لی جاتی۔ غرض کہ ماما عظمت مردوں کی اس گھر کی منتظم تھی، جب سے اصغری نے کھانے میں دخل دیا تو ماما عظمت کا غبن[2] ظاہر ہونے لگا۔ ایک دن پسندوں[3] کے کباب پک رہے تھے اور اصغری باورچی خانے میں

---

[1] یعنی گھر کے سارے کام اس پر موقوف تھے یہی کرے تو ہوں ورنہ بند [2] چوری [3] گوشت کے پارچے قیمہ کئے ہوئے ۱۲

بیٹھی ہوئی ماما کو بتاتی جاتی تھی جب گوشت پس کر تیار ہوا اور دہی مصالح ملنے کا وقت آیا اصغری نے ماما سے کہا "دہی مجھ کو چکھا لو کھٹا اور باسی ہو گا تو کباب بگڑ جائیں گے۔" ماما نے دہی کا دونا نکال اصغری کے ہاتھ میں دیا۔ اصغری نے چکھا تو کھٹا[1] چونا[2] کئی دن کا باسی۔ نیلا نیلا پانی الگ اور دہی کی پھٹکیاں[3] پھٹکیاں الگ اصغری نے کہا "اے ہے! کیسا بُرا دہی ہے۔ یہ تو ہرگز کبابوں میں ڈالنے کے لایق نہیں۔ ماما جلد جاؤ اور ٹکے کا اچھا تازہ میٹھا دہی دیکھ کر لاؤ۔"

ماما نے کہا "اوئی بیوی! سیر بھر گوشت کے کبابوں میں ٹکے کا دہی! اونٹ[4] کے منہ میں زیرہ کیا ہو گا؟ یہ دہی جو تم نے ناپسند کیا ایک آنے کا ہے۔"

اصغری کو سُن کر حیرت ہوئی اور بولی کہ ہمارے گھر تو آئے دن کباب پکتے رہا کرتے ہیں۔ ہمیشہ سیر بھر گوشت میں ڈیڑھ پیسے کا دہی پڑتا تھا۔ اس حساب سے تو ٹکے کا میں نے زیادہ سمجھ کر منگوایا کہ کباب خوب نرم اور سرخ ہوں۔"

ماما نے کہا "بیوی تم اپنے محلے کا حساب کتاب رہنے دو۔ بھلا کہاں چاندنی[5] چوک اور کہاں ترکمان دروازہ۔ جو چیز چاندنی چوک میں پیسے کی ہے وہ یہاں ایک آنے کو بھی نہیں ملتی۔ یہ خاک ملا محلہ تو اُجڑی نگری سونا دیس ہے یہاں ہر چیز کا توڑا، ہر شے کا قحط رہتا ہے۔"

چونکہ کھانے میں دیر ہوتی تھی اصغری یہ سُن کر چپ ہو رہی اور ماما سے کہا "خیر جتنے کا ملتا ہو جلد لاؤ۔" لیکن اصغری ایسی بھولی نہ تھی کہ ماما کی بات کو تسلیم کر لیتی اپنے دل میں کہنے لگی ضرور دال[6] میں کچھ کالا ہے۔ دمڑی چھدام فرق ہو تو مضائقہ

---

[1] پتوں کا پیالہ [2] چونا بولتے ہیں مگر چوکا ایک گھاس ہوتی ہے بہت ہی ترش [3] چھوٹے چھوٹے ٹکڑے [4] کہاوت ہے [5] چاندنی چوک بیچ دلّی ہے اور ترکمان دروازہ شہر کا دکھن کنارہ [6] کہاوت ہے یعنی ماما جو دہی کم لائی اس میں ضرور شبہ کی بات ہے ۱۲

نہیں۔ یہ غضب کہ ایک شہر کے دو محلوں میں دُگنے چوگنے کا فرق! اس وقت سے اصغری بھی تاک میں ہوئی۔ اگلے دن ماما پان لائی تھی۔ اصغری نے دیکھ کر کہا کہ "ماما تم تو بالکل ہرے پتے اٹھا لاتی ہو۔ ان میں نہ تو کچھ لذت ہوتی ہے نہ کچھ مزہ ملتا ہے۔ اب تو جاڑے کی آمد ہے۔ کرارے پکے پان ڈھونڈ کر لایا کرو۔"

"ماما نے کہا کہ "پکے پان تو پیسے کے دو آتے ہیں۔ اور یہاں اللہ رکھے آدھی ڈھولی روز کا خرچ ہے۔ اس خیال سے میں نئے پان لاتی ہوں۔"

"اتنے میں اصغری کے گھر سے اس کی اپنی ماما کفایت النساء خیر صلاح کی کی خبر کو آنکلی۔ پانوں کا تذکرہ تو در پیش تھا ہی۔ اصغری نے اپنی ماما سے پوچھا "کیوں بی کفایت النساء تم کو آج کل کیسے پان ملتے ہیں؟"

"کفایت النساء نے کہا" بیوی پیسے کے بارہ[۱۲]"

"اصغری نے صندوقچہ کھول دو پیسے کفایت النساء کے ہاتھ دیئے اور کہا "اسی محلے کے تنبولی سے پان لے آؤ۔"

کفایت النساء بڑے بڑے کرارے دلدار[ط] تئیس پان لے آئی۔ اصغری نے کہا "چاندنی چوک کی نسبت بھی پیسے پیچھے تین پان زیادہ ملے۔"

کفایت النساء نے کہا "بیوی یہ محلہ شہر کا پھاٹک ہے۔ جو چیز شہر میں آتی ہے اسی دروازے سے آتی ہے۔ گوشت۔ اناج۔ پان یہ چیزیں اس محلے میں سستی ملتی ہیں۔ البتہ ہری ترکاری سبزی منڈی سے سیدھے کابلی دروازہ ہو کر شہر میں جاتی ہے۔ وہ کسی قدر مہنگی ملتی ہوگی۔ پرانے پان تئیس ملے، نئے لیتی تو چالیس ملتے۔"

اصغری نے کہا۔ یہ نامراد ماما عظمت تو ہر چیز میں یوں ہی آگ لگاتی ہے،

ط دل دار یعنی بیز موٹے ۱۲

کفایت نساء! تم دو چار دن یہاں رہو۔ میں اماں سے کہلا بھیجوں گی۔ وہاں کا کام دو چار دن کے لئے ہر کوئی دیکھ بھال لے گا۔"

کفایت نساء نے کہا "بیوی میں حاضر ہوں۔ خدا نہ کرے کیا یہاں وہاں دو دو گھر ہیں۔"

غرض چار دن کفایت نساء کے ہاتھوں ہر طرح کا سودا بازار سے آیا اور ہر چیز میں ماما عظمت کا غبن ثابت ہوا۔ لیکن یہ سب باتیں اس طرح پر ہوئیں کہ اصغری کی ساس کو خبر تک نہ ہوئی۔ اصغری نے جانا یا کفایت نساء نے یا ماما عظمت نے۔ اس واسطے کہ اصغری بہت مروت اور لحاظ کی عورت تھی۔ اُس نے سمجھا کہ اس بڑھیا ماما کو بدنام اور رسوا کرنے سے کیا فائدہ۔ رات کے وقت کھانے سے فارغ ہو کر کوٹھے پر اصغری پان کھا رہی تھی۔ کفایت نساء بھی پاس بیٹھی ہوئی تھی۔ اتنے میں ماما عظمت آئی۔ کفایت نساء نے کہا "کیوں بوا عظمت! یہ کیا ماجرا ہے؟ چوری کون نوکر نہیں کرتا؟ دیکھو یہ گھر والی موجود ہیں۔ سات برس تک برابر ان کی خدمت کی کئی کئی برس سے گھر کا کاروبار سب یہ اٹھائے ہوئے تھیں۔ اللہ رکھے امیر گھر اور امیری خرچ۔ ہزاروں روپے کا سودا۔ ان ہی ہاتھوں سے آیا۔ حق دستوری[1] یہ کیوں کر کہوں نہیں لیا۔ اتنا لینا تو ہم نوکروں کا دھرم ہے خدا بخشے چاہے مارے۔ لیکن اس سے زیادہ ہضم نہیں ہو سکتا۔ آگے بڑھ کر نمک حرامی میں داخل ہے۔"

عظمت نے کہا "لو! بوا۔ میرا حال کون نہیں جانتا، اب میری بلا چھپائے۔ ہاں میں تو چراتی اور لوٹتی ہوں۔ لیکن نہ آج سے بلکہ سدا سے میرا یہی کام ہے۔ ذرا میری حالت پر بھی تو نظر کرو۔ کہ اس گھر میں کس بلا کا کام ہے۔ اندر باہر میں اکیلی آدمی

---

[1] حال کے نوکروں کا دستور ہوتا ہے کہ پیسہ روپیہ ٹکا روپیہ جیسا قاعدہ ہو حق الخدمت لیا کرتے ہیں اس کو دستوری کہتے ہیں ۱۲

چار نوکروں کا کام میرے اکیلے دم پر پڑتا ہے۔ پھر لوا لیے مطلب تو کوئی اپنی ہڈیاں[1] یوں نہیں پیلتا بیوی کئی مرتبے مجھ کو موقوف بھی کر چکی ہیں۔ پھر آخر مجھ ہی کو بلوایا۔ سمجھ کا پھیر ہے کوئی یوں سمجھا، کوئی یوں سمجھا۔ چار آدمی کے بدلے میں اکیلی ہوں چار کی تنخواہ بھی مجھ اکیلی کو ملنی چاہیے۔"

اس ماما عظمت کی حقیقت اس طرح پر ہے کہ یہ عورت پچیس برس سے اس گھر میں تھی اور ہمیشہ لوٹنے پر اُتارو[2]۔ ایک دن کی بات ہو تو چھپ چھپا جائے۔ آئے دن اس پر شبہ ہوتا رہتا تھا۔ مگر تھی چالاک، گرفت[3] میں نہیں آتی تھی۔ کئی مرتبہ نکالی گئی۔ جب موقوف ہوئی۔ بنئے۔ بزاز۔ سنار۔ قصائی کنجڑے۔ جن جن سے اس کی معرفت۔ اچاپت۔ قرض اٹھتی تھی تقاضے کو آموجود ہوئے۔ اس ڈر کے مارے پھر بلائی جاتی تھی۔ یوں چوری اور سرزوری ماما عظمت کی تقدیر میں لکھی تھی جتا کر لیتی اور بتا کر جُراتی۔ دکھا کر نکالتی اور للکھا کر مُکر جاتی۔ گھر میں آمدنی کم اور عادتیں بگڑی ہوئیں کھانے میں امتیاز۔ کپڑے میں تکلف۔ سب کارخانہ قرض پر تھا۔ اور قرض کی آڑھت[4] ماما عظمت کے دم سے تھی۔ کھلے خزانے کہتی تھی کہ میرا نکلنا آسان بات نہیں۔ گھر نیلام کرا کے نکلوں گی۔ اینٹ سے اینٹ بجا کر جاؤں گی۔

اصغری نے جو حساب کتاب میں روک ٹوک شروع کی تو ماما عظمت اصغری کی جانی دشمن ہو گئی اور اپنے بچاؤ کے لئے بدلہ لینے کی نظر سے تدبیریں سوچنے لگی اور اس فکر میں ہوئی کہ محمد کامل اور اس کی ماں سے اصغری کو برا بنائے۔ اصغری کو اس کی مطلق[5] خبر نہ تھی بلکہ اصغری نے جب دیکھا کہ ماما گھر کی مختار کل ہے نہ اپنی عادت سے باز آئے گی نہ نکلے گی تو اپنے جی میں کہا کہ پھر ناحق کی جھک جھک سے کیا فائدہ۔ میں

---

[1] مراد یہ ہو کہ اتنی محنت نہیں کرتا۔ [2] اتری ہوئی ہر وقت تیار [3] پکڑ [4] یعنی قرض اس کی معرفت آتا تھا [5] صاف صاف ۱۲

مفت میں ماما سے کیوں بُری بنوں؟ باورچی خانے کا جانا اور کھانے میں دخل دینا بالکل موقوف کیا۔ گھر والوں کو تو اصغری کے ہاتھ کی چاٹ لگ گئی تھی۔ پہلے ہی وقت سے مِٹ بنانے لگے۔ کوئی کہتا "اے ہے گوشت منہ میں کچر کچر ہوتا ہے"۔ کوئی کہتا "دال میں نمک زہر ہوگیا ہے، زبان پر نہیں رکھی جاتی"۔ لیکن اصغری سے کون کہہ سکتا تھا کہ تم کھانا پکاؤ۔ مجبوراً جیسا بُرا بھلا ماما عظمت پکا رینادھ کر رکھ دیتی کھانا ہی پڑتا تھا۔

---

# باب بارھواں (۱۲)

## اصغری پر ماما کا پہلا وار

ایک دن برسات کے موسم میں بادل گھرا ہوا تھا۔ ننھی ننھی پھوار پڑ رہی تھی، ٹھنڈی ہوا چل رہی تھی۔ محمد کامل نے کہا آج تو کڑھائی کو دل چاہتا ہے۔ لیکن بشرطیکہ تمیزدار بہو اہتمام کریں۔ اصغری کوٹھے پر رہا کرتی تھی، اس کو خبر نہیں کہ محمد کامل نے کڑھائی کی فرمائش کی۔ ماما عظمت گھی۔ شکر۔ بیسن وغیرہ سامان لے آئی اور محمد کامل سے کہا۔ صاحب زادے لیجیے سب سودا تو میں لے آئی۔ جاؤں بہو صاحب کو بلا لاؤں۔"

کوٹھے پر گئی تو اصغری سے کڑھائی کا کچھ تذکرہ تک نہیں کیا۔ اُسی طرح

---

لہ گلگلے۔ پوریاں۔ سموسے۔ بڑے اندرسے کی گولیاں۔ اس قسم کے پکوان جو کڑھائی میں تلے جاتے ہیں ۱۲۔

اصغری نے کہا: "خدا تم سب صاحبوں کو بھی مبارک کرے اور انعام دینے کا میرا کیا منہ[1] ہے۔ میرا انعام ہے دعا، سو شبانہ روز[2] میں تمہاری دعا گو[3] ہوں، اور جب تک جیوں گی دعا گو رہوں گی"۔ اور آب دیدہ[4] ہو کر یہ بھی کہا: "الٰہی۔ انجام بخیر[5] الٰہی سازگاری[6]۔ الٰہی مجھ ناچیز کو سرخ روئی۔ الٰہی محمودہ کو دنیا اور دین کی برکت۔ الٰہی محمودہ دودھوں[7] نہائے اور پوتوں پھلے۔ الٰہی محمودہ بوڑھ[8] سہاگن ہو"۔

حسن آرا: "نہیں اُستانی جی ہم تو آج اپنا منہ ضرور میٹھا کرائیں گے"۔

اصغری: "بیٹھے بیٹھے مٹھائی کھائیے گا۔ دیانت کو بلا پانچ روپے نکال اس کے ہاتھ دئے۔ اور کہا گھنٹے والے کی دوکان پر سے بہت عمدہ قلاقند اور دبیے کے نکڑ سے پیٹھے کی مٹھائی اور شاہ تارا کی گلی سے موتی پاک اور چاندنی چوک سے لوزات اور نیل کے کٹرے سے گھی کی تلی دال اور خانم کے بازار سے نمش ابھی جا کر لاؤ۔ اتنے میں دونوں کو دو دو گلوریاں بنا کر دیں اور مٹھائی کی ٹوکری آموجود ہوئی۔ اصغری اکبری حسن آرا جمال آرا سب نے مل کر خوب کھائی اور جو بچی مکتب میں بھیج دی۔ اب چلتے ہوئے اصغری نے کہا اس وقت تک میں نے اماں جان کو خبر نہیں کی بھی اب ان سے تذکرہ کر کے انشاء اللہ پرسوں اچھی تاریخ اور اچھا دن ہے معمولی رسم ادا ہو جائے۔ یہ دونوں رخصت ہوئیں۔ اصغری نے ساس سے کہا: "اماں جان۔ کچھ محمودہ کا بھی فکر ہے؟"

---

[1] مراد ہے کہ میرا کیا مقدور ہے [2] رات دن سے تمہارے حق میں دعا کرتی رہوں گی [3] آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا کر۔ خوشی اور شکر گزاری کی وجہ سے اصغری کو رقت ہوئی [4] یعنی اس کام کا انجام بہتر ہو [5] مراد ہے میاں بی بی کی موافقت [6] چونکہ یہ بات اصغری نے لگائی تھی اس کو اس کا بھی خیال تھا کہ ایسا نہ ہو کہ مجھ پر کسی طرح کا اُلاہنا آجائے [7] یعنی افراط سے دودھ ہو اور کثرت سے بیٹے [8] بڑھاپے میں بھی اس کا مرد زندہ رہے۔ ۱۲۔

ساس: "کیا فکر کروں؟ کہیں سے بات بھی آئے۔ میں ایک جگہ سوچے بیٹھی ہوں محمد صالح کے ساتھ محمودہ کا بیاہ کردوں گی۔"

اصغری: "کجا محمد صالح اور کجا محمودہ۔ بھائی محمد صالح کی عمر بھائی جان سے کچھ کم نہ ہوگی۔"

محمد کامل کی ماں: "ہاں عاقل چھ مہینے محمد صالح سے بڑا ہے۔ دونوں ایک ہی برس پیدا ہوئے تھے۔"

اصغری: "بھلا پھر تھوڑا فرق ہے۔"

محمد کامل کی ماں: "اور تو کہیں سے سلام پیام نہیں۔"

اصغری: "میں نے ایک بات سوچی ہے اگر آپ کو پسند ہو تو ذکر چلاؤں۔"

محمد کامل کی ماں: "وہ کیا؟"

اصغری: "حکیم فتح اللہ خاں کے لڑکے سے۔"

محمد کامل کی ماں: "بھلا بیٹی جھونپڑے کا رہنا اور محلوں کے خواب دیکھنا! کجا حکیم جی کا گھر۔ آج اُن کے یہاں ماشاء اللہ وہ دولت ہے کہ شہر میں ان کا ثانی نہیں۔ اور کجا ہم غریب کہ رہنے تک کا جھونپڑا بھی درست نہیں۔ یہاں کی بات کیا اُن کی خاطر تلے آئے گی۔ ناحق کہہ کر بھی پشیمان ہونا ہے۔"

اصغری: "وہ دولت مند ہیں تو اپنے واسطے ہیں، ہم کیا خدا نہ کرے کچھ اُن کے دست نگر ہیں۔ وہ اپنے پلاؤ زردے میں مست ہیں تو ہم اپنے دال دلیے میں مگن ہیں۔ ذات میں ہم ان سے ہیٹے نہیں۔ ہنر جو ماشاء اللہ ہماری محمودہ میں ہے وہ ان کے بڑوں میں بھی نصیب نہ ہوا ہوگا۔"

---

۱ یہ کہاوت ہے ۲ ٹوٹا پھوٹا چھپر۔ ۳ شرمندہ۔ ۴ ہاتھ کے دیکھنے والے یعنی محتاج۔
۵ خوش ۶ گھٹے ہوئے۔ ۱۲

محمد کامل کی ماں :- بوا دولت کے آگے ہر ہاتھ باندھے کھڑا رہتا ہے۔ سونے کا چھپر کھٹ پہلے بنوالوں تب ان سے بات کرنے جاؤں۔ ہرگز ہرگز تم اس کا خیال مت کرو۔ اے لو علوی خاں میں کیا برائی تھی، رقعہ بھیج کر انھوں نے الٹا منگوالیا بوا غریبوں کی کھپت[1] غریبوں ہی میں ہوسکتی ہے"

اصغری :- ہزار دولت کی ایک دولت تو خوبصورتی ہے چشم بددور[2] ہماری محمودہ سے بہتر کنبے میں تو ڈھونڈھ لیں"

محمد کامل کی ماں :- بوا تم کیسی لڑکیوں کی سی باتیں کرتی ہو حسن بھی ہم سری[3] کی حالت میں پوچھا جاتا ہے اور پھر یہ بات منہ سے کہنے کی ہے کہ ہماری لڑکی خوبصورت ہے اور میں تو نہیں سمجھتی کہ خوب صورتی کیا بلا ہے۔ بڑی بڑی خوبصورتوں کو دیکھا جوتیوں کی برابر قدر نہیں اور بدشکلیں ہیں کہ لالوں کی لال بنی[4] بیٹھی ہیں"

اصغری :- خوب صورتی بھی ایسی چیز ہے کہ آدمی اس پر فریفتہ نہ ہو مگر اکثر آدمی جن کی صورت اچھی ہوتی ہے سیرت کے خراب اور مزاج کے گندے[5] ہوتے ہیں اُن کو اپنی صورت پر ناز[6] ہوتا ہے، اس وجہ سے اُن کی دال کہیں نہیں گلنے پاتی اور ان کا مزاج اُن کے حسن کی قیمت گھٹا دیتا ہے۔ لیکن اگر صورت کے ساتھ خدا سیرت بھی اچھی دے تو سبحان اللہ نور علیٰ نور[7] جیسی ہماری محمودہ۔ صورت سیرت دونوں ماشاء اللہ ایک کا جواب[8] ایک"

محمد کامل کی ماں :- آخر کچھ دینے کو بھی چاہیے۔ ابھی تھوڑی دیر ہوئی تمہارے مکتب کی کوئی لڑکی خدا جانے کیا پڑھ رہی تھی اور محمودہ اس کو معنی سمجھا رہی تھی،

---

[1] سمائی [2] بدنظر نہ لگے [3] برابری۔ [4] بنی سنوری جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی بڑی قدر کی جاتی ہے۔ [5] ناپاک۔ مراد ہے بدمزاج [6] گھمنڈ [7] نور کے اوپر نور [8] مقابل ۱۲۰۔

کہ یا تو فیلبانوں سے میل جول مت کرو۔ اور کرنا ہے تو ہاتھی کی آمد و رفت کے لائق گھر کا دروازہ بھی اونچا کرنا پڑے گا۔ ہم غریبوں کے پاس اُن کی شان کے لائق دینے کو کہاں۔ ناحق بیٹھے بٹھائے اپنی ہنسی کرانی کیا ضرور ہے۔ اور فرض کیا بات ہو بھی گئی اور لڑکی وہاں نظروں میں حقیر رہی تو نقصان مایہ اور شماتت ہمسایہ۔"

اصغری: "عزت اور ذلت کچھ جہیز پر منحصر نہیں۔ میاں بی بی کی ہوا فقط تو اور ہی چیز ہے۔ جمال آرا کیا کم جہیز لے کر گئی تھیں۔ لیکن ایک دن بھی سسرال میں رہنا نصیب نہ ہوا۔ دور کیوں جاؤ ہماری آپا کو بھی ہمارے برابر ملا تھا پھر کیوں روزانہ لڑائی رہتی ہے۔ یہ تو اپنا اپنا مزاج اور اپنا اپنا سلیقہ ہے۔"

محمد کامل کی ماں: "یہ تو میں نے مانا کہ میاں بی بی کا پیار اخلاص جہیز پر موقوف نہیں لیکن کنبے قبیلے کے لوگ بے کہے کب باز آتے ہیں۔ اور لڑکے نے خیال نہ کیا تو کیا ہے۔ ساس نندیں ہی موقع پا کر کبھی بات میں بات کہہ گزریں آخر دل کو برا لگتا ہی ہے۔ ایک تو بیٹی والے کا یوں ہی سر نیچا ہوتا ہے۔ اس پر دان جہیز واجبی اور غضب ہے۔ نہ لیوا، یہ بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی۔"

اصغری: "کنبے والوں سے کیا مطلب؟ کنبے والے ہر روز تھوڑے ہی پاس بیٹھے رہتے ہیں۔ ہاں ساس نندوں کے رات دن کے طعنے بے شک غضب کا سامنا ہے سو حسن آرا اور جمال آرا طعن و تشنیع کا تو کیا ذکر محمودہ کے پاؤں دھو دھو کر

---

[1] یعنی سعدی کی کتاب گلستان میں یہ شعر ہے۔ یا مکن بافیلبانان دوستی ؛ یا بنا کن خانہ بر بالائے پیل۔ اسی کا یہ ترجمہ ہے۔ [2] ذلیل [3] فارسی کی مثل ہے۔ اپنی پونجی کا نقصان اس پر پڑوسی کا ٹھٹھے مارنا۔

[4] ہندوؤں میں بیٹی کا دینا بھی دان یعنی خیرات میں داخل ہے اسی سے ہے کنیا دان [5] یہ کام ہوتا ہوا نہیں دکھائی دیتا۔ [6] عوام طعنہ تشنہ کہتے ہیں وہ حقیقت میں طعنہ تشنیع ہے۔ [7] یعنی خوشامد میں لگی رہیں گی۔ ۱۲

پیا کریں گی۔ ایسا بھی کیا اندھیر ہے۔ کیا بیاہ ہوتے کے ساتھ آنکھوں پر ٹھیکریاں رکھ لیں گی۔ حسن آرا کو جیسی محبت محمودہ کے ساتھ ہے آپ تو دیکھتی ہیں۔ رہیں جمال آرا سو دل کی خدا جانے۔ ظاہر میں تو جب ملتی ہیں بچھی جاتی ہیں۔ میں بھی تو آخر جیتی بیٹھی ہوں۔ محمودہ کو بری طرح رکھیں گی تو مجھ کو کیا منہ دکھائیں گی۔ اور سو بات کی ایک بات تو میں یہ جانتی ہوں کہ ساس نندیں بھی ہوا دیکھا کرتی ہیں۔ لڑکے کو ریجھا ہوا دیکھیں گی تو کسی کی مجال نہیں کہ محمودہ کو آنکھ بھر کر دیکھ لے۔"

محمد کامل کی ماں: "آخر تمہاری مرضی کیا ہے۔ شربت کے پیالے پر نکاح پڑھا دوں۔"

اصغری: "یہ تو میرا مطلب نہیں اور نہ ہوشت میں شربت بھی نہیں جڑتا تو کیا بیٹا بیٹی کے کام کاج نہیں کرنے۔ دینا دلانا بھی دنیا جہان کی رسم ہے۔ جتنی چادر دیکھئے اتنے پاؤں پھیلائیے۔ مقدور کے موافق جو بن پڑا دیا۔ نہ بن پڑا نہ دیا۔ نام نمود کے پیچھے گھر کا دیوالہ نکال بیٹھنا بھی عقل کی بات نہیں۔ میرے مکتب میں سلمیٰ لڑکی پڑھتی ہے۔ اس کے ابا کو غدر کے پیچھے سرکار سے دس ہزار روپیہ انعام ملا تھا۔ کسی میم کی جان بچائی تھی۔ دس ہزار روپیہ ان کو اتنا تھا کہ عمر بھر آبرو سے رہتے ایک بیٹا اور ایک بیٹی بیاہنے اٹھے شیخی میں آ کر دس ہزار سرکار کا دیا ہوا اٹھا بیٹھے اور ہزار پانسو اوپر سے قرض لے کر لگا دیا۔ اس وقت تو خوب ہر طرف سے واہ واہ ہوئی اب گھر میں اس قدر تنگی ہے کہ کھانے تک کو حیران ہیں۔ بیاہ میں مجھ کو بھی بلاوا آیا تھا۔ سامان دیکھ میں تو دنگ ہو گئی۔ بلکہ شاید سلمیٰ کی اماں نے جی میں برا بھی مانا ہو۔ میں نے تو کہہ دیا تھا کہ لو ابتا بیٹی کا دینا آنکھوں سکھ کلیجے ٹھنڈک۔ گھی کہاں گیا

---

۱؎ غضب ۲؎ احسان بھول جائیں گی ۳؎ جھکی جاتی ہیں ۴؎ کیوں کر میرے سامنے آئیں گی ۵؎ رخ دیکھتی رہتی ہیں ۶؎ گرویدہ ۷؎ گھورے ۸؎ نہ ہونے کی صورت میں ۹؎ نہیں میسر آتا ۱۰؎ میرے تو ہوش اڑ گئے ۱۱؎ محاورہ ہے۔ ۱۲؎ یہ مثل ہے یعنی گھی اگر کھچڑی میں ہی تو وہ غیر جگہ نہیں آخر کو کھچڑی کے ساتھ اپنے ہی پیٹ میں آئیگا۔ ۱۲

کچھ ہی میں۔ مگر اپنی ہنڈیا کی خیر منانی بھی ضرور ہے۔ کہنے کو تو میں اتنا کہہ گزری مگر پیچھے مجھ کو پچھتاوا بھی آیا۔ سلمٰی کی بہن دل میں کہتی ہوگی کہ اُستانی جی لینا ایک نہ دینا دو، ناحق بھانجی مارتی ہیں۔"

محمد کامل کی ماں نے کہا "ہاں سچ ہے۔ مگر کم بخت دنیا میں رہنا ہے۔ کیا کریں کہاں جائیں۔ ہو یا نہ ہو کرنا ہی پڑتا ہے۔ دنیا کی سی نہ کریں تو نکو کون بنے۔ انگشت نما کون ہو۔ میں نے مولوی اسحاق صاحب کے درس میں سنا تھا کہ اگلے وقتوں میں عرب کے لوگ بیٹیوں کو پیدا ہوتے ہی مار ڈالتے تھے۔"

اصغری "اماں جان دور کیوں جاؤ۔ ہمارے ملک میں راجپوت بھی تو یہی غضب کرتے تھے۔ اب انگریزوں کی روک ٹوک سے بندی ہوئی ہے۔ اس پر بھی کئی دفعہ بھنک سن پڑی ہے کہ چوری چھپے خون ہوئے۔"

محمد کامل کی ماں "عقل کیا کرے، غیرت نہیں قبول کرتی۔"

اصغری "غریبی میں غیرت کی کیا بات ہے۔ دنیا میں غریب لوگ زیادہ ہیں، اگر غریب ہونا غیرت کی بات ہے تو دنیا میں بے غیرت بہت ہیں۔ امیری غریبی سب اپنی اپنی قسمت ہے۔ سب یکساں کیوں کر ہو جائیں۔"

محمد کامل کی ماں "اے ہے بلا سے شادی بیاہ میں بہت خرچ کرنے کی تو سرکار سے مناہی ہو جاتی تو جھگڑا مٹتا۔"

اصغری "اخبار سے تو معلوم ہوتا ہے کہ انگریز لوگ کچھ بندوبست کرنے والے ہیں۔ ہمارے شہر کے رئیس بھی تو سب بُلائے گئے تھے۔ سنا ہے خرچ کی ایک حد

---

لہ یعنی اپنی گزر کا بندوبست ہے افسوس ہے یعنی غرض نہ مطلب ہے اٹنگے لگاتی ہیں۔ خلل ڈالتی ہیں ھ اصل بات تو یوں ہے کہ کئی نکٹوں میں ایک ناک والا نکو کہلاتا ہے۔ اب صرف نکو کے معنی ہیں بد نام ہے یعنی لوگوں کی انگلیاں اٹھیں اشارہ کریں ہے ہلکی آواز ھ ممانعت ۱۲

بندھ گئی ہے، مہر کا اندازہ مقرر ہوا ہے۔ مگر یہ کام ہم لوگوں کے کرنے کے ہیں۔ سب ایکا کر کے[1] جتنے خرچ فضول[2] ہیں موقوف کریں۔"

محمد کامل کی ماں: "خرچ کے فضول ہونے کی جو تم نے کہی تو جس کو خدا نے دیا ہے اُس کے نزدیک تو کچھ بھی فضول نہیں۔ ہاں جس کے پلّے[3] کوڑی نہیں اُس کو تو سبھی فضول ہے۔"

اصغری: "یہ نہ فرمایئے۔ شادی بیاہ میں تو واجبی خرچ کم ہے۔ فضول باتوں میں بہت روپیہ اُٹھ جاتا ہے۔ ہمارے خاندان میں تو ناچ، تماشا، باجا، گانا، آتش بازی نوبت، نقارہ، کچھ ہوتا ہواتا نہیں۔ مگر جن کے ہاں ہوتا ہے اسی میں سینکڑوں ہزاروں پر پانی[4] پھر جاتا ہے۔"

محمد کامل کی ماں: "ناچ تماشا جن کے ہاں ہوتا ہو وہ جانیں۔ بھلا ہمارے ہاں کون خرچ فضول ہے؟"

اصغری: "کیوں نہیں، منگنی، تیز تیوہار، ساچق، مہندی، برات، بہوڑا۔ چوتھی، چالے، بہت بھاری بھاری جوڑے، جڑاؤ گہنا۔ سبھی فضول ہے۔"

محمد کامل کی ماں: "تو سب دھی یہی ایک بات کیوں نہیں کہتیں کہ سرے سے بیاہ ہی فضول ہے۔"

اصغری ہنسنے لگی اور کہا کہ: "بیاہ تو فضول نہیں۔ اس کے لازمے البتہ ناحق کے ڈھکوسلے[5] ہیں۔"

محمد کامل کی ماں: "بھلا رسمیں تو رسمیں تم کپڑے اور زیور کو بھی فضول بتاتی ہو۔"

---

[1] اتفاق کر کے۔ یک دل ہو کر [2] ضرورت سے زیادہ [3] کپڑے مثلاً دوپٹے کے کنارے کو پلّہ کہتے ہیں لوگ اکثر روپیہ پیسہ پلّے میں باندھ لیا کرتے ہیں پس جس کے پلّے کوڑی نہیں سے مراد ہے مفلس [4] ضائع ہو جاتا ہے [5] رسمیں جن کو لوگوں نے لازم کر لیا ہے۔ [6] لغویات ۱۲

اصغری: "نرے کپڑے اور ترا زیور تو کام کی چیز ہے۔ مگر بھاری بھاری جوڑے آپ ہی انصاف فرمائیے کس کام آتے ہیں۔ خود میرے جوڑے پڑے گلتے ہیں، گھر میں پہننے سے کمبخت دل کڑھتا ہے۔ کبھی کبھار شادی بیاہ میں پہن گئے یا بقرعید کو ذرا کی ذرا نکلے۔ باقی بارہ مہینے گٹھری میں بندھے رکھے ہیں، آئے دن دھوپ دینا مفت کا دردِ سر اور جیسے اُٹھو تو مال کا مول نہیں ملتا، مصالح کے دام تک بھی کھرے نہیں ہوتے۔ اور یہی حال جڑاؤ زیور کا ہے۔ مولوی کفایت اللہ کی بیٹی کا بیاہ آپ نے سنا ہے بس ایسے بیاہ مجھ کو پسند ہیں۔"

محمد کامل کی ماں: "کون مولوی کفایت اللہ؟"

اصغری: "لڑکیوں کے مدرسوں کے افسر۔"

محمد کامل کی ماں: "وہ تو شاید شہر کے رہنے والے نہیں ہیں۔"

اصغری: "نہیں۔ آگرے کی طرف کے رہنے والے ہیں۔ بیوی بچوں کو اپنے پاس بُلا لیا ہے۔ بیٹی کی منگنی اسی شہر میں کی تھی۔ بیوی کی مرضی یہ تھی کہ اپنے شہر میں جاکر بیٹی کا بیاہ کریں۔ یہاں سے برات جائے۔ مولوی صاحب نے بیوی کو سمجھا بجھا کر راضی کر لیا۔ ایک دن دو چار میل ملاپ والوں کو بلا بھیجا۔ مہمان جو گھر میں پہنچے تو سنا بیٹی کا نکاح ہے۔ تھوڑی دیر بعد سمدھی لڑکے کو ساتھ لے آموجود ہوئے۔ بشرع محمدی نکاح پڑھا دیا۔ اللہ اللہ خیر صلاح۔ دان جہیز جم ہی جم دیا۔ نکاح کے بعد پانسو روپے نقد مولوی صاحب نے بیٹی داماد کے آگے لا کر رکھ دیئے اور کہا کہ بس بھائی میری کمائی میں تمہاری تقدیر کا اسی قدر تھا۔ اگر میں چاہتا تو اس میں مہمانداری بھی کر دیتا اور دنیا کے دستور کے موافق ایک دو بھاری جوڑے بھی بنا لیتا مگر میں نے سوچا تو یہی مناسب معلوم ہوا کہ نقد روپیہ تم کو دینا بہتر ہے۔ اب تم

---

[1] قیمتی۔ [2] کیونکہ جوڑوں میں اکثر چاندی سونے کا بوجھ زیادہ ہوتا ہے [3] پورا لباس [4] گوٹا کناری [5] یعنی وصول نہیں ہوتے [6] جس میں جواہرات جڑے ہوں [7] شریعت کے مطابق ناچ باجا وغیرہ کچھ نہیں ۱۲

جس طرح چاہو اس کو کام میں لاؤ"۔

محمد کامل کی ماں سن کر بولیں کہ "ہاں پردیس میں مولوی صاحب جو چاہتے سو کرتے۔ کہنے سننے والا کون تھا"۔

اصغری: "کیوں کہنے سننے والی گھر والی بیوی، اور پردیس پر کیا موقوف ہے ہمت چاہیے، کرنے والا ہو تو شہر میں بھی کر گزرے، کہنے والوں کو بکنے دیا، اپنے کام سے کام"۔

محمد کامل کی ماں: "کیا تم نے محمودہ کا اسی طرح کا اونگھتا اُداس نکاح تجویز کیا ہے"۔

اصغری: "بے شک۔ میں تو لوگوں کے کہنے سننے کی کچھ پروا نہیں کرتی۔ میرا بس چلے تو محمودہ کا نکاح کفایت اللہ کی بیٹی کا جواب ہو۔ اُنھوں نے تو دو چار مہمان بھی بلائے تھے اور میرے نزدیک اس کی بھی ضرورت نہیں"۔

محمد کامل کی ماں: "نہ بوا۔ خدا کے لئے ایسا غضب تو مت کرنا۔ اس بڑھاپے میں میری تو یہی ایک بچی بیاہنے کو ہے۔ اب کیا میں قبر سے کسی کا بیاہ برات کرنے پھر آؤں گی؟"

اصغری: "نہیں۔ ایسا تو میرا بھی ارادہ نہیں ہے۔ مگر البتہ یہ بات ضرور میں نے اپنے دل میں ٹھانی[1] رکھی ہے کہ نہ تو ایک پیسہ قرض لیا جائے اور نہ کوئی جائداد گروی رکھی جائے۔ جو کچھ اس کے نام کارکھا رکھا یا ہے اور جو کچھ اس کی تقدیر سے عین وقت پر ہو جائے بس کافی ہے"۔

محمد کامل کی ماں: "سبحان اللہ۔ ایسا ہو تو کیا بات ہے۔ مگر جب دوسری طرف والے بھی ہامی[2] بھریں"۔

اصغری: "اور اگر وہ راضی ہو جائیں؟"

محمد کامل کی ماں: "اُن کا راضی ہونا کیا ہنسی ٹھٹھا ہے۔ اللہ آمین کا ایک

---

[1] ٹھہرا۔ [2] ہاں کریں۔

تو بیٹا۔ نہیں معلوم کیا کیا حوصلے اُن کے دلوں میں ہیں۔ وہ تو برابر کی ٹکر کا گھر دیکھ کر بات کریں گے اور سب ارمان نکالیں گے۔"

اصغری:۔"جب سے میں سیال کوٹ سے آئی ہوں۔ اس بات کی تدبیر کر رہی ہوں۔ اُدھر سب ٹھیک ٹھاک ہو گیا ہے۔ ابھی جمال آرا اور حسن آرا بھاگی ہوئی آئی تھیں۔ چھوٹے حکیم صاحب کو بھی منظور ہے۔ شاہ زمانی بیگم نے اپنی بیٹی کے واسطے بہت بہت تدبیریں کیں۔ خدا کے فضل سے کوئی کارگر نہ ہوئی۔ اب دیر نہیں کرنی چاہیے۔ پرسوں دن بھی اچھا ہے، اُدھر سے مٹھائی آجائے۔ بات پکی ہو جائے۔ پھر بیاہ کو دیکھا جائے گا۔"

محمد عاقل کی ماں یہ سُن کر حیران رہ گئیں اور کہا کہ" بات تو بہت اچھی ہے، ہماری لیاقت سے کہیں زیادہ ہے۔ لیکن اُن کے لائق سامان ہم سے ہونا مشکل ہے۔"

اصغری:۔"خدا مسبب الاسباب ہے جب محمودہ کی تقدیر ایسے اونچے گھر میں لڑی ہے تو خدا اپنی قدرت سے وقت پر سب کچھ سامان بھی کر دے گا۔"

محمد کامل کی ماں:۔"اپنے سُسرے کو آنے دو تو مٹھائی کے واسطے ان سے پوچھ دوں۔"

تھوڑی دیر میں مولوی صاحب آئے اور منگنی کا حال سُن کر بہت ہی خوش ہوئے اور کہا"بے تامل پرسوں مٹھائی آئے۔" اصغری نے حسن آرا کو کہلا بھیجا۔ روز مقرر پر پانچ من مٹھائی اور سَو روپے آ گئے۔ ادھر سے سوا من مٹھائی اور سوا سو روپیہ گیا۔ ہر طرف سے مبارک سلامت ہو گئی۔

---

لے کوئی پیش رفت نہ گئی ۲ے کارساز۔ سبب پیدا کرنے والا ۳ے امیر کیوں کہ اکثر امیروں کے مکان اونچے اونچے ہوتے ہیں۔ ۱۲۔

# باب اکتیسواں ۳۱

## محمودہ کا بیاہ

منگنی کا ہونا تھا کہ چھوٹے حکیم صاحب نے بیاہ کا تقاضا شروع کیا اور مولوی صاحب سے کہلا بھیجا کہ مدت سے میرا ارادہ حج کے جانے کا ہے اور صرف اسی بات کا انتظار ہے۔ زندگی کا اعتبار نہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ رجب کے مہینے میں عقد ہو جائے۔ مولوی صاحب نے اصغری سے پوچھا۔ اصغری نے کہا "بالفعل یہ کہلا بھیجنا چاہیے کہ ہم فکر میں ہیں۔ جہاں تک ہو سکتا ہے تدبیر کرتے ہیں۔ سامان مختصر[۲] جو دینا منظور ہے اگر اس عرصہ میں جمع ہوا جاتا ہے تو ہم کو بھی یہ فرض آخر ادا کرنا ہے جس قدر جلد ہو بہتر" حکیم صاحب نے پھر کہلا بھیجا کہ "میں نے جہیز اور سامان کی امید سے آپ کے ہاں رشتہ نہیں کیا۔ مجھ کو لڑکی چاہیے۔ آپ سامان کا فکر نہ کیجئے۔" ادھر سے جواب گیا "بہت خوب" ہم کو بھی رجب میں عقد کر دینا منظور ہے۔"

ستائیس[۳] تاریخ رجب کی مقرر ہوئی اور دونوں طرف سامان ہونے لگے۔ سامان کا شروع ہونا تھا کہ مولوی صاحب کو فکر پیدا ہوا کبھی کہتے تھے ہزاری مل سے قرض لوں۔ کبھی سوچتے تھے گھی کا کٹرہ بیچ ڈالوں یا گروی رکھ دوں۔ اصغری نے مولوی صاحب کو پریشان دیکھ کر پوچھا کہ "آپ نے کیا تدبیر کی ہے" مولوی صاحب نے کہا کیا بتاؤں۔ شادی کی تاریخ سر پر چلی آتی ہے اور روپے کی صورت کہیں سے

---

[۱] بھروسا۔ [۲] تھوڑا اسباب ۔ [۳] ۲۷

بن نہیں پڑتی ہزار ہی مل سے میں نے روپیہ مانگا تھا وہ بھی ٹال گیا۔ گھی کے کٹڑے کو جُدا کر دینے کا ارادہ کیا تھا، کوئی خریدار نہیں کھڑا ہوتا۔"

اصغری نے کہا: "ہرگز ہرگز آپ قرض نہ لیجئے اور نہ جائداد فروخت کیجئے۔ قرض سے بدتر کوئی چیز نہیں۔ اور جائداد کا جدا ہونا کیا مشکل ہے۔ لیکن اس کا بہم پہنچنا بہت دشوار ہوتا ہے۔"

مولوی صاحب: "قرض تو لوں نہیں اور جائداد کو جُدا نہ کروں تو کیا میں کیمیاگر ہوں یا دستِ غیب جانتا ہوں؟ روپیہ کہاں سے آئے؟"

اصغری: "پہلے گھر کا حساب دیکھ لیجئے۔ کپڑے تو کچھ پہلے سے تیار ہیں، صرف تھوڑا مصالح درکار ہوگا۔ سو میرے جوڑوں میں بعضے بہت بھاری ہیں، ان میں سے کم کرکے اتنا مصالح نکل آئے گا کہ محمودہ کے جوڑوں کو کافی ہو جائے گا۔ برتن موجود ہیں۔ کوئی مول لینا نہیں۔ کاٹ، کباڑ، سامان بالائی یہ سب میں اپنا دے دوں گی۔ بے فائدہ بڑا پڑا خراب ہوتا ہے اور میرے کسی مصرف کا نہیں اور آخر آپ کے پاس بھی کچھ روپیہ نقد ہوگا۔"

مولوی صاحب: "صرف پانسو روپیہ ہے۔"

اصغری: "بس بہت ہے۔ جب میں سیالکوٹ جانے لگی مکتب کی رقم کے چار سو روپے تھے۔ وہ امانت رکھے ہیں۔ میرے پیچھے دو سو روپیہ اور رہوا۔ سو آدھا آپا کا حق ہے اور سو روپیہ محمودہ کا۔ یہ ملا کر مکتب کی رقم کے پانسو ہو جائیں گے محمودہ کے چھوٹے بھائی کو میں نے خط لکھا ہے۔ اور تین سو روپیہ منگوایا ہے۔ دو سو روپے بھائی جان نے بھیجنے کو لکھا ہے۔ اس طور پر ڈیڑھ ہزار روپیہ

---

۱؎ حاصل ہونا یہ مشکل ہے۔ کہتے ہیں لوگوں کے پاس کوئی عمل ہوتا ہے غیب سے ان کو مدد ملتی ہے۔ ۲؎ لکڑی کا سامان جیسے چوکی۔ صندوق ۳؎ اوپر کا سامان۔ ۱۲

نقد اس وقت موجود ہے۔ ہزار کے کپڑے جو حسن آرا کے بیاہ میں مجھ کو ملے تھے، میرے کس کام کے ہیں۔ میرا ارادہ تھا کہ محمودہ کو چڑھا دوں لیکن پھر غور کیا تو اُسی گھر کے کپڑے اسی گھر میں جانے مناسب نہیں معلوم ہوتے۔ میں ان کو بیچ ڈالوں گی۔ تماشا خانم کی معرفت بازار میں بھیجے تھے۔ بنیا تیرہ سو روپے دیتا تھا۔ محمودہ کی تقدیر سے اگر کوئی حاجت مند مل گیا تو انشاء اللہ پندرہ سو وصول ہو جائیں گے۔ اور ایک تدبیر یہ ذہن میں آتی ہے کہ آپ بھائی جان کے لانے کو لاہور جائیے اور رئیس پر رخصت کی تقریب میں یہ بات ظاہر کر دیجیے رئیس بڑا سیر چشم ہے۔ امید ہے کہ ضرور کچھ مدد کرے گا۔ ہمیشہ سے ہندوستانی سرکاروں کا دستور رہا ہے ایسی تقریبات میں اپنے معتمد نوکروں کی اعانت کی ہے"

غرض اصغری نے سسرے کو لاہور بھیجا۔ مولوی صاحب رئیس کے سلام کو جو گئے تو رئیس نے پوچھا مولوی صاحب کیوں کر تشریف لائے؟ مولوی صاحب نے عرض کیا کہ "بندہ زادی کا عقد ہے اس غرض سے حاضر ہوا ہوں کہ محمد عاقل کو ایک مہینے کی رخصت مرحمت ہو اور یہ تو عرض نہیں کر سکتا کہ حضور کے خاندان سے کوئی شریک ہو لیکن اگر دیوان صاحب جو دہلی میں ہیں سرکار کی طرف سے زیب دہ محفل ہوں تو ہم چشموں میں میرے لئے افزایش آبرو کا باعث ہوگا"

رئیس نے محمد عاقل کی رخصت بھی منظور کی اور مولوی صاحب کو آنے جانے کا خرچ دیا اور دیوان صاحب کو حکم بھیج دیا کہ ہماری طرف سے مولوی صاحب کی محفل میں شریک ہونا اور پان سو روپیہ نیوتے کا دینا۔ اصغری کی صلاح سے بیٹھے بٹھائے

---

۱؎ سخی۔ شاہ خرچ ۲؎ بھروسے کے ۳؎ مدد ۴؎ میری لڑکی ۵؎ نکاح ۶؎ عنایت ہو یعنی دی جائے ۷؎ کنبہ ۸؎ شامل ۹؎ شادی کی محفل کو زینت دیں یعنی محفل میں تشریف لائیں ۱۰؎ برابر والوں میں۔ ہم سروں میں ۱۱؎ رشتہ دار میل ملاپ والے جو نقد روپیہ دیتے ہیں نیوتہ کہلاتا ہے اور اس کا دستور ہوتا ہے، جیسا لینا ویسا دینا۔ ۱۲

یہ پان سو روپیہ مفت کے آگئے۔ ادھر جڑاؤ کڑے تماشا خانم کی معرفت نواب حاتم زمانی بیگم تک پہنچے۔ دیکھ کر لوٹ ہوگئیں اور آنکھ بند کر کے دو توڑے حوالے کردئے۔ اب تو روپے کی ہر طرف سے ریل پیل ہوگئی۔ اصغری کا اہتمام، عمدہ سے عمدہ جوڑے تیار ہوئے اور جو ہرا زیور بنا۔ وہ شادی ہوئی کہ مولوی صاحب کی تو کئی پشتوں میں نہ ہوئی تھی۔ اور سمدھیانے والے بھی سامان دیکھ کر دنگ[1] ہوگئے۔ جو سامان تھا متعدد[2] اور بیش قیمت اور جو چیز تھی نئے طور کی۔ دو جوڑے تو بیٹے والوں کی طرف سے آئے۔ ایک ریت[3] کے واسطے کرکری[4] تاش کا۔ دوسرا چوتھی کے واسطے کارچوبی[5] اور گہنے جہیز اور چڑھاوے[6] کے ملا کر تو بے انتہا تھے۔ ناک میں نتھ[7] اور کیل۔ ماتھے کو ٹیکا، جھومر، بینا، کانوں میں بالی، پتے جڑاؤ اور سادے، بجکے کے بالے، کان جھالے، مگر مرکیاں، بجلیاں، کرن پھول، جھمکے، گلے میں گلوبند، طوق، چمپا کلی، کنٹھی، توڑا، دھگدگی، چندن ہار، زنجیر، مالا، بازو پر جوشن، نورتن، بھوج بند، نونگے، ہاتھوں میں کڑے، نوگیریاں، چوہے دنتیاں لچھے، دست بند، انگلیوں میں انگوٹھی، چھلے۔ جوڑ، پاؤں میں پازیب، چوڑیاں چھنگی، چھلے، کارچوبی، جال دار، مصلح دار سب ملا کر پچاس جوڑے۔ دو سو برتن اور اسی حیثیت کا بالائی سامان۔ غرض بڑے دھوم دھام سے عقد[8] ہوگیا۔

محمودہ رخصت ہوئیں۔ قمر آستانی بیگم سسرال سے خطاب ملا حکیم فتح اللہ خاں بڑے متقی پرہیزگار باخدا آدمی تھے۔ مدتوں سے حج کا ارادہ

---

[1] گرویدہ [2] افراط [3] حیران [4] کئی کئی [5] وہ کپڑے جن کو پہن کر دلہن پہلے پہل دولہا کے یہاں جائے [6] سنہری تاروں کا ایک قسم کا کپڑا [7] کارچوب کا چوکٹہ جس میں کپڑے کو تان کر کام بناتے ہیں [8] دولہا کی طرف سے جو گہنا یا جوڑا دلہن کو بھیجا جائے چڑھاوے کا کہلاتا ہے [9] چونکہ ہر جگہ زیور کا نام اور اس کی وضع مختلف ہوتی ہے اس وجہ سے صراحت نہیں کی گئی [10] نکاح۔ بیاہ۔ ۱۲

کر رہے تھے۔ لیکن صرف ارجمند خاں کے بیاہ کے منتظر تھے۔ اب بیاہ ہونے کے بعد چند روز تک بہو کا رنگ ڈھنگ[1] دیکھتے رہے۔ یہاں دیکھنے کی کیا حاجت تھی۔ محمودہ نے تو بی اصغری کی نگرانی[2] میں تربیت[3] پائی تھی۔ کسی طرح کی کور کسر[4] اس میں باقی نہ تھی۔ حکیم صاحب نے جس قدر آزمایا بہو کو ہنرمند، عاقلہ[5]، سلیقہ شعار[6] پایا۔ کچھ تو خربزہ میٹھا اور کچھ اوپر سے ملا قند[7]۔ اول تو محمودہ اپنی ذات سے اچھی اور اس پر اصغری کی تعلیم، اصغری کی صلاح۔ بھلا پھر کیا پوچھنا تھا۔ غرض حکیم صاحب کو خوب یقین ہو گیا کہ تمر آستانی اچھی خاصی طرح گھر کو سنبھال لیں گی۔ اب حکیم صاحب نے یکایک زور شور کے ساتھ عرب کی تیاریاں کرنی شروع کیں۔ یا تو حج کی نیت تھی یا ہجرت[8] کا ارادہ کر لیا۔ نقد کی قسم سے جو کچھ تھا اپنے ساتھ لیا مکانات دکاکین[9]۔ کٹڑے۔ گنج۔ دیہات۔ سرائیں سب کچھ بیٹے کے نام لکھ دیا رشتے ناتے کے لوگوں نے جیسا دستور ہے سمجھایا بھی لیکن حکیم صاحب کو تو خدا کی دھن تھی، ایک نہ سُنی، خدا کا نام لے چل کھڑے ہوئے اور دنیا بھر کی جائداد بیٹے بہو کو دے گئے۔

محمودہ اگرچہ بیاہی جا چکی تھی لیکن پھر بھی اصغری کا ادب لحاظ پہلے سے زیادہ کرتی تھی۔ ذرا ذرا بات میں اصغری سے صلاح لیتی۔ اب البتہ اصغری کو اپنی عقل آزمانے کا موقع ملا۔ بڑا کارخانہ، بڑے کام۔ وہ وہ انتظام کئے کہ ارجمند خاں[10] کو خدا جھوٹ نہ بلوائے وقت کا بادشاہ وزیر بنا دیا۔ کوئی سرکار اس کے مقابلے کی دلّی کیا دور دور نہ تھی۔ ابھی تک تو اصغری مفلسی میں تھی۔ از دست بستہ

---

[1] چال ڈھال [2] زیر نظر [3] تعلیم [4] کمی بیشی و اونچ نیچ [5] عقل مند [6] سلیقہ مند [7] یہ کہاوت ہے [8] ترک وطن یعنی دیس چھوڑ کر عرب میں جا کر رہنا [9] دکانیں [10] جس کا ہاتھ تنگ ہو وہ خیرات کیا کرے اور پاؤں ٹوٹ رہا ہو تو چلا کیا جائے ۱۲

چہ خیر، داز پائے شکستہ چہ سیر۔ لیکن اب خدا رکھے دولت ثروت نصیب ہوئی۔ انتظام کا قابو، بندوبست کا موقع من مانتا ملا۔ اس حالت میں جو جو کام اس عورت نے کئے وہ البتہ قیامت تک زمانے میں یادگار رہیں گے۔ مگر افسوس ہے اُن کے لکھنے کی فرصت نہیں۔ پھر بھی اگر نصیحت ماننے والا اور بات کا سننے اور سمجھنے والا ہو تو جس قدر لکھا جا چکا کم نہیں، ہر طرح کی صلاح ہر قسم کی تعلیم اس میں موجود ہے کہنے کو قصہ اور حکایت ہے لیکن حقیقت میں نصیحت اور ہدایت۔

# باب بتیسواں ۳۲

## اولاد کے تعلق پر ایک عمدہ نصیحت

اب اس کتاب کو ختم کرنے سے پہلے ایک بات اور لکھنی ضرور ہے وہ یہ کہ اصغری بہت چھوٹی سی عمر میں ماں بن گئی تھی۔ ابھی تک کچھ اس کی اولاد کا تذکرہ نہیں ہوا۔ اصغری کے بچے تو بہت ہوئے لیکن خدا کی قدرت زندہ کم رہے۔ صرف ایک لڑکا محمد اکمل جو آخیر میں محمودہ کی بیٹی مسعودہ سے بیاہا گیا زندہ رہا۔ یہ لڑکا کئی بچوں کے اوپر پیدا ہوا۔ اس سے پہلے محمد عادل ایک بیٹا اور بتول ایک لڑکی مر چکے تھے۔ بچوں کی پرورش میں احتیاط تو بہتیری ہوتی تھی۔ سردی گرمی کا بچاؤ۔ کھانے تک کے وقت مقرر اور بندھا۔ اندازہ اور خبرداری یہ کہ ثقیل اور ردی چیز کہیں منہ میں نہ ڈال لیں۔ دانت نکلنے شروع ہوئے اور مسوڑوں میں نشتر دیا گیا کہ ایسا نہ ہو دانتوں کی تکلیف کو بچہ سہار نہ سکے چار برس کھیوی اور چیچک کے بچاؤ کی نظر

---

۱؎ امیری ۲؎ خاطر خواہ ۳؎ کہانی ۴؎ نیک راہ بتا دینا ۵؎ دیر ہضم ۶؎ ناکارہ ۱۲۰۔

سے ٹیکا لگوا دیا گیا۔ غرض جہاں تک آدمی کی عقل کام کرتی ہے سب طور کا
بندوبست کیا جاتا تھا۔ لیکن تقدیر کے آگے کسی کی حکمت نہیں چلتی۔ محمد عادل
چار برس کا ہو کر مرا۔ پیچش[۱] ہوئی دست بند کرنے کی دوا دی بخار آنے لگا۔
سرسام ہو گیا۔ پلا پلایا لڑکا ہاتھ سے جاتا رہا۔ ابھی اس داغ تازہ تھا کہ بتول سات
برس کی ہو کر بیمار پڑی۔ کچھ ایسے بلا کے دست چھوٹے کہ جان لے کر بند ہوئے۔
دنیا جہان کی دوائیں ہوئیں۔ موت کب دوا کو مانتی ہے۔ ایک ہی ہفتہ میں لڑکی
تحلیل[۳] ہو کر چلی گئی۔ بتول کے مرنے کا اصغری پر بہت بڑا صدمہ ہوا۔ اول تو لڑکی
دوسرے کچھ مرنے والی تھی پایا گیا۔ ایسی ماں پر فریفتہ تھی کہ ایک دم کو الگ نہ ہوتی تھی
ماں نماز پڑھتی ہے تو جائے نماز پر بیٹھی ہے، ساتھ سونا ساتھ اٹھنا۔ ماں کی دوا تک
ہو چکھ لینا ضرور۔ اور اس چھوٹی سی عمر میں بس پڑھنے میں دھیان، قرآن کا ترجمہ
شروع تھا۔ جب محمد عادل مرا تو عورتوں نے اصغری کے ایمان میں خلل ڈالنا
شروع کیا تھا۔ کوئی کہتی کوکھ[۴] کا خلل ہے۔ جہر علی شاہ کا علاج کرو۔ کوئی کہتی دودھ
پر نظر ہے۔ چوراہے میں اتار رکھواؤ۔ کوئی کہتی مسان کا دکھ ہے، رمضان شاہ
سے گرنٹ کراؤ۔ کوئی کہتی مکان اچھا نہیں، میر علیم سے کلواؤ۔ کوئی کہتی سفر میں
آئی گئی ہو کوئی چڑیل[۸] لپٹ گئی ہے، کچھوچھے[۹] چلو۔ گنڈے اور تعویذ اور عمل

---

[۱] پیٹ کا مروڑ [۲] ابخرات دماغ کو چڑھ جانے سے اکثر بیمار ہلاک ہو جاتا ہے [۳] گھل گھل کر [۲] عاشق
[۴] پیٹ کے دونوں طرف پسلیوں کے نیچے خالی جگہ کوکھ کہلاتی ہو۔ کوکھ کا خلل یہ کہ کوکھ پر نظر ہو گئی [۵] کہتے
ہیں ناپاک روحوں کا اثر ہے جس عورت پر ہو اسکی اولاد جیتی نہیں [۶] گرنٹ نکلا ہے گاڑنے سے عامل
لوگ کالی بکری کی سری یا آٹے کا پتلا یا اور کوئی چیز کچھ پڑھ کر کسی خاص جگہ مثلاً مرگھٹ وغیرہ میں گڑوا دیتے
ہیں اس کو گرنٹ کہتے ہیں [۷] مکان کے چاروں کونوں میں پڑھی ہوئی کیلیں گاڑی جاتی ہیں اسکو کلوانا کہتے
ہیں [۸] بھتنی [۹] اودھ کے علاقہ میں کچھوچھا ایک گاؤں مشہور زیارت گاہ ہے اس قسم کے بیمار وہاں بہت جاتے ہیں ۱۲

ٹونے اور ٹوٹکے[1] تو دنیا جہان کے لوگ بتاتے تھے۔ لیکن واہ ری اصغری! یوں اوپر تلے دو بچے مرے لیکن سدا خدا پر شاکر رہی۔ کسی نے کچھ کہا بھی تو یہی جواب دیا خدا کو جب منظور ہوگا تو یوں بھی وہ فضل کر سکتا ہے۔" بتول کے مرنے کی خبر جب دور اندیش خاں صاحب کو ہوئی تو بہت مضطرب[2] ہوئے اور اس اضطراب[3] میں بیٹی کے نام یہ خط لکھا:-

# باب تینتیسواں ۳۳

## خط

برخوردار اصغری خانم کو دعا کے بعد معلوم ہو اس وقت دہلی کے خط سے مجھ کو بتول کے انتقال کا حال معلوم ہوا۔ میں اس بات سے انکار نہیں کر سکتا کہ مجھ کو رنج نہیں ہوا مگر میری عقل اس قدر بے جا[4] نہیں ہوئی کہ نادان آدمیوں کی طرح بے صبری کروں۔ مجھ کو بڑا تردد تمہارا ہے عجب نہیں تم پر یہ صدمہ بہت شاق[5] ہوا ہو۔ لیکن ہر ایک حالت میں انسان کو عقل سے مشورہ لینا چاہیے۔ عقل ہم کو اسی واسطے بخشی گئی ہے کہ رنج ہو یا خوشی ہم اپنی عقل سے اس میں مدد لیں۔ دنیا کے حال پر غور کرنا نہایت ضرور ہے۔ اور یہ غور فائدے سے خالی نہیں، زمین، آسمان، پہاڑ، جنگل، دریا، انسان، حیوان، درخت لاکھوں طرح کی چیزیں دنیا میں ہیں اور دنیا کا ایک بہت بڑا بھاری کارخانہ ہے۔ دن میں ایک معمول کے

---

[1] منتر- ایک قسم کا جادو مثلاً خیال ہوا کہ زید کی نظر لگی اس کے پاؤں تلے کی مٹی چولھے میں جلادی یہ ٹوٹکا کہلاتا ہے [2] بے قرار [3] بے قراری [4] مرنے [5] بے ٹھکانے [6] یعنی سخت گزرا ہو۔ ۱۲

ساتھ آفتاب کا نکلنا۔ پھر رات کا ہونا۔ اور چاند اور ستاروں کا چمکنا کبھی گرمی کبھی سردی، کبھی برسات اور پانی کے اثر سے انواع و اقسام کے رنگ برنگ پھلوں اور پھولوں کا پیدا ہونا اور ایک وقت خاص تک تازہ و شاداب رہ کر مرجھانا اور ناپید ہو جانا۔ ہر ایک بات غور کرنے والے کو برسوں سوچنے کو کافی ہے۔ خود آدمی کو اپنا حال غور کرنے کو کیا کم ہے۔ کیوں کر آدمی پیدا ہوتا اور کیوں کر پرورش پاتا اور بڑا ہوتا۔ اور کیوں کر لڑکپن اور جوانی اور بڑھاپے کی حالتیں اس پر گزرتی ہیں۔ اور کیوں کر آخر اس دنیا سے سفر کر جاتا ہے۔ یہ بڑا عمدہ اور دل چسپ اور مشکل مضمون ہے۔ یہ سب کارخانہ کسی مصلحت سے خدا نے جاری کر رکھا ہے اور جب تک وہ چاہے گا اسی طرح یہ کارخانہ جاری رہے گا۔ دنیا کی مردم شماری سے ثابت ہوا ہے کہ ایک گھنٹے میں ساڑھے تین ہزار آدمی کے قریب دنیا میں مرتے ہیں یعنی ہر ایک پل میں ایک آدمی۔ اور اسی قدر پیدا بھی ہوتے ہوں گے۔ اب حساب کر لو کہ صرف ایک مہینے میں کئی لاکھ آدمی دنیا میں مرتے اور پیدا ہوتے ہیں۔ اور پھر غور کرو کہ سات ہزار برس سے یہی تار چلا آتا ہے۔ یعنی بے شمار آدمی اب تک دنیا میں مر چکے ہیں۔ پس موت ایک معمولی اور ضروری بات ہے۔ بڑے بڑے زبردست بادشاہ، بڑے بڑے عالم، بڑے حکیم، یہاں تک کہ بڑے بڑے پیغمبر جنھوں نے مردوں کو زندہ کیا خود موت سے نہ بچ سکے۔ دنیا میں جو پیدا ہوا ہے یہ خدا کا ضروری حکم ہو کہ وہ ایک دن مرے۔ پس اگر یہ حکم کسی دن ہم پر یا ہمارے کسی عزیز یا قریب پر جاری کیا جائے تو ہم کو شکایت اور فریاد کی کوئی وجہ نہیں۔ یہ مضمون سرسری نہیں ہے۔ اس کو خوب

---

۱؎ تاثیر۔ ۲؎ طرح طرح ۳؎ قسم قسم ۴؎ ہرے بھرے ۵؎ دل کو لگتا ہوا ۶؎ آدمیوں کو گننا ۷؎ سلسلہ ۸؎ پیارا ۹؎ پاس کا رشتہ دار۔ ۱۲-

غور کرو اور جب تم کو موت کی حقیقت معلوم ہو جائے گی تو سمجھو گی کہ کسی کے مرنے پر رنج کرنا لاحاصل اور بے سُود ہے۔ کسی کی موت پر رنج کرنا تعلق پر موقوف ہے۔ اگر ہم سنیں کہ مثلاً ملک چین کا بادشاہ مر گیا۔ ہم پر اس خبر کا مطلق اثر نہیں ہوتا، اس واسطے کہ ہم کو اُس سے کچھ تعلق نہ تھا۔ بلکہ محلّے میں اگر کوئی غیر آدمی مر جائے جس سے کسی کا واسطہ نہیں تو ہم کو بہت کم رنج ہو گا۔ بلکہ شاید نہ بھی ہو۔ غرض ہم کو رنج اُسی شخص کے مرنے کا ہوتا ہے جس سے ہم کو تعلق ہے اور جتنا تعلق قوی اُسی قدر رنج زیادہ نانی کی بھتیجی کی خالہ کی بہو کی پھوپھی کی بھانجی اگر مرے تو کیا؟ دور کا واسطہ، دور کا رشتہ بلکہ رشتے ناتے پر کیا موقوف ہے محبت ملاپ میں بھی رنج ہوتا ہے۔ اب سوچنا چاہیے کہ دنیا میں ہم کو کس سے زیادہ تعلق ہے اس کے واسطے کوئی قاعدہ مقرر نہیں۔ قریب کا رشتہ ہوا اور سدا کی لڑائیاں، ہمیشہ کے بگاڑ، تو ایسے رشتہ دار غیر داخل۔ لیکن غیر ہی رشتہ نہیں، قرابت نہیں، محبت ملاپ بہت کچھ، وہ رشتہ داروں سے بڑھ کر ہے۔ پس ہر ایک شخص موافق اپنی حالت کے خاص تعلق رکھتا ہے۔ یہ دنیاوی تعلقات سب فائدے اور غرض سے پیدا ہوتے ہیں۔ اگر اپنا سگا ہمارے فائدے میں خلل انداز ہو ضرور ہے کہ ہم سے چھوٹ جائے۔ اسی طرح اگر غیر آدمی ہمارے کام آئے ضرور ہے کہ ہم کو مثل اپنوں کے عزیز ہو۔ لیکن وہ فائدہ جس سے تعلق پیدا ہوتا ہے ضرور نہیں کہ صرف روپیہ پیسہ کا ہو۔ اگرچہ اکثر اسی قسم کا ہوتا ہے۔ کبھی امید اور توقع سے بھی تعلق پیدا ہوتا ہے۔ بہت لوگ ہمارے دوست ہیں جو ہم کو کچھ دے نہیں دیتے، لیکن یہ توقع کہ اگر کبھی ہم کو کسی طرح کی ضرورت ہو تو یہ کام آنیوالے ہیں۔ تعلق کے پیدا ہونے کی وجہ ہوتی ہے۔ میں اس بحث کو بہت طول دے سکتا ہوں

---

[1] بے فائدہ [2] مضبوط [3] یعنی غیروں میں داخل ہیں جن سے کچھ تعلق نہیں [4] امید اور توقع دونوں ہم معنی ہیں [5] یعنی چاہوں تو اس پر بہت کچھ لکھوں ۱۲۔

اور جس قدر اس بحث کو طول دیا جائے مناسب ہو۔ لیکن اصل مطلب میرا اس خط میں صرف اولاد کے تعلق سے بحث کرنا ہے۔ اور اگر فرصت ملے گی تو انشاء اللہ اس تعلق پر ایک کتاب لکھ کر تم کو بھیج دوں گا۔

یہ تعلق جو اولاد سے ہو عام ہے، کوئی ماں باپ بلکہ کوئی جانور تک اس سے خالی نہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف فائدے اور غرض پر اس کی بنا نہیں بلکہ خداوندِ عالم جو بڑا دانش مند ہے اس کا انتظام چاہتا ہے کہ ضرور ماں باپ کو اپنی اولاد کی محبت ہو۔ اولاد چند سال تک محتاج پرورش ہوتی ہے تاکہ اولاد کی پرورش اچھی طرح ہو۔ ماں باپ کو اولاد کی محبت لگا دی کہ اس محبت کے تقاضے سے بچوں کو پالیں اور بڑا کریں۔ یہاں تک کہ بڑے ہو کر خود دنیا میں رہنے سہنے لگیں یعنی ماں باپ پرورش اولاد کے واسطے اُن کے خدمت گزار ہیں۔ پس اولاد کا پال دینا۔ صرف اتنا تعلق تو خدا کی طرف سے ماں باپ کو دیا گیا۔ باقی یہ بکھیڑے کہ اب اولاد کی تمنا ہے۔ نہیں ہے تو دوا ہے اور علاج ہے اور تعویذ گنڈہ ہے عمل ہیں اور دعا ہے۔ یا اولاد ہوئی تو یہ فکر ہے کہ بیٹے ہوں بیٹیاں نہ ہوں یا جو ہوں زندہ رہیں، یہ خود انسان کی اپنی ہوس کے تتمے ہیں۔ رہی یہ بات کہ اولاد کی تمنا جو خدا کی مرضی سے زیادہ اپنے دل میں پیدا کی کس وجہ سے ہوتی ہے؟ بے شک فائدے اور غرض کے واسطے ہوتی ہے۔ لیکن فائدے کئی قسم کے ہیں۔ بعض یہ سمجھتے ہیں کہ اولاد سے نام چلتا ہے۔ بعض کو یہ خیال ہوتا ہے کہ بڑھاپے میں ہمارے مددگار رہوں گے۔ بعض کو یہ تصور ہوتا ہے کہ ہمارا مال و دولت ہمارے بعد لیں گے۔ اب ان خیالات پر غور کرو کس قدر

---

۱ بنیاد ۲ ٹہل کرنے والے ۳ آرزو ۴ حرص ۵ یعنی انسان نے حرص کی وجہ سے اتنی باتیں بڑھالی ہیں۔ ۱۲

بیہودہ اور غلط ہیں۔ نام چلنا کیا معنی کہ لوگ یہ جانیں کہ فلانے کے بیٹے فلانے کے پوتے ہیں۔ اول تو جب ہم خود دنیا میں نہ رہے تو اگر کسی نے ہم کو جانا تو کیا اور نہ جانا تو کیا۔ علاوہ اس کے غور کرو کہ کہاں تک نام چلتا ہے۔ کسی آدمی سے اس کے باپ دادوں کے نام پوچھو، شاید دادا تک تو سب کوئی بتا سکے گا اس سے اوپر خود اولاد کو نہیں معلوم کہ ہمارے پڑدادا[1] اور سگڑدادا[2] کون بزرگ تھے دوسرے لوگوں کو اُن کے مردوں کی ہڈیاں اُکھاڑنے کی کیا ضرورت ہے پس بالفرض نام چلا بھی تو ایک یا دو پشت۔ آگے خیر صلاح، اور ایک یا دو پشت نام چلنا بھی صرف خیالی بات ہے۔ دس برس سے میں پہاڑ پر ہوں ہزاروں آدمی مجھ کو جانتے ہیں اور ہزاروں کو میں جانتا ہوں لیکن نہ وہ میرے باپ کو جانیں نہ میں اُن کے باپوں سے واقف، نہ کچھ باپ کا نام بتانے یا پوچھنے کی کبھی ضرورت واقع ہوتی ہے۔

دوسری وجہ تمنائے اولاد کی یہ فائدہ ہے کہ بڑھاپے میں مددگار ہوں۔ سو یہ خیال بھی محض واہیات ہے، یہ کیوں کر یقین ہو کہ ان کے بڑے ہونے تک ہم جیتے رہیں گے یا ہمارے بڑھاپے تک یہ زندہ رہیں گے؟ اور بالفرض زندگی کا اتفاق ہوا بھی تو اولاد کا مددگار ہونا محض خیالی بات ہے۔ اِن وقتوں میں ہم ایسی اولاد بہت کم پاتے ہیں جن کو ماں باپ کا ادب ملحوظ یا جن کو والدین کی خدمت گزاری کا خیال ہوتا ہے۔ ادب اور خدمت گزاری تو درکنار[3] اب تو اکثر اولاد سے ماں باپ کو ایذا اور تکلیف پہنچتی ہے۔ جس اولاد کی لوگ تمنا کرتے ہیں۔ شروع سے آخر تک ان کے ہاتھوں سے رنج پاتے

---

[1] دادا کا باپ [2] دادا کا دادا۔ [3] الگ۔ ایک طرف ۱۲۔

ہیں۔ جب تک چھوٹے ہیں پالنا ایک مصیبت، آج آنکھیں دکھتی ہیں، کبھی پسلی[1] کا دکھ ہے، کبھی دانت نکلتے ہیں، کبھی چیچک نکلی ہے۔ خدا خدا کر کے بڑے ہوئے تو ان کے کھانے کپڑے کا فکر۔ آدمی نہیں معلوم کس حالت میں ہے، نوکر ہے یا نہیں، پیسہ پاس ہے یا نہیں۔ ان کو جہاں سے ہو سکے دینا ضرور۔ ماں باپ کو فاقہ ہو تو ہو ان کو کچھ نہ ہو تو بھی سودے سلف کے لئے کہیں نہ کہیں سے روز کے روز پیسہ دھیلا دینا ہی پڑتا ہے۔ عید ہو، بقرعید ہو، میلا ہو، تیوہار ہو لاؤ بھائی نیا جوڑا۔ سودا کھانے کو چار ٹکے پیسے۔ یہاں تک بھی غنیمت ہے اب ماں باپ چاہتے ہیں کہ لڑکا کام سیکھے پڑھے اور لڑکا پاجی ہے کہ پڑھنے کے نام سے کوسوں بھاگتا ہے۔ جب تک مکتب کے چار لڑکے ٹانگ[2] کر نہ لے جائیں قسم[3] ہے۔ اور اگر کسی طرح گیا بھی تو طفل[4] بہ مکتب نمی رود وے برندش، ذرا استاد کی آنکھ بچی کہیں چور اہے جا نکلے، کہیں نہر پر کھڑے گیڑیاں کھیلتے ہیں۔ کہیں بازاروں میں خاک[5] چھانتے پھرتے ہیں۔ اور ذرا بڑے ہوئے ماں باپ کو جواب دینے لگے۔ لچوں کی صحبت، بدمعاشوں کا ساتھ۔ نہ ناچ کا پرہیز ہے۔ نہ بری صحبت سے

---

[1] ہاپا ڈھاپا جس کو مغنی ڈبکہ بھی کہتے ہیں۔ سانس لیتے وقت پسلیوں میں گڑھا پڑ جاتا ہے، یہ بیماری مہلک ہے اور بچوں کو سردی سے ہوتی ہے۔ اسی کا نام (ڈبہ اطفال) بچوں کا نمونیہ ہے۔ یہ نام اس وجہ سے رکھا کہ یہ مرض صرف بچوں کو ہوا کرتا ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ [2] لٹکا کر [3] یعنی گویا نہ جانے کی قسم کھا رکھی ہے۔ [4] لڑکا آپ سے مکتب میں نہیں جایا کرتا مگر اس کو لے ہی جاتے ہیں [5] ایک کھیل ہے جو لکڑیوں سے کھیلا جاتا ہے۔ اس طرح کہ ایک لکیر کھینچ کر ایک لڑکا لکیر کے باہر کھڑا ہو کر ایک لکڑی لکیر کے اندر ذرا فاصلے پر پھینکتا ہے۔ دوسرا لڑکا اپنی لکڑی کی چوٹ سے اس کی پھینکی ہوئی لکڑی کو لکیر کے باہر نکالتا ہے۔ لکڑیوں کو گیڑیاں کہتے ہیں، غرض جس نے لکڑی کو پار کر دیا وہی گیڑی جیتا۔ [6] خدائی خوار۔ خاک پھانکتے۔ ۱۲

نہ بُری صحبت سے گریز۔ باپ دادوں کو بدنام کرتے پھرتے ہیں۔ اسی طرح بعضے
شاطر[1]، بدمعاش، یار، جواری، شراب خوار ہو جاتے ہیں۔ اب اولاد بیاہنے کے
قابل ہوئی، تمام شہر چھان[2] مارا، کہیں ڈھب کی بات نہیں ملتی۔ مشاطہ[3] پاؤں
توڑ[4] توڑ کر تھکی۔ میل، ملاپ والے ہار کر بیٹھ رہے۔ کنبے کے لوگ ایک ایک سے کہہ
چکے۔ کوئی ہامی نہیں بھرتا۔ ایک خرابی میں جان ہے۔ ماں بے چاری کہیں منتیں[5] مانتی
پھرتی ہے۔ کہیں لڑکی فال گوش[6] لے رہی ہیں۔ کہیں گڑیا[7] کا بیاہ ہو رہا ہے۔ پانچوں[8]
وقت دعا ہے الٰہی غیب سے کسی کو بھیج۔ خدا خدا کر کے نسبت ناتا ٹھیرا تو ایسی جگہ
کہ ماں بے چاری کے پاس چاندی کا تار تک نہیں۔ سمدھیانے والے جُھپکے[9] کے بالے
مانگتے ہیں۔ کسی طرح اپنے تئیں بیچ کر بیاہ کیا۔ چڑیا کی جان گئی کھلانے والے کو مزہ
نہ ملا[10]۔ جہیز ہے کہ پھینکا پھینکا پھرتا ہے۔ سمدھن کہتی ہیں "اوئی! کیا دیا۔ ایسی نہوت[11]
میں بیٹی جننی کیا ضرور تھی"۔ کوئی چیز خاطر تلے نہیں آتی۔ بات بات میں طعنہ
ہے۔ داماد صاحب تشریف لائے تو ان کے دماغ[12] نہیں ملتے۔ جب تک

---

[1] چالاک [2] یعنی سارا شہر ڈھونڈ ڈالا [3] کٹنی جس کے ذریعے سے منگنی بیاہ کا ٹھیراؤ ہوتا
ہے۔ [4] یعنی اِدھر سے اُدھر اُدھر سے اِدھر پھیرے کر کر کے [5] نذر کہ بات ٹھہر جائے تو مثلاً خدا کے نام علی
کھلائیں [6] فال لینے کا عورتوں میں ایک طریقہ یہ ہے کہ کچھ رات گئے جب لوگوں کا چلنا پھرنا موقوف ہو
دروازے میں آ کھڑی ہوئیں اور جو آواز سن پڑی اس کو مطلب کے موافق یا مخالف سمجھ لیا [7] لڑکیوں
کے بیاہ میں جب دیر ہونے لگتی ہے۔ اور کہیں سے بات نہیں آتی شگون کے طور پر اُس سے گڑیا کا بیاہ
کرتے ہیں۔ اس کا یہ مطلب کہ جس طرح اس کی گڑیا کا بیاہ ہوا اس کا بھی ہو۔ [8] نماز کے پانچ وقت مراد
ہیں، صبح، ظہر، عصر، مغرب، عشا۔ [9] ایک قسم کے جڑاؤ بالے جو بہت قیمت کے ہوتے ہیں [10] یہ کہاوت
ہے [11] ناداری، مفلسی۔ [12] یعنی مارے غرور کے وہ کسی سے سیدھی بات ہی نہیں کرتا۔ ۱۲

سُسرے سے جوتیاں سیدھی نہ کرالیں ہاتھ تک نہیں دھوتے۔ کھاتے کی کون کہے۔ چوتھی نہیں ہوئی کہ میاں بی بی میں جوتی بیزار ہونے لگی۔ بیٹی کی بیٹی دی اور لڑائی کی لڑائی مول لی۔ پھر یہ نہیں کہ کچھ ایک دن کی ہے۔ نہیں بس عمر بھر کو مصیبت کا چرخہ چلا۔ بیٹی کے اولاد ہونی شروع ہوئی۔ ماں بے داموں کی لونڈی، بے تنخواہ کی دایہ۔ عمر بھر اپنے بچے پالنے کی مصیبت جھیلتی رہی۔ اب خدا خدا کرکے دو برس سے آرام نصیب ہوا تھا۔ بیٹی کے چینگی پوٹے سنبھالنے پڑے اور اگر بہو آئی تو فساد کی گانٹھ، لڑائی کی پوٹ۔ ساس کو تو جوتی کے برابر نہیں سمجھتی۔ نندوں کا دم ناک میں کر رکھا ہے۔ نہ جیٹھ کا حجاب، نہ سسرے کا ادب۔ عورت ہے کہ مردوں کی پگڑی آتارے لیتی ہے۔ خدا پناہ میں رکھے اپنے نالائق کو دیکھیے کہ بی بی نے تو یہ آفت برپا کر رکھی ہے، یہ مردود بی بی کی حمایت کرتا ہے اور اُلٹا ماں باپ سے لڑتا ہے۔ یہاں تک کہ بے چارے ماں باپ گھر چھوڑ کر الگ کرائے کے مکان میں جا رہے ہیں۔ یہ نتیجہ اس وقت کی اولاد سے ماں باپ کو ملتا ہے۔ بہت کم ہیں وہ لوگ جو اولاد سے راحت پاتے ہیں۔ پس ہم لوگ اپنی بے وقوفی سے اولاد کی کیا تمنا کرتے ہیں گویا آفت اور مصیبت کو آرزو کرکے بلاتے ہیں۔

اب رہا یہ خیال کہ مال و دولت کا کوئی وارث ہو۔ اس وجہ سے اولاد کی تمنا کی جائے۔ یہ خیال جیسا مہمل اور پوچ اور لچر اور خرافات ہے ظاہر جب آدمی خود دنیا سے اُٹھ گیا تو اس کی دولت اگر اس کے بیٹوں نے لی تو کیا، اور اگر مال لاوارث قرار پاکر سرکار میں گیا تو کیا۔ یہ دولت عاقبت میں کچھ بکار آمد نہیں مگر

---

ذرا ذرا سے بچے۔ گٹھڑی۔ طرفداری۔ آرام۔ یہ چاروں ہم معنی سے ہیں یعنی لغو اور بیہودہ اور غلط۔ آخرت کے کام آنے والی ۱۲۔

اُسی قدر جو خدا تعالیٰ کی راہ میں ہم خود صرف کر جائیں یا ہمارے بعد ہمارے نام سے خدا تعالیٰ کی راہ میں صرف ہو۔ جب ہم نے دولت کو خود صرف نہ کیا اور ایسا ضروری کام اولاد کے ذمے چھوڑ گئے تو ہم سے زیادہ کوئی احمق نہیں۔ جو اولاد ماں باپ کا اندوختہ[1] مفت میں پا جاتے ہیں ہرگز اُن کو اُس کے خرچ کرنے میں دریغ[2] نہیں ہوتا۔ آدمی اسی روپے کی قدر کرتا ہے جس کو وہ خود اپنے قوت بازو اور عرق[3] ریزی سے پیدا کرتا ہے۔ اور بے محنت جو روپیہ ملتا ہے اس کا حال یہی ہوتا ہے کہ مالِ[4] مفت دل بے رحم۔ البتہ اولاد ناچ رنگ سیر تماشے میں خوب دولت کو اڑائے گی۔ لیکن چاہیئے کہ باپ کے نام باجرے کے دلیے پر فاتحہ تک بھی دلائے کیا مذکور، کیا ایسی مثالیں دنیا میں سینکڑوں ہزاروں نہیں ہیں کہ لوگ بخل[5] اور خست سے عمر بھر جمع کرتے رہے۔ اولاد نے دولت پاتے ہی وہ گل چھرّے[6] اڑائے کہ چند روز میں باپ کا اندوختہ[7] عمری فنا کر دیا؟ مصرعہ

الله[8] الله کہ تلف کرد و کہ اندوختہ بود

اس بیان سے ظاہر ہو گا کہ جس قدر تعلق اولاد کے ساتھ ہم نے اپنے دل سے بڑھا لیا ہے وہ ہمارے حق میں نہایت ضرر کرتا ہے۔ ہم کو اولاد کے ساتھ اسی قدر تعلق رکھنے کا حکم ہے کہ جب تک وہ ہماری مدد کے محتاج رہیں اُن کی پرورش کریں اور اس پرورش کرنے میں بھی اس امید کو دل میں جگہ نہ کہ اولاد بڑی ہو کر اس پرورش کے عوض کبھی ہماری خدمت کرے گی یہ امید پیدا کرنی سخت درجے[9] کی نادانی ہے۔ بلکہ یہ سمجھنا چاہیئے کہ خدا نے ہمارا

---

[1] جوڑا ہوا۔ جمع کیا ہوا [2] تامل مضائقہ [3] عرق ریزی کے لفظی معنے پسینہ نکال لانا۔ یعنی محنت۔ [4] یہ فارسی کی مثل ہے مفت کا مال دل میں رحم نہیں [5] کنجوس پن [6] مراد ہے مزے [7] جو باپ نے عمر بھر میں جمع کیا تھا [8] الله الله کس نے جمع کیا اور کس نے لٹایا [9] برے درجے کی ۱۲۔

مالک ہے ان کی پرورش کی خدمت ہم سے متعلق کی ہے۔ ہم اولاد کو پالنے میں اُس کے حکم کی تعمیل کرتے ہیں۔ یہ باغ خدا کا ہے اور ہم اس کی طرف سے اس باغ کے مالی ہیں۔ اگر باغ کا مالک کسی درخت کو قلم[1] کرنے یا کاٹ ڈالنے کا حکم دے تو مالی کو یہ کہنے کا کب منصب[2] ہے کہ میں نے اس درخت کو بڑی محنت سے پالا، یہ کیوں کاٹا اور قلم کیا جاتا ہے؟ دنیا کے تمام تعلقات صرف اس واسطے ہیں کہ آدمی ایک دوسرے کو فائدہ پہنچائے۔ ہم چند روز کے واسطے کسی مصلحت سے اس دنیا میں بھیجے گئے ہیں اور یہاں ہم کو کسی کا باپ، کسی کا بیٹا، کسی کا بھائی بنا دیا ہے اس واسطے کہ لوگ ہماری اور ہم لوگوں کی مدد کریں اور صلح کاری اور سازگاری[3] میں اپنی زندگی جو مقرر کر دی گئی ہے پوری کر جائیں۔ دنیا ہمارا گھر نہیں ہے۔ ہم کو دوسری جگہ جا کر رہنا ہوگا۔ نہ کوئی ہمارا ہے نہ ہم کسی کے۔ ہم اگر کسی کے باپ ہیں تو صرف چند روز کے واسطے اور اگر کسی کے بیٹے ہیں تو بھی چند روز کے واسطے۔ اگر ہم کسی کو مرتا دیکھیں تو افسوس کی کیا بات ہے۔ افسوس تو جب کریں جب ہم یہاں بیٹھے رہیں۔ ہم کو خود ہی سفر در پیش[4] ہے۔ نہیں معلوم کس گھڑی بُلاوا ہو اور چلنا پھیر جائے۔ پھر سب سے مشکل یہ ہے کہ مرنا صرف یہی نہیں ہے کہ بدن سے جان نکل گئی، گویا روح ایک مکان سے دوسرے مکان میں چلی گئی۔ نہیں وہاں جا کر بات بات کا حساب دینا ہوگا۔ زبان جھوٹ اور غیبت[5] اور قسم اور فحش[6] اور بیہودہ بکواس کے واسطے جواب دہی کرے گی۔ آنکھ نظر بد کی سزا پائے گی۔ کان کو کسی کی بدی

---

[1] قلم کرنے اور کاٹنے میں یہ فرق ہے کہ قلم کرنے میں درخت کو جڑ سے نہیں کاٹتے۔

[2] حق [3] موافقت۔ ملنساری [4] آگے موجود ہے۔ [5] کسی کو پیٹھ پیچھے بُرا کہنا

[6] بری۔ گندی۔ ۱۲

اور راگ سننے کی عوض میں گوشمالی[1] دی جائے گی۔ ہاتھ نے کسی پر زیادتی کی ہے یا پرایا مال چرایا ہے، کاٹا جائے گا۔ پاؤں اگر بے راہ چلا ہے، شکنجے[2] میں کسا جائے گا۔ بڑا ٹیڑھا[3] وقت ہوگا۔ خدا ہی اپنے فضل سے بیڑا[4] پار کرے تو ہو سکتا ہے۔ جس کو ان باتوں سے فراغت ہو وہ کسی کے مرنے پر غم کرے یا کسی کے پیدا ہونے پر خوش ہو تو بجا ہے۔ لیکن دنیا میں کوئی ایسا ہے جو اپنی عاقبت سے بے فکر ہو چکا ہو۔ اصغری! اپنی خبر لو اور اس دن کے واسطے سامان کرو جہاں سوائے عمل کے کچھ کام نہ آئے گا۔ اور دعا کرو کہ خداوند عالم اپنے دوست محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل سے ہم سب کا انجام بخیر[5] کرے۔ والدعا۔

گنہگار

دور اندیش[6] خاں

# خاتمہ

یہ کتاب پبلک میں اس قدر رائج ہے اور گھر گھر پھیلی پڑی ہے کہ جس کا کچھ ٹھکانا نہیں۔ یہ کتاب اب سے تقریباً ایک صدی پہلے شائع ہوئی اور اُس زمانے میں لکھی گئی جب کہ تعلیم نسواں ابتدائی حالت میں تھی۔ بلکہ یوں سمجھئے کہ کچھ نہ تھی۔ دادا مرحوم کو اس اعتبار سے کہ مستورات کے لئے یہ ان کی پہلی تصنیف تھی تعلیم نسواں کا پائیونیر[7] کہنا بے جا نہ ہوگا۔ چوں کہ اس موضوع پر یہی سب سے پہلی تصنیف تھی لوگ ازبس گرویدہ ہو گئے اور جس طرح کہ ہر فارسی خواں

[1] یعنی مروڑا جائے گا۔ [2] پیچ۔ [3] مشکل کا۔ [4] ناؤ۔ [5] آمین۔ [6] موجد۔ ۱۲

گلستاں بوستاں سے مانوس ہو اس طرح ہر زنان خانے میں یہ کتاب موجود ہے۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ اس کے کتنے ایڈیشن ہوئے چہ جائے کہ اس کی اشاعت کی تعداد معلوم ہو سکے۔ اس کتاب کی بدولت خاص کر اور اپنی عمدہ تصانیف کے لحاظ سے عموماً والد مرحوم نے غیر متناہی شہرت حاصل کی ہو۔ مرد تو مرد کوئی شریف گھرانہ ایسا نہیں جہاں بی اکبری اصغری نہ براج رہی ہوں۔ اس کا ترجمہ متعدد اور مختلف زبانوں میں کیا گیا۔ انگریزی میں "براءڈ زمرر" کے علاوہ روسن میں چھاپ کر اس کی شرح بھی انگریزی میں ولایت میں لکھی گئی ہے۔ ہندوستان میں بنگالی، گجراتی، مرہٹی۔ ناگری وغیرہ وغیرہ کئی زبانوں میں ترجمہ ہوا۔ ایک صاحب نے اس کو نظم بھی کیا ہے۔ تھیٹر میں بھی اس پلاٹ کا ایکٹ کیا جاتا ہو۔ کاپی قانون بھی اس کی اشاعت کو محدود نہ کر سکا۔ تاجروں نے نہ صرف قانون کی خلاف ورزی کی بلکہ تجارتی نفع کو مدنظر رکھتے ہوئے کم لاگت لگائی نہ کاغذ اچھا نہ طباعت اچھی، گویا کہ چاند کو گہن لگ گیا یوں سمجھئے کہ ایک خوبصورت دلہن کو گوڈر میں لپیٹ دیا۔ اب میں اس کتاب کو اصلی روپ میں ناظرین کے سامنے پیش کرتا ہوں۔ کاغذ لکھائی چھپائی باوجود گرانی سامان کے سب سے بہتر ہے اور اسی وجہ سے قیمت بھی "ارزاں بعلت گراں بحکمت" کی مصداق ہے۔ مرآۃ العروس اور بنات النعش کا چولی دامن کا ساتھ ہے یعنی دو سگی بہنیں ہیں۔ ایک کو چھپاؤ ایک کو نکالو۔ جو یہ سو وہ۔ جو وہ سو یہ۔ مگر ہاں

ع "ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است"

جو مرآۃ العروس پڑھے اس پہ بنات النعش کا پڑھنا لازم ہو بلکہ جب تک توبۃ النصوح بھی نہ پڑھی جائے یہ کورس پورا نہ ہوگا۔ بنات النعش مستورات کیلئے واقفیت عامہ کا سہل نسخہ پیش کرتی ہے +

مُسلِم احمد
نبیرۂ مصنف

۱۶ ذیقعدہ ۱۳۷۰ھ

(نعمانی پریس ترکمان گیٹ دہلی)

